فرشتوں کے واقعات و حالات پر قرآنی آیات اور مستند احادیث پر مشتمل اردو زبان میں اپنی نوعیت کی بیمثال تالیف۔

"تبیان الحقائق فی احوال الملائک"



# فرشتے ہی فرشتے

## Encyclopedia Of Angels


تصنیفِ لطیف

امام المفسرین والمحدثین بحر العلوم الاسلامیہ
کنز الفنون العالیہ شیخ الاسلام

علامہ مفتی ابو صالح **محمد فیض احمد اویسی رضوی** علیہ الرحمۃ القوی

عربی متن و تخریج

فاضل جلیل علامہ ابو محمد **اعجاز احمد القادری اویسی** دامت برکاتہم العالیہ

خلیفہ مجاز و شاگرد خاص حضرت فیض ملت علیہ الرحمۃ



ناشر
بزمِ فیضانِ اویسیہ کھارادر کراچی (پاکستان)

www.faizahmedowaisi.com
admin@faizahmedowaisi.com

فرشتوں کے واقعات و حالات پر قرآنی آیات اور مستند احادیث پر مشتمل اردو زبان میں اپنی نوعیت کی بیمثال تالیف۔

"تبیان الحقائق فی احوال الملائک"

# فرشتے ہی فرشتے

# Encyclopedia Of Angels


تصنیفِ لطیف

امام المفسرین والمحدثین بحر العلوم الاسلامیہ
کنز الفنون العالیہ شیخ الاسلام

علامہ مفتی ابو صالح **محمد فیض احمد اویسی رضوی** علیہ الرحمۃ القوی

عربی متن و تخریج

فاضل جلیل علامہ ابو **محمد اعجاز احمد القادری اویسی**

خلیفہ مجاز و شاگردِ خاص حضرت فیض ملت علیہ الرحمۃ



ناشر

بزمِ فیضانِ اویسیہ کھارادر کراچی (پاکستان)

## طباعتی تفصیلات


| | | |
|---|---|---|
| نام | : | فرشتے ہی فرشتے |
| مصنّف | : | علامہ مفتی ابوصالح محمد فیض احمد اُویسی رضوی علیہ الرحمۃ القوی |
| عربی متن وتخریج | : | فاضل جلیل علامہ ابومحمد اعجاز احمد القادری الاویسی دامت برکاتہم العالیہ<br>(خلیفہ مجاز وشاگردِ خاص حضرت فیضِ ملت، علیہ الرحمۃ) |
| تصحیح وتزئین | : | پروفیسر محمد آصف خان علیمی قادری (بانی وسرپرست اعلیٰ، العلیم فاؤنڈیشن، کراچی) |
| نظرِ ثانی | : | علامہ ابوالنور محمد ظہور احمد قادری دامت برکاتہم العالیہ |
| طبع اوّل | : | صفر المظفر ۱۴۳۲ھ بمطابق جنوری ۲۰۱۱ء |
| کمپوزنگ | : | محمد سلمان قادری |
| تعداد | : | ایک ہزار |
| ناشر | : | ''بزمِ فیضانِ اُویسیہ''، کھارادر، کراچی، پاکستان |

www.faizahmedowaisi.com

E-mail: admin@faizahmedowaisi.com

Contact: 0334-3184596, 0332-3051653, 0334-6626689






# ''شرفِ انتساب''

امام العلماء، سلطان المفسرین، زینت الفقہاء والمحدثین، بحر العلوم الاسلامیہ، کنز الفنون العالیہ،
نائب اعلیٰ حضرت، پرتو محدث اعظم، شیخ الاسلام والمسلمین، سیدی واستاذی ومرشدی ومربی،

علامہ مفتی الحافظ القاری **ابوالصالح محمد فیض احمد اویسی قادری رضوی** علیہ الرحمۃ القوی

**اور**

سلطان المترجمین، استاذ الفقہاء والمحدثین، محدث جلیل، فخر الافاضل، مرجع الاکابر، فقیہ العصر،
سیدی وسندی واستاذی ومربی، شیخ الحدیث،

علامہ مفتی **محمد صدیق ہزاروی سعیدی ازہری** مدظلہ العالی

کے نام جن کی عنایات ودعائیں میرے لیے دارین کی کامیابی وکامرانی کا باعث ہیں
اور ان پاکیزہ صفات ہستیوں سے نسبت تلمذ میرے لیے شادمانی کا انمول تحفہ ہے۔

كتبت كتابي قبل نطقي بخاطري — وقلت لقلبي انت بالشوق اعلم
فبلغ سلامي يا كتابي و قل لهم — مقامكم عندي عزيز مكرم

خاک پائے علماء اہلِ سنت
ابو محمد اعجاز احمد القادری الاویسی

# کلماتِ تشکر

## (بزمِ فیضانِ اُویسیہ رضویہ)

ہر دور میں علمائے اہلسنت نے اپنی تحاریر وتقاریر کے ذریعے جہالت کے ریگستان میں اپنے بحرِ علمی سے تشنۂ عوام کو سیراب فرمایا۔سینکڑوں نہیں ہزاروں تصانیف لکھیں کہ کوئی ان علم کے موتیوں کو سمیٹ لے۔انھیں میں ایک نام میرے مُرشدِ کریم کا بھی ہے۔جن کے سامنے کوئی بھی موضوع آتا تو ایک سوال کی حیثیت سے تھا مگر آپ اپنے برق رفتار قلم سے اُس پر سینکڑوں اور کہیں ہزاروں صفحات تحریر فرما دیتے مگر افسوس کہ ہمیشہ کی طرح ہم نے بے حسی کا مظاہرہ کیا کیونکہ اسلاف کی قدر و منزلت ہم کھو چکے ہیں۔نہ تو اس علمی اثاثہ کی قدر کی نہ ہی اس کو محفوظ کر کے مُصنف کی محنت کو علم کے پیاسوں تک پہنچایا۔اسی درد کو دل میں سمائے ''بزمِ فیضانِ اُویسیہ'' نے میدانِ عمل میں قدم رکھا کہ حضور مفسرِ اعظم پاکستان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تحریر کردہ چار ہزار سے زائد کتب ورسائل جو بلاشبہ اہلسنت وجماعت کا عظیم سرمایہ ہیں، کو احسن انداز میں شائع کر کے مسلمانوں تک پہنچائیں۔

اس بزم کا نام بھی حضور فیضِ ملّت علیہ الرحمۃ نے خود تجویز فرمایا اور ہر موقع پر اس بزم کی ترقی وکامیابی کے لئے اپنے نرم وملائم ہاتھوں کو بارگاہِ ایزدی میں اُٹھا کر دعاؤں سے نوازا۔یہی وجہ ہے کہ بزم نے یکے بعد دیگرے کئی رسائل شائع کر کے پاکستان کے قریباً ۴۰ شہروں اور دیہاتوں تک پہنچائے۔الحمدللہ! ''بزمِ فیضانِ اُویسیہ'' عرصہ دراز سے دینِ اسلام اور مسلکِ حق اہلسنت کی ترویج واشاعت کے لئے کوشاں ہے۔ہمارے جملہ اراکین اپنی دنیاوی مصروفیات کے ساتھ ساتھ سلسلہ اُویسیہ اور حضور قبلہ فیضِ ملّت علیہ الرحمۃ القوی کی کُتب پر کام کر کے بہت مطمئن ہیں اور اب جدید دور کو مدِ نظر رکھتے ہوئے ویب سائٹ پر ان رسائل وکتب کو اپ لوڈ کیا جا رہا ہے تاکہ بیرونِ ملک موجود ہمارے مسلمان بھائیوں اور بہنوں کے لئے ان کتب کے مطالعے کو یقینی بنایا جا سکے۔اس کے علاوہ حضرت کے دورہ تفسیرِ قرآن کی آڈیو بھی ویب سائٹ پر موجود ہے جسے سینکڑوں لوگ سُن کر اُس سے فائدہ حاصل کر چکے ہیں۔حضرت کی کتابوں کا مختلف زبانوں جیسے عربی، انگریزی،





سندھی، بنگالی وغیرہ میں ترجمہ بھی کیا جا رہا ہے۔انٹرنیٹ کے ذریعے بھارت، بنگلا دیش، انگلستان میں بھی حضرت کی کتب پر کام ہو رہا ہے۔بہت جلد یہ کتابیں مختلف زبانوں میں ہماری ویب سائٹ پر موجود ہونگی۔ (انشاءاللہ)

زیرِ نظر کتاب ''فرشتے ہی فرشتے'' حضور قبلہ فیضِ ملّت علیہ الرحمۃ القوی کی فرشتوں سے متعلق نایاب ومنفرد کتاب ہے۔اس کی ضخامت اور علمی جواہر پارے اس بات کا ثبوت دیتے ہیں کہ کتنی محنت اور خلوص سے اس کتاب کو ترتیب دیا گیا ہے۔قبلہ فیضِ ملّت گذشتہ کئی سالوں سے اس کتاب کی اشاعت کی خواہش ظاہر کرتے رہے مگر مالی فقدان اور احباب کے عدم تعاون کی وجہ سے اس کتاب کی اشاعت میں غیر معمولی تاخیر ہوئی۔

اللہ کریم اپنے حبیب علیہ صلوٰۃ والتسلیم کے طُفیل فاضلِ جلیل حضرت علامہ ابومحمد اعجاز القادری الاویسی صاحب دامت برکاتہم العالیہ وخلیفہ مجاز فیضِ ملت علیہ الرحمہ کے علم وعمل اور اخلاص میں برکتیں نازل فرمائے، جنہوں نے اس ضخیم کتاب پر اپنے شب وروز ایک کر کے تخریج اور عربی متن کا کام کیا اور ساتھ ساتھ ہماری حوصلہ افزائی بھی فرماتے رہے۔ویب سائٹ پر موجود کتابوں پر بھی جو علمی مدد درکار ہوتی ہے اُس میں بغیر کسی غرض کے ہمارے ساتھ تعاون فرماتے رہتے ہیں۔

مستقبل میں ہم حضرت کے تحریر کردہ کتب ورسائل جو ایک موضوع پر ہوں کو ضخیم مجلدات کی صورت چھاپنے کا ارادہ رکھتے ہیں جسے باقاعدہ تحقیق وتخریج کے ساتھ پیش کیا جائے گا اس کے لئے بھی ہر خاص وعام کی معاونت درکار ہوگی۔ہماری ویب سائٹ پر (Donate us) کا بٹن موجود ہے جس کے ذریعے آپ ہماری مالی مدد کر سکتے ہیں۔اللہ کریم ہمیں حضور فیضِ ملّت علیہ الرحمۃ القوی کے فیوض وبرکات سے مُستفیذ فرمائے اور ہماری اس کاوش کو ہمارے لئے ذریعہ نجات بنائے۔ (آمین)

سگِ بارگاہِ اُویسی

محمد نعمان احمد اُویسی

ناظمِ اعلیٰ: بزمِ فیضانِ اُویسیہ کھارادر کراچی

ایڈمن www.faizahmedowaisi.com

# تقریظ

## ابنِ فیضِ ملت، علامہ مفتی محمد فیاض احمد اُویسی رضوی قادری

(مہتمم: جامعہ اُویسیہ رضویہ، سیرانی مسجد، بہاولپور، پنجاب، پاکستان)

**الحمدللّٰہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی رسولہ الکریم وعلی آلہ واصحابہ اجمعین امابعد:**

فقیر صرف ونحو کا طالب علم تھا کہ سیدی سرکار اعلیٰ حضرت عظیم البرکت امام الشاہ احمد رضا خان علیہ الرحمۃ والرضوان کا ایک رسالہ ''فرشتوں کی پیدائش'' پڑھنے کو ملا پھر امام غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہ کی معروف کتاب ''مکاشفۃ القلوب'' میں ایک حدیث پڑھی کہ جس کا خلاصہ یہ ہے کہ بندہ مؤمن پر اپنے کریم آقا ﷺ کی بارگاہ میں درود وسلام کا ہدیہ پیش کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے بدلے ایک فرشتہ پیدا فرماتا ہے جس کے دونوں پَر مشرق ومغرب تک پھیلے ہوئے ہوتے ہیں اُس کا سر زیر عرش ہے اور اُس کے دونوں پاؤں تحت الثریٰ میں ہیں۔ اس زمین پر آباد مخلوق کے برابر اُس کے پَر ہیں وہ فرشتہ زیرِ عرش نور کے دریا میں جاکر غوطہ زن ہوتا ہے پھر وہ باہر نکل کر اپنے نوری پروں کا جھاڑتا ہے اُس سے جتنے پانی کے قطرات ٹپکتے ہیں اُن کی مقدار کے برابر اللہ تعالیٰ فرشتے تخلیق فرماتا ہے وہ تمام فرشتے بشمول اس پہلے فرشتے کے درود شریف پڑھنے والے کے حق میں تاقیامت دعاءِ مغفرت کرتے ہیں۔

**لاکھوں قدسی ہیں کامِ خدمت پر — لاکھوں گردِ مزار پھرتے ہیں**

ستر ہزار صبح اور ستر ہزار شام فرشتے روضہ اقدس پر حاضر ہوتے ہیں ایک مرتبہ جو آیا پھر تاقیامت اُس کی باری نہیں آتی۔ یہ روایت کتبِ حدیث میں مسلّم ہے۔ کراماً کاتبین اور منکر ونکیر کا حال تو سب پر واضح ہے۔ حضور قبلہ وکعبہ والد نوّر اللہ





مرقدہٗ کا ایک رسالہ ''فرشتوں کی پرواز'' حضرت سید محمد منصور شاہ اُویسی صاحب نے میانوالی سے شائع کرایا اُس میں بھی فرشتوں کی آن واحد میں کروڑوں میل مسافت طے کرنے کی تحقیق تھی۔ بہر حال فرشتوں کے تفصیلی حالات جاننے کے لیے دل میں ایک حسرت تھی۔

حضور قبلہ وکعبہ والد گرامی قدس سرہٗ نے اس موضوع پر سینکڑوں صفحات کی علمی وتحقیقی کتاب **''تبیان الحقائق فی احوال الملائک''** (فرشتے ہی فرشتے) لکھ دی۔ اللہ بھلا کرے ہمارے برادرانِ طریقت **''بزمِ فیضانِ اُویسیہ''** کا کہ اُنہوں نے اس کی اشاعت کی حامی بھر لی حضرت نے مسودہ کراچی روانہ فرمادیا۔ کمپوزنگ کا سلسلہ شروع ہوگیا آپ نے بارہا فقیر کو فرمایا کہ بزم کے احباب سے رابطہ رکھیں اور کہیں کہ وہ اس کتاب ''فرشتے ہی فرشتے'' کو جلد شائع کریں۔

فقیر جب حضور قبلہ قدس سرہٗ کے ہمراہ جمادی الاُولیٰ ۱۴۳۱ھ میں عمرہ شریف کی ادیئگی اور زیارتِ گنبدِ خضریٰ شریف سے نوازا گیا تو ایک رات کراچی میں قیام کے دوران بزم کے احباب سے مشارت کی اُنہیں حضرت قبلہ قدس سرہٗ کا پیغام عرض کیا۔

ماشاءاللہ کتاب کا موضوع چونکہ نہایت ہی اہم اور کافی ضخیم تھا ہم سب کی یہ خواہش تھی کہ کتاب میں کوئی بحث تشنہ تکمیل نہ رہے اور پھر اس کی تخریج کا مسئلہ نہایت ہی اہم تھا تو اللہ تعالیٰ نے اس کارِ خیر کے لیے فاضل جلیل عالمِ نبیل **علامہ ابو محمد اعجاز احمد القادری الاویسی زیدمجدہٗ** کا انتخاب فرمایا اُنہوں نے رات ودن محنت کرکے اس کی تخریج وتحقیق کا کام مکمل کیا۔

اگرچہ یہ حسرت ہے کہ کاش اللہ تعالیٰ ہمارے حضرت قبلہ کو عمر طویل عطا فرماتا کہ ہم سب اُن سے فیضیاب ہوتے رہتے مگر **مرضی مولا از ہمہ اولیٰ** کاش حضرت صاحب قبلہ علیہ الرحمہ ہماری اس کاوش کو دیکھ لیتے مگر **دیر آید درست آید** یقیناً اتنی خوب صورت اشاعت پر وہ اپنے مزار مرکزِ انوار میں بزم کے اراکین پر خوش ہوں گے۔

میرے حضور قبلہ وکعبہ والد گرامی فیضِ ملت مفسر اعظم پاکستان علامہ فیض احمد اُویسی رضوی قدس سرہٗ کا وصال

شریف ۱۵ رمضان المبارک ۱۴۳۱ھ کو ہوا آپ نے چار ہزار کے قریب چالیس علوم وفنون پر اہلِ اسلام کی رہبری و رہنمائی کے لیے یادگار تصانیف تحریر فرمائیں۔ آپ کی زندگی میں دو ہزار سے زائد کتب ورسائل شائع ہو چکے تھے جس سے خلقِ خدا رہبری ورہنمائی حاصل کر رہی ہے۔

حضور فیضِ ملت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کونسا ایسا موضوع ہے جس پر آپ نے اُمتِ مسلمہ کی رہبری کے لیے علمی، تحقیقی جواہر پارے عطاء نہ فرمائے ہوں صدیوں لوگ آپ کے احسانات یاد کرتے رہیں گے آپ کے وصال کے بعد یہ سلسلہ جاری ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کام قیامت تک جاری رہے گا۔

زیرِ نظر ضخیم کتاب ''فرشتے ہی فرشتے'' فرشتوں کے حالات جاننے کے لیے انسائیکلو پیڈیا کی حیثیت رکھتی ہے۔ اس میں فرشتوں سے متعلق معلومات پر سیر حاصل مدلل ومحقق بحث کی گئی ہے۔

دعا ہے کہ اللہ رب العزت ''بزمِ فیضانِ اُویسیہ'' کے تمام اراکین کی اس کاوش کو قبول فرمائے حضرت مصنف قبلہ وکعبہ والد گرامی نور اللہ مرقدہٗ کے رفع درجات فرمائے۔

**آمین بحرمة سیدالانبیاء والمرسلین صلی اللّٰہ تعالیٰ علیك وآلك واصحابك اجمعین ـ**

ابنِ فیضِ ملت مدینے کا بھکاری الفقیر القادری محمد فیاض احمد اُویسی رضوی

برمزار حضور فیضِ ملت قدس سرہٗ واقع جامعہ اُویسیہ رضویہ، سیرانی مسجد، بہاولپور، پنجاب، پاکستان

۲۴ ر ذوالحجہ ۱۴۳۱ھ، شب بدھ، یکم دسمبر ۲۰۱۰ء





# تقریظ

## محترم المقام، مجاہد اہل سنت، جناب محمد شاہد غوری قادری

(مرکزی رہنما، سنی تحریک، پاکستان)

## تاریخِ اسلام کا روشن ستارہ

امام العلماء علامہ مفتی محمد فیض احمد اُویسی علیہ الرحمۃ

اسلام کی حقانیت وصداقت سے کوئی فردِ کائنات انکار نہیں کرسکتا۔ تمام افراد کسی نہ کسی گوشہ سے اس کی صداقت کو تسلیم کرتے ہی ہیں اگرچہ اس کے اظہار میں کم ہمتی کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ اگر ہم تاریخ اسلام کے طویل ترین دور پر ایک طائرانہ نظر ڈالیں تو یہ بات واضح طور پر نظر آتی ہے کہ اسلام ہی کی برکت سے آج کائنات میں انسان بحثیت انسان موجود ہے۔ آج جس عزت وحرمت پر انسانیت فائز ہے یہ سب دین اسلام ہی کی بدولت ہے اور اس فلاح وکامرانی کے سفرِ عظیم میں ہر دور کے روشن ستاروں نے اپنی شمعِ ہدایت سے تاریک وپُر خطر سفر کو ایک روشن ومنور اور بے خطر سفر سے تعبیر کیا ہے۔

ان روشن ستاروں نے اپنی زندگی کے لمحات کو اہل کائنات کی فلاح ونجات کے لئے صرف کیا اور پھر ان کی محنتوں سے کئی تاریک ذروں میں آسمانی ستاروں جیسی چمک اُبھرنے لگی اور چشمِ زمانہ دیکھتا ہی رہ گیا کہ کیسے یہ خاک نشیں ہمدوشِ ثریا ہوگئے۔ انہی روشن ومنور کرنے والے تاریخ اسلام کے روشن ستاروں میں ایک نام امام العلما والمحدثین علامہ مفتی ابوالصالح محمد فیض احمد اُویسی علیہ الرحمہ کا ہے آپ بلاشبہ تاریخ اسلام کا ایک روشن ترین ستارہ ہیں۔

آپ کی ذات والا صفات سے بے شمار بندگانِ خدا زمین کی پستی سے آسمان کی رفعت پر فائز ہوئے۔ آپ کی

ذات تن تنہا پوری انجمن کا کام کرتی دکھائی دیتی تھی الغرض جس قدر وسیع الصفات آپ کی ذات مبارک تھی۔ اسی قدر آپ کی خدمات بھی اہل اسلام کے لئے ہدایت وکامیابی کا باعث تھیں۔ آپ نے تاریخ اسلام میں اپنی قلمی خدمات کی بدولت ایک نئے باب کا اضافہ کیا بلکہ تاریخ کائنات کے مطالعہ کرنے والوں کو چار ہزار سے زائد کتب لکھ کر ورطۂ حیرت میں گم کر دیا۔

آج کوئی چار ہزار کتب پڑھنے لگے تو شاید اس کی زندگی باوجود وسعت کے اس کے لئے تنگ ہو جائے مگر یہ مردِ مومن اپنی زندگی کے مختصر دور میں اتنی بڑی لائبریری یادگار چھوڑ گیا جسے دیکھ کر برجستہ یہی کہا جا سکتا ہے کہ:

**ذلك فضل الله يوتيه من يشاء والله ذوالفضل العظيم**

مجھ فقیر کو حضرت فیض ملت علیہ الرحمۃ سے بارہا اکتساب فیض رہا۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کی ذات میں سادگی وسنجیدگی اور ہر خاص وعام سے محبت کو خاص طور پر اجاگر کیا تھا۔ اگر آپ کی ذات کو کوئی اجنبی دیکھتا تو اسے ہرگز یہ یقین نہیں ہوتا تھا کہ یہی وہ شخصیت ہے جس کے ہاتھوں سے اتنی بڑی خدماتِ اسلام صادر ہوئی ہے کیونکہ آپ کی وضع قطع جبہ ودستار فاخرہ سے بے نیاز عاجزی وانکساری کا سراپا تھی۔ بہر حال مجمع الصفات والبرکات کی حامل یہ عظیم شخصیت اپنی حیاتِ مستعار کے لمحات مکمل کرنے کے بعد (15 رمضان 1431ھ) کو بارگاہ عالی کی جانب منتقل ہوگئی جہاں ان جیسوں کے لئے راحت ہی راحت، آسائش ہی آسائش اور سب سے بڑھ کر اپنے رب کا قربِ خاص موجود ہے۔ اللہ تعالیٰ ان پر اپنے انعامات واکرامات میں حضور اکرم نبی مکرم ﷺ کے صدقہ وطفیل مزید کثرت فرمائے۔

تاریخ اسلام بلکہ تاریخ کائنات میں ہمیں کوئی ایک ہستی بھی ایسی نہیں ملتی جس نے چار ہزار سے زائد کتابیں تصنیف کیں ہوں۔ جن چند ائمہ کو بطور خاص کثرتِ تصانیف کے زمرے میں شمار کیا جاتا ہے ان میں سے بھی انتہائی تعدادِ تصانیف 1500 سے زائد نہیں ہے اور یہ بھی بطریق وسعت بیان کیا گیا ہے۔ پھر یہ بات صرف اسلام کے ماننے والوں کا اعزاز ہے وگرنہ دیگر اقوام ومذاہب سے متعلقہ افراد کی تعداد تصانیف ان میں سے کسی کے عشر عشیر کو بھی نہیں پہنچتی چہ جائیکہ اس کے برابر یا ان سے زائد ہو۔

اتنی عظیم الشان خدماتِ اسلام کے بعد ہونا تو یہ چاہیے تھا کہ ان کی قدر کرتے ہوئے تمام تر تصانیف کو شایانِ شان طریقہ سے منصۂ شہود پر لایا جاتا اور ان کی بطریق احسن اشاعت کا اہتمام کیا جاتا تاکہ اہل اسلام ان سے استفادہ





کرتے ہوئے ہدایت ورہنمائی حاصل کرتے۔ لیکن افسوس صد افسوس کہ ایسا نہ ہو سکا ان کی تصانیف کی اشاعت تو درکنار ان کی حفاظت کے لئے بھی کوئی خاطر خواہ اہتمام نہ کیا گیا۔ اس طرح سے اسلام کی اتنی عظیم قلمی وتحریری خدمت حوادثات زمانہ کی نظر ہونے لگی۔

تقریباً ایک سال قبل فیض ملت علیہ الرحمہ کے شاگرد جلیل وخلیفہ مجاز علامہ ابو محمد اعجاز احمد القادری الاویسی مرکز اہل سنت تشریف لائے اور ایک فکری نشست میں اس اہم کام کا تذکرہ کیا اور کہا کہ فیض ملت علیہ الرحمہ کے تحریر کردہ مسودات (قلمی نسخے) ضائع ہونے کا اندیشہ ہے، چار گھنٹے کی طویل نشست میں ماضی کے نقصانات کا بھی جائزہ لیا گیا کہ اس سے قبل دیگر کئی علماء اہل سنت کی بے شمار علمی تصانیف ضائع ہو چکی ہیں اور اب خدشہ ہے کہ کہیں فیض ملت علیہ الرحمہ کے ہزاروں علمی مسودات بھی ضائع نہ ہو جائیں۔

میں نے علامہ ابو محمد اعجاز احمد القادری الاویسی، علامہ مفتی محمد فیاض احمد اُویسی رضوی، علامہ ابوالنور محمد ظہور احمد قادری سے مشاورت کر کے فیض ملت علیہ الرحمہ کے علمی مسودات کو محفوظ کرنے کا بیڑا اٹھایا اور جب اس سلسلے میں فیض ملت علیہ الرحمہ سے رابطہ کیا گیا تو آپ نے انتہائی مسرت کا اظہار کرتے ہوئے دعاؤں کے ساتھ اس عظیم الشان کام کی بخوشی اجازت عنایت فرمائی اور ان کے مبارک کلمات یوں ترتیب پائے۔

اللہ تعالیٰ نے مجھ سے اپنے دین متین کی خدمت لی ہے اور آپ احباب کو اس خدمت کی حفاظت کے لئے منتخب فرمایا ہے تاکہ یہ کام ہمیشہ کے لئے محفوظ ہو جائے یہ میرے لئے انتہائی خوشی ومسرت کی بات ہے اللہ تعالیٰ آپ احباب کو کامیاب فرمائے۔

اس ولی کامل کی زبان حق ترجمان سے نکلے ہوئے کلمات کی برکت ہے کہ ہم آج تک عزم وہمت کے ساتھ اس کام کے لئے کاوش کر رہے ہیں۔ ان ہی لمحات میں فیض ملت علیہ الرحمہ نے علامہ ابو محمد اعجاز احمد القادری الاویسی کو عظیم ترین علمی مسودات حوالے کئے۔ علامہ موصوف نے شب وروز اپنی خدمات سرانجام دی اور پہلے مرحلے میں تقریباً 934 مسودات کو محفوظ کر لیا گیا اور ساتھ ہی قبلہ فیض ملت علیہ الرحمہ کی ذاتی لائبریری کی ترتیب وتنقیح بھی کی گئی۔ الحمدللہ یہ کام ان کی حیات میں ان کی نگاہوں کے سامنے ہی پایۂ تکمیل کو پہنچ گیا۔

دوسرے مرحلے کے لئے ابھی مشاورت جاری تھی کہ حضرت اقدس فیض ملت علیہ الرحمہ اپنے سفرِ حقیقی کی جانب گامزن ہوگئے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مستقبل قریب میں مرتب کردہ تمام مراحل کو سلسلہ وار پایۂ تکمیل تک پہنچایا جائے گا۔ اس سلسلے میں سب سے اہم کام آپ کی عربی تفسیر ''فضل المنان فی تفسیر آیات القرآن'' کی اعلیٰ طرز پر تخریج وتحقیق کے ساتھ اشاعت کا انتظام کرنا ہے جس پر 60 لاکھ روپے کی لاگت کا تخمینہ ہے۔ اس بارے میں الحاج محمد رفیق پردیسی اور بین الاقوامی نعت خواں محمد اُویس رضا قادری نے بھی میرے ساتھ ہر ممکن تعاون کے لئے یقین دلایا ہے بلکہ الحاج محمد رفیق پردیسی نے برکاتی فاؤنڈیشن کی جانب سے بھی مکمل تعاون کی پیشکش کی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے چاہا تو یہ نایاب تفسیر بھی اہل سنت وجماعت کی حقانیت وعلمی عظمت کا پرچار کرنے کے لئے ضرور منظر اشاعت پر رونق افروز ہوگی۔ بس اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کے اسباب مہیا فرمادے اور یہ اس کے کرم کے لئے کچھ مشکل نہیں۔ اسی طرح رفتہ رفتہ دیگر اہم تصانیف اُویسیہ پر بھی کام کرکے ان کو اہل اسلام وعلماء کرام کے لئے پیش کیا جائے گا۔

میرے اس مقصد کے معاونین میں کئی احباب شامل کار ہیں جن میں فاضل جلیل علامہ ابو محمد اعجاز احمد القادری الاویسی، علامہ مفتی فیاض احمد اُویسی ابن فیض ملت، علامہ ابوالنور محمد ظہور احمد قادری کے علاوہ مالی معاونین میں علامہ سید مظفر حسین شاہ، محمد یوسف بھنڈی، محمد شکیل بھنڈی، محمد تحسین عطاری اور میرا چھوٹا بھائی عبدالواحد غوری وغیرہ شامل ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان تمام کو صحت وسلامتی عطا فرمائے تاکہ ہم اس نیک وتاریخی کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچاسکیں۔

اس مطلوب ومقصود کے سلسلے کی ایک کڑی یہ کارنامہ بنام ''تبیان الحقائق فی احوال الملائک'' المعروف فرشتے ہی فرشتے کی تخریج وتحقیق ہے۔ یہ کتاب علامہ فیض ملت علیہ الرحمہ نے اردو زبان میں لکھی تھی اور اپنی سادگی کے پیش نظر تخریج وعربی متن سے صرفِ نظر کیا تھا لیکن حالات کی گردش اور شورش زمانہ کے پیش نظر اب کتابوں میں ضرورت محسوس کی جاتی ہے کہ ان میں موجود دلائل اور براہین کی تحقیق وتخریج کی جائے تاکہ مقصود ومطلوب پر مستند وقابل وثوق دلائل کا اظہار ہو اور لوگوں کو بھی اسے تسلیم کرنے میں سہولت ہو۔

اگرچہ فیض ملت علیہ الرحمہ کا نام ہی اس کتاب کے قابل وثوق اور مستند ہونے کی بیّن دلیل ہے لیکن علامہ ابو محمد اعجاز احمد القادری الاویسی جو کہ میرے رفیق ومعاون بھی ہیں ان کے تحقیقی کام نے اس میں مزید نکھار پیدا کردیا ہے۔ ایک





ایک حدیث کے بارے میں کئی ماخذ ومراجع کو بطور حوالہ پیش کیا ہے اور حوالے میں بھی انتہائی اہم ترین اور مسلمہ کتب کے حوالے تحریر کئے ہیں۔ اس انداز سے اب اس کتاب کی افادیت علماء اور عوام ہر ایک کے لئے یکساں مفید ہوگئی ہے۔ جہاں یہ کام علامہ موصوف کی تحقیقی خدمت کا بیّن ثبوت ہے وہیں یہ فیض ملت علیہ الرحمہ کے روشن ستارہ ہونے کی بھی واضح دلیل جلیل ہے کہ کس طرح خاک سے اُٹھا کر بلندی پر فائز کردیا۔

اللہ تعالیٰ علامہ موصوف کو دارین کی برکات سے مالا مال فرمائے اور ہمیں خلوص ومحبت کے ساتھ یکجا ہوکر تصانیف اُویسیہ ودیگر علماء اہل سنت کی تصانیف کو منظر اشاعت پر لانے کی توفیق نصیب فرمائے نیز اہل سنت کے دفاع میں شب وروز مشغول سنی تحریک کو استحکام وسلامتی اور اس کے قائدین ومعاونین کو خیر وبرکت عطا فرمائے تاکہ اہل سنت کی حفاظت وتائید کے کام کو عظیم الشان انداز میں تادم حیات جاری رکھ سکیں۔

میں آخر میں اتنا عرض کرنا چاہتا ہوں کہ سنی تحریک کی مسلسل تاریخ میں دین متین پر قربان ہونے والوں کی ایک طویل فہرست ہے امیر شہدائے اہل سنت وبانی سنی تحریک محمد سلیم قادری علیہ الرحمہ، امیر شہدائے میلاد النبی ﷺ محمد عباس قادری علیہ الرحمہ، محمد سلیم رضا قادری علیہ الرحمہ، عبدالوحید قادری علیہ الرحمہ، افتخار احمد بھٹی علیہ الرحمہ، محمد اکرم قادری علیہ الرحمہ، ڈاکٹر عبدالقدیر عباسی علیہ الرحمہ، علامہ عبدالکریم نقشبندی علیہ الرحمہ سمیت کئی احباب ذیشان نے جام شہادت نوش کر کے زندگی اور موت کا حق ادا کردیا ہے، لہٰذا میں بھی اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا کرتا ہوں کہ مجھے بھی شہادت کی موت عطا فرمائے۔ اگر بالفرض مجھے اس کام کی تکمیل سے قبل ہی اللہ تعالیٰ کی عنایت سے شہادت مل گئی تب بھی سنی تحریک کے چند اور سپاہی اس کام کی تکمیل کے لئے اپنی خدمات آخری دم تک سرانجام دیں گے۔ ان شاء اللہ

''ایں دعا از من واز جملہ جہاں آمین باد''

محمد شاہد غوری قادری

مرکزی رہنما، سنی تحریک، پاکستان

# تقریظ

## حضرت علامہ مفتی محمد مکرم خان القادری

(پرنسپل جامعہ اسلامیہ عرفان القرآن، شادمان ٹاؤن)

**الحمد لله رب العالمين والصلوٰة والسلام على سيد الانبياء والمرسلين وعلى آله واصحابه اجمعين**

برصغیر کے علماء اہل سنت نے ہر دور میں عوام الناس سے متعلق اپنے فرضِ منصبی کو ادا کرتے ہوئے سیر وسوانح، احکام وفتاوی، عقائد نظریات اوراخلاق کے محاذ پر بھرپور کام کیا ہے اس کے ساتھ ساتھ انہوں نے مختلف فتنوں کا مقابلہ بھی کیا ہے شیخ القرآن والحدیث حضرت علامہ مفتی فیض احمد اُویسی رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی شخصیت کسی تعارف کی محتاج تھی نہ ہے۔ اللہ ﷻ نے آپ کو حقیقت میں اسمِ بامسمی بنایا کہ یہ جو کچھ نظر آتا ہے فیضِ احمد ہی ہے۔

ہائے افسوس! کہ آج اپنے دور کے یہ عالمِ بے بدل ومفتی بے مثل ہم میں نہ رہے مگر قیامت تک اُن کا علمی فیضان جاری رہے گا حضور نبی اکرم ﷺ کے بیان فرمودہ آثار قیامت میں سے یہ بھی ہے "ان الله يرفع العلم برفع العلما" قربِ قیامت اللہ ﷻ علماء کو بتدریج اُٹھالے گا جس کے نتیجے میں علمِ دین اُٹھتا چلا جائے گا اور ظاہر ہے کہ علماءِ حق علمائے اہلسنت ہی ہیں جو سلفِ صالحین کو اپنی حجت تسلیم کرتے ہوئے اُن کے نقوش پر عمل پیرا ہیں لہذا قیامت کی مذکورہ علامت کا مصداق بھی یہی علماء ٹھہرے۔

جس کے نتیجے میں علمائے اہلِ سنت کی تعداد کم سے کم ہوتی چلی گئی جبکہ عوام الناس کی تعداد میں برابر اضافہ ہوتا رہا اس طرح میدان عمل بڑھتا چلا گیا آخر کار ایک سنی عالم کو بیک وقت کئی محاذ سنبھالنے پڑے، امامت، خطابت، تدریس، تبلیغ، افتاء، مناظرہ پھر مسلک حقہ کیلئے کسی مستند ادارے کا قیام اور اس کے جملہ انتظامات بھی ان کو کرنے پڑے۔ اس دورِ فتن میں حق کا عَلَم جس طرح علامہ موصوف علیہ الرحمۃ نے بلند کیا وہ اپنی مثال آپ ہے۔





شیخ القرآن والحدیث علامہ مفتی فیض احمد اویسی رحمة الله عليه کی مایہ ناز کتاب مستطاب "فرشتے ہی فرشتے" چیدہ چیدہ مقامات سے دیکھنے کا موقع ملا کتاب کی ثقاہت تو مسلمہ تھی ہی مگر فاضل جلیل، عالم نبیل، استاد العلماء فخر الفضلاء، حضرت علامہ مولانا ابو محمد اعجاز احمد القادری الاویسی دامت برکاتہم القدسیه کی جانب سے کتاب پر "تحقیق و تخریج وتسهیل" نے اسے چار چاند لگا دیئے ہیں۔ یقیناً یہ ایک جاں گسل کام تھا جسے علامہ موصوف مدظلہ نے بحسن وخوبی پایہ تکمیل تک پہنچایا۔

مختلف ٹی وی چینلز اور انٹرنیٹ نے اس بکھری ہوئی کائنات کو ایک اسکرین میں مقفل کر دیا ہے۔ یہ دور بڑی شدت سے تحقیق کا تقاضا کر رہا ہے ماضی میں لکھی جانے والی کتابیں اگرچہ کتاب وسنت کے دلائل پر مبنی تھیں مگر تخریج سے مُبرّا ہونے کی بناء پر عموماً چیلنج کی جاتی تھیں تحقیق وتخریج کا رواج عصرِ حاضر کے تقاضوں کو ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے اختیار کیا گیا جو اہلسنت کی بقاء وسلامتی کیلئے نیک شگون ہے۔ اللہ ﷻ فاضل جلیل علامہ اعجاز احمد قادری اویسی دامت برکاتہ العالیہ کی اس کاوش کو اپنی بارگاہ میں قبول ومنظور فرمائے اور مستقبل میں بھی انہیں اس طرح کی علمی وتحقیقی کاوشیں جاری رکھنے کی توفیق عطا فرمائے۔

آمین بجاه النبی الکریم ﷺ

محمد مکرم خان القادری عفی عنہ

پرنسپل جامعہ اسلامیہ عرفان القرآن شادمان ٹاؤن

# تقریظ

## حضرت علامہ مفتی محمد عاصم نیروی نقشبندی

(انچارج پروگرام noor.tv کراچی، پاکستان)

**"نحمدہ ونصلی ونسلم علی رسولہ الکریم"**

تبیان الحقائق فی احوال الملائک (فرشتے ہی فرشتے) حضور قبلہ قدوۃ المصنفین ، عمدۃ المحدثین علامہ مفتی پیر محمد فیض احمد اویسی رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیف لطیف ہے، جس میں قبلہ اویسی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے بہت تحقیق وتشریح سے احوال ملائک جمع فرمائے ہیں۔ اردو زبان میں اس قدر تفصیل فرشتوں کی بابت اس سے پہلے کہیں نظر نہیں آتی اور حق بھی یہی ہے کہ یہ تحقیق انہی کا حصہ تھی لیکن .... **﴿کم ترک الاولون للاخرین﴾** کے مصداق حضرت علیہ الرحمہ کے شاگرد رشید وخلیفہ مجاز حضرت علامہ مولانا محمد اعجاز احمد القادری الاویسی دام ظلہ العالی نے مزید تحقیقی حواشی وتخریج سے اس مستند کتاب کی افادیت کو یقیناً دو چند کر دیا ہے۔

حضرت علامہ مولانا محمد اعجاز احمد القادری الاویسی دام ظلہ العالی کی فاضلانہ وعالمانہ طبیعت کا اندازہ ان کے حواشی وتحقیق سے بخوبی لگایا جاسکتا ہے اللہ تعالیٰ انہیں مزید تحقیقی کام کرنے کی سعادت بخشے اور مسلمانوں میں ان کی مثل اور محققین پیدا فرمائے۔ آمین

طالب دعا وفلاح

محمد عاصم نیروی

انچارج پروگرام noor.tv کراچی پاکستان





# تقریظ

## حضرت علامہ ابوالنور محمد ظہور احمد قادری

**لك الحمد یااللہ والصلوٰۃ والسلام علیك یارسول اللہ**

عزیزی ومحبی فاضلِ جلیل، عالمِ نبیل حضرت علامہ ابو محمد اعجاز احمد القادری الاویسی زید مجدہٗ، خلیفہ مجاز حضرت فیض ملت علیہ الرحمہ نے فقیر حقیر بندہ بے توقیر سے اس خواہش کا اظہار فرمایا کہ اُستاذی شیخ القرآن و الحدیث مفتی فیض احمد اُویسی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی کتاب "**فرشتے ہی فرشتے**" کے لیے کچھ تحریر کروں، فقیر حقیر "**نسبت بہت اچھی ہے مگر حال بُرا ہے۔**" اس شعر کا مصداق کامل ہے۔

اس درویش صفت عاشقِ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان کیا کہیئے، آسمانِ علم وعرفان کا وہ نیّر تاباں تھے جس کی ضیاء پاشیوں سے ایک زمانہ منوّر رہا اور ہوتا رہے گا۔ ہزار ہا کُتب کے مُصنف، علم وعمل کے پیکر جو اپنی ذات میں خود انجمن تھے۔ جس موضوع پر قلم اُٹھایا علم وحکمت کے دریا بہا دیئے۔ یہاں یہ بات ذکر کرنا فائدے سے خالی نہ ہوگا کہ امینِ ملت شہزادہ احسنِ العلماء حضرت ڈاکٹر سید امین میاں مدظلہ العالی سجادہ نشین آستانہ برکاتیہ مارہرہ شریف فرماتے ہیں۔

"ایک مرتبہ میں نے والد گرامی حضور احسن العلماء قدس سرہٗ سے عرض کیا کہ ہمارے اکابر علماء کرام کتنی ضخیم اور مفید کتابیں لکھتے ہیں اگر کسی یونیورسٹی میں وہ کتاب داخل کر دیں تو اُنہیں پی۔ ایچ۔ ڈی (Ph.D) کی ڈگری مل سکتی ہے۔ والد گرامی نے ارشاد فرمایا ہمارے اکابر علماء کرام تو اپنی ذات میں چلتی پھرتی یونیورسٹیاں ہیں، اُنہیں ڈگریوں سے کیا غرض۔ یہ تو محبتِ مصطفیٰ ﷺ میں مسرور ہیں اور اس سرور کو اپنے لیے کافی سمجھتے ہیں۔

سبحان اللہ: بلا شبہ حضور فیضِ ملّت اُستاذی مفتی فیض احمد اُویسی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا شمار انہی کبار علماء

میں ہوتا ہے۔ رب کریم عزوجل اپنے محبوب مصطفی جانِ رحمت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صدقہ وطفیل حضور فیضِ ملّت کی جملہ دینی کاوشوں کو اپنی بارگاہ میں شرفِ قبولیت عطا کرے اور آپ کی دیگر تصانیف کی طرح اس کتاب کو بھی مقبولِ عام فرمائے۔

فاضل جلیل علامہ ابومحمد اعجاز احمد القادری الاویسی زید مجدہٗ نے اس کتاب پر جو تحقیقی کام کیا ہے یقیناً یہ ایک ایسی لاجواب کاوش ہے جو فیض ملت علیہ الرحمہ کی آج تک مطبوعہ تصانیف میں کہیں نظر نہیں آتی بلکہ ہمارے یہاں طبع ہونے والی دیگر کتب بھی عموماً اس سے عاری ہیں اس انداز سے کام نے کتاب کی افادیت میں مزید نکھار وحسن پیدا کر دیا ہے اللہ تعالیٰ ان کی سعی جلیل کو بھی اپنی بارگاہ عالی میں قبولیت سے سرفراز فرمائے۔

**آمین بجاہ النبی الامین صلی اللہ تعالی علیہ والہ وسلم**

سگ غوث ورضا
ابوالنور محمد ظہور احمد قادری عفی عنہ
باب المدینہ کراچی پاکستان





# تکمیلِ آرزو "اُویسی"

**الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی سید الانبیاء والمرسلین وعلیٰ آلہ واصحابہ اجمعین**

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم اور حضور سید الانبیاء ﷺ کی نظرِ عنایت سے یہ کتاب مستطاب ''تبیان الحقائق فی احوال الملائک'' عرف ''فرشتے ہی فرشتے'' تخریج وترتیب جدید کے ساتھ پایہ تکمیل کو پہنچی۔ فرشتوں کے موضوع پر عربی زبان میں امام جلال الدین سیوطی علیہ الرحمہ کی انتہائی معرکتہ الآراء تصنیف ''الحبائک فی اخبار الملائک'' موجود ہے جو اپنے موضوع پر ایک منفرد کتاب ہے۔ امام جلال الدین سیوطی علیہ الرحمہ نے ذخیرہ حدیث میں سے تلاش وبسیار کے بعد اس بہترین کتاب کو تحریر کیا ہے اور آپ کی دیگر جمیع تصانیف کی طرح سے اس کتاب کو بھی بہت شہرت ومقبولیت حاصل ہے۔

اس کتاب کا جو مطبوعہ نسخہ راقم الحروف کے پاس موجود ہے وہ دار الکتب العلمیہ کا طبع شدہ ہے۔ سنِ طباعت ۱۴۰۸ھ بمطابق ۱۹۸۸ درج ہے۔ اس میں کل احادیث وآثار کی تعداد ۸۱۳ اور صفحات کی تعداد ۲۷۶ ہے۔ اس کتاب میں بہت کم مقامات پر تخریج ہوئی ہے اور بعض جگہ اصل مراجع سے متن وتخریج کی موافقت بھی ناقص ہے۔ بہرحال عربی زبان میں اس موضوع پر مستقل تصنیف امام جلال الدین سیوطی علیہ الرحمہ کی مذکورہ کتاب ہے۔ اگرچہ دیگر آئمہ کی تصانیف بھی ملتی ہیں لیکن مذکورہ کتاب کو ان پر کئی وجوہ سے فوقیت حاصل ہے جس کا بیان یہاں طوالت کا باعث ہوگا۔

اردو زبان میں اس موضوع پر کوئی خاطر خواہ اور مستند کتاب دستیاب نہیں تھی، اس ضرورت کو محسوس کرتے ہوئے اُستاذی ومرشدی امام العلماء والمحدثین علامہ ابوصالح مفتی محمد فیض احمد اُویسی رضوی علیہ الرحمۃ القوی نے مذکورہ کتاب بنام ''فرشتے ہی فرشتے'' تحریر کی۔ اس کتاب کی تالیف وتصنیف میں فیضِ ملّت علیہ الرحمہ نے بنیادی طور پر امام جلال الدین سیوطی علیہ الرحمہ کی تصنیفِ لطیف ''الحبائک فی اخبار الملائک'' کو ماخذ بنایا ہے لیکن اس کے علاوہ دیگر ذخیرہ تفسیر وحدیث وتاریخ سے بھی بھرپور استفادہ کیا ہے اس حیثیت سے اُردو زبان میں یہ اپنی نوعیت کی سب سے ضخیم ومستند کتاب ہے۔

سیدی فیضِ ملّت علیہ الرحمہ نے اپنی تصنیف میں عربی عبارات کے فقط تراجم تحریر کیے تھے اور تخریج وحوالہ جات کا التزام بھی نہیں فرمایا۔ اس کی ایک وجہ تو یہ تھی کہ آپ نے یہ کتاب عوام الناس کے لیے تحریر کی تھی جن کے لیے عربی متن و تخریج عمومی طور پر کوئی خاص فائدہ مند نہیں ہوتی، باقی رہے علماء واہلِ فن حضرات تو ان کے لیے عربی ماخذ علمیہ برائے استفادہ موجود ہیں لہٰذا آپ نے اس سے صرفِ نظر فرمائی لیکن جب راقم الحروف نے اس کتاب کی اہمیت وافادیت پر نظر کی تو ضرورت محسوس ہوئی کہ اس کی مکمل ومستند تخریج کر دی جائے اس لیے کہ جس موضوع پر یہ کتاب مشتمل ہے اس سے متعلقہ احادیث عمومی کتب مثلاً صحاح ستہ وغیرہ میں موجود نہیں اور اگر موجود بھی ہیں تو بکھری ہوئی ہیں اور باقی رہے دیگر ماخذ علمی تو اُن تک ہر ایک عالم کی بھی عموماً رسائی نہیں ہوتی۔ اس بات کی صداقت کے لیے کتاب کے اخیر میں درج ماخذ ومراجع کی فہرست پر نظر فرمائیں۔

ان وجوہات کی بنا پر اللہ تعالیٰ کا عطا کردہ توفیق اور اُستادِ گرامی علیہ الرحمہ کی توجہ سے راقم الحروف نے تقریباً تمام تر حوالہ جات کی مفصل تخریج کر دی نیز عربی متن کا بھی اضافہ کر دیا ہے اور اس کے ساتھ ساتھ تمام عربی متن پر اعراب بھی لگا دیئے ہیں تاکہ قاری کے لیے پڑھنے میں مشقت نہ ہو لیکن اُردو ترجمہ وہی ہے جسے اُستادِ گرامی علیہ الرحمہ نے تحریر کیا تھا بس چند مقامات پر تطفلاتِ اُویسی کا اضافہ ہے۔ ایک خاص بات یہ کہ بعض جگہ مباحثِ علمی میں کثرتِ تکرار کے سبب حوالہ وتخریج چھوڑ دی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ جہاں بھی ایسا مقام تھا وہاں امام جلال الدین سیوطی علیہ الرحمہ کی **''الحبائک فی اخبار الملائک''** کا حوالہ تھا ایسے مقام پر اصل کی جانب مراجعت فرمائیں۔ بقیہ احادیث کی تخریج اصل کتب سے موافقت کر کے زیبِ قرطاس کر دی ہے۔ قرآنی آیات کے تراجم کے لیے ترجمہ کنز الایمان کو اختیار کیا گیا ہے۔ اس لحاظ سے اب یہ کتاب اپنے موضوع کے اعتبار سے منفرد ولاجواب ہوگی۔

قبلہ فیضِ ملت علیہ الرحمہ اس کتاب کی اشاعت کیلئے بارہا اپنی تمنا وآرزو کا اظہار فرماتے رہے اگرچہ راقم الحروف نے اس کتاب پر کام قبلہ کی حیات ہی میں مکمل کر دیا تھا لیکن کچھ دیگر اُمور کی وجہ سے تاخیر ہوتی چلی گئی۔ بہر حال اب **''تکمیلِ آرزوِ اُویسی''** کا مرحلہ آن پہنچا ہے اور یہ انمول کتاب دیدہ زیب طباعت کے ساتھ منصۂ شہود پر جلوہ افروز ہے۔ اگرچہ آج وہ ظاہراً ہمارے مابین نہیں لیکن عطائے ربانی سے اسے ضرور ملاحظہ فرمارہے ہیں لہٰذا میرے لئے یہی سامانِ نجات وفرحت کافی ہے کہ میں اُن کی اس تکمیلِ آرزو کا باعث بنا۔





اس کام میں میرے ساتھ **''بزمِ فیضانِ اُویسیہ کراچی''** کے ناظمِ اعلیٰ محمد نعمان احمد اُویسی کا بے لوث تعاون شامل حال رہا۔ ساتھ ہی میرے نہایت قابلِ احترام وملنسار دوست اور اس کام میں میرے رفیق، مجاہدِ اہلسنّت، علامہ پروفیسر محمد آصف خان علیمی قادری زید مجدہٗ کے پُرخلوص تعاون کا بھی ممنون ہوں۔ ان دونوں احباب نے اپنی تمام تر صلاحیتوں اور کاوشوں کا بھرپور استعمال کیا، نیز محمد عاصم خلجی عطاری نے بھی فیض ملت علیہ الرحمہ سے متعلق اپنا مکمل تعاون کیا اللہ تعالیٰ انہیں اور دیگر جملہ احباب ومعاونین کو دارین میں اجرِ عظیم عطا فرمائے۔

میرے آقا ومرشد فیض ملت علیہ الرحمہ کے لختِ جگر علامہ مفتی محمد فیاض احمد اویسی مدظلہ العالی نے تقریظ لکھ کر کتاب کو رونق بخشی اور میرے انتہائی مخلص دوست محترم المقام، مجاہد اہل سنت، مولانا شاہد غوری (رہنما سنی تحریک) نے بے پناہ مصروفیات کے باوجود کلمات محبت عطا فرمائے، اللہ تعالیٰ ان سب کو جزائے خیر عطا فرمائے اور اس کتاب کو شہرت ومقبولیت سے سرفراز فرمائے۔

اخیر میں یہ بات واضح کرتا چلوں کہ اس کتاب کی حسن وخوبی میرے رب کریم کی عطاء اور اُستادِ گرامی فیض ملت علیہ الرحمہ کی محنت سے ہے اور جو خامی نظر آئے تو وہ اس بندہ ناچیز کی جانب سے ہے۔ اہلِ علم عفو ودرگزر کرتے ہوئے مطلع فرمائیں۔

اسیرِ محبتِ اُویسی

**ابو محمد اعجاز احمد القادری الاویسی**

شاگرد وخلیفہ مجاز امام العلماء

علامہ مفتی فیض احمد اُویسی علیہ الرحمۃ القوی

کراچی، پاکستان

# حیاتِ

## ﴿امام العلماء سلطان المفسرین علامہ مفتی فیض احمد اُویسی علیہ الرحمۃ القوی﴾

اقلیم انسانیت کے اُفق پر ہر زمانہ میں ایسی روشن وتابناک ہستیاں جلوہ گر ہوتی رہیں جن کے علمی وفکری افکار رہنما اُصول فراہم کرتے رہے ہیں۔ان شخصیات کے کارنامے تاریخِ اسلام کے روشن ابواب ہیں ان کی فکر میں انسانیت کے لئے رہنما اُصول موجود ہیں ان کے افکار وخیالات آنے والی نسلوں کے لئے مینارۂ نور ہیں۔

تاریخ اسلام ایسی روشن وتابناک ہستیوں سے بھری پڑی ہے ماضیِ قریب میں علامہ الشاہ امام احمد رضا خاں محدث بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی جامع العلوم ذات نمایاں نظر آرہی ہے وہ خود بھی روشن تھے اور اپنے ہم نشینوں کو بھی روشن کر گئے۔ان کے تمام تلامذہ وخلفاء ایک سے بڑھ کر ایک مینارۂ نور ہیں پھر ان حضرات نے علم وفضل کے ایسے آفتاب وماہتاب پیدا کئے کہ جن کی علمی صلاحیتوں کے سبب عالم اسلام میں شعور وآگہی کے تارے آج تک روشن ہیں۔سارا عالم ان کے نور علم سے روشنی اور رہنمائی حاصل کرتا نظر آتا ہے۔پاک وہند کی دانش گاہیں ان کے فیضانِ علم کی مرہون منت ہیں ان کی آغوش تربیت کے پروردہ اہلِ علم وفن آج عالمی سطح پر اشاعتِ دین اور ابلاغ علم کے اہم فرائض باحسن وخوبی سرانجام دے رہے ہیں۔حضرت شارح بخاری ومسلم شریف علامہ مفتی محمد فیض احمد اُویسی علیہ الرحمۃ بھی ان ہی حضرات میں سے ایک شخصیت ہیں۔

### ☆اسمِ گرامی﴾

حضرت علامہ مفتی محمد فیض احمد اُویسی بن مولانا نور احمد بن مولانا حامد بن کمال،قوم لاڑ سے تعلق رکھتے ہیں۔ابوالصالح آپ کی کنیت ہے،نسبتاً ''عباسی''،مسلکاً ''حنفی''،مشرباً ''اُویسی،قادری،رضوی'' ہیں۔حضرت کے والد ماجد کا سلسلہ نسب نبی کریم ﷺ کے چچا حضرت سیدنا عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے جاملتا ہے اور یہ بہت بڑی سعادت کی بات ہے اور آج مفسرِ قرآن اور عالم باعمل ہونے میں اس خاندانی نسبت کا بھی بہت بڑا حصہ معلوم ہوتا ہے کیونکہ جب آپ کے جد بزرگوار حضرت امام المفسرین عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں تو ان کی قرابت کے فیض سے آپ کو بھی اللہ تعالیٰ نے علوم اسلامیہ کی





دولت سے سرفراز فرمایا ہے۔

### ☆ولادت باسعادت﴾

حضور فیضِ ملت ۱۳۵۱ھ بمطابق ۱۹۳۲ء کو ضلع رحیم یار خان کے ایک چھوٹے سے گاؤں میں پیدا ہوئے جس کی پسماندگی کا یہ عالم تھا کہ گردوپیش کے لوگ اس کے نام سے بھی واقف نہ تھے لیکن فیضِ ملت کے دم قدم سے اس گاؤں کی شہرت پاکستان بھر میں تو کیا دنیا بھر میں پہنچ کر رہی اس گاؤں کا موجودہ نام فیضِ ملت نے شہزادہ اعلیٰ حضرت مولانا حامد رضا خان علیہ الرحمۃ اور اپنے دادا مرحوم مولانا محمد حامد میاں علیہ الرحمۃ کی نسبت سے حامد آباد تجویز فرمایا ہے۔اب یہی نام عوام میں رائج اور مشہور ہو چکا ہے اور کیوں نہ ہو کہ یہ ایک عالم باعمل اور صوفی باصفا کی زبان سے جاری ہوا ہے۔رب کریم نے اس بابرکت نام کو خلعتِ مقبولیت سے نوازتے ہوئے زبانِ خلق پر جاری فرمایا۔

### ☆تعلیم وتربیت﴾

ابتدائی تعلیم کو اپنے والد ماجد مولانا نور احمد صاحب علیہ الرحمۃ سے حاصل کیا۔تقریباً پانچ سال کی عمر میں والد صاحب سے ناظرہ قرآن مجید پڑھا۔دوسال میں ناظرہ قرآن مجید مکمل کر کے اپنے قریبی قصبہ ترنڈہ میں اسکول میں داخل ہوئے۔۱۹۴۲ء میں پرائمری کی پانچ جماعتیں پاس کیں۔

والد ماجد مولانا نور احمد صاحب علیہ الرحمۃ کی تمنا کے مطابق حافظ جان محمد صاحب قریہ کلاں کے پاس حفظ قرآن کرنے کے لئے بھیجا۔ڈیڑھ سال تک صرف آٹھ پارے حفظ ہوسکے چوں کہ ان کے ہاں مستقل تعلیم کا انتظام نہیں تھا اس لئے صرف آٹھ پارے حفظ ہوسکے۔وہاں سے خانقاہ جیٹھ بھٹہ نزد خان پور کٹورہ کے مدرس حضرت مولانا حافظ سراج احمد علیہ الرحمۃ کی خدمت میں جاپہنچے۔ڈیڑھ سال اُن کے پاس بسر ہوئے لیکن وہاں بھی ناغہ جات کی وجہ سے تضیع اوقات ہوئی اس لئے وہاں پر اٹھارہ پارے حفظ ہوسکے۔

پچیس پارے حفظ ہونے کے بعد وہاں سے خیر پور ٹامیوالی ضلع بہاولپور مولانا غلام یٰسین رحمۃ اللہ علیہ کے پاس حاضری دی اور ۱۹۴۷ء میں مکمل قرآن مجید حفظ کر لیا اور پاکستان کے معرضِ وجود میں آنے سے پہلے خان پور کٹورہ میں پہلی بار تراویح میں مکمل قرآن مجید سنایا اور اسی ماہ مقدس کی ۲۷ شب صبح کو پاکستان وجود میں آیا۔

ستمبر ۱۹۴۷ء میں فارسی پند نامہ سعدی رحمۃ اللہ علیہ کا آغاز ہوا،۱۹۴۸ء تک زلیخا سکندر مولانا اللہ بخش رحمۃ اللہ علیہ

کے پاس پڑھیں، ۱۹۴۸ء کے آخر میں صرف ونحو کا آغاز حضرت مولانا خورشید احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں ہوا۔ ہدایہ، مختصر معانی، شرحِ جامی درسی کتب اُن سے پڑھیں، جب کہ آپ اپنے گاؤں میں پڑھاتے بھی تھے۔ درسِ نظامی کی بقایا کتب اپنے اُستادِ محترم علامہ مولانا عبدالکریم رحمۃ اللہ علیہ کے پاس مکمل کیں۔

۱۹۵۱ء میں درسِ نظامی سے فراغت نصیب ہوئی پھر اُس کے بعد دورۂ حدیث ودیگر امہات کتب کی تعلیم کے لئے جامعہ رضویہ لائل پور میں داخلہ لیا۔ ۱۹۵۲ء بمطابق ۱۳۷۱ھ میں محدثِ اعظم پاکستان مولانا ابوالفضل محمد سردار احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے مبارک ہاتھوں سے رسمِ دستار بندی ہوئی اور سندِ فراغت نصیب ہوئی۔

## ☆نسبتِ طریقت﴾

اثنائے تعلیم میں سلوکِ روحانی سے وابستگی کے لئے سلسلہ اُویسیہ کے سرچشمے حضرت محکم الدین سیرانی رحمۃ اللہ علیہ سمہ سٹہ خانقاہ شریف ضلع بہاول پور جن کا مزار دھوراجی ضلع کاٹھیاواڑ بھارت میں ہے کہ سجادہ نشین حضرت مولانا خواجہ محمد الدین صاحب سیرانی رحمۃ اللہ علیہ کے دستِ حق پرست پر بیعت کی۔

۱۳۸۱ھ میں اُن کے وصال کے بعد بوساطت علامہ حسن علی رضوی میلسی رحمۃ اللہ علیہ، مفتی اعظم ہند مولانا مفتی مصطفیٰ رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ ابنِ مجدد دین وملت، امام اہلِ سنت الشاہ احمد رضا خاں قدس سرہٗ سے شرفِ بیعت کی سعادت حاصل کی اور حضور مفتی اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ نے نا صرف فیضِ ملت کو بیعت فرمایا بلکہ سلسلہ قادریہ رضویہ کی خلافت واجازت خاص اپنے قلم سے لکھ کر بذریعہ رجسٹری روانہ فرمائی۔ ذالک فضل اللہ یو تیہ من یشاء

## ☆تصنیف وتالیف﴾

دورانِ تعلیم ہی فیضِ ملت نے تصنیف وتالیف کا سلسلہ شروع فرمایا اور آپ کی سب سے پہلی تصنیف کا نام ''کارآمد مسئلے'' حصہ اوّل اسے سب سے پہلے مکتبہ اُویسیہ رضویہ حامد آباد خان پور سے شائع کیا گیا۔ اب اس کی دوبارہ اشاعت قطبِ مدینہ پبلیشرز عطاری کتب خانہ کھارادر سے ہوئی اسی طرح یہ لکھنے کا سلسلہ جاری وساری رہا اور تقریباً چار ہزار پانچ سو (۴۵۰۰) کتابیں لکھی جا چکی ہیں۔ فیضِ ملت نے اُردو، عربی، فارسی، سرائیکی، سندھی ان تمام زبانوں میں گراں قدر کتابیں تحریر کیں ہیں لیکن زیادہ تر کتابوں کا تعلق اُردو اور عربی سے ہے۔





## ☆دینی وملی خدمات﴾

۱۹۵۲ء بمطابق ۱۳۷۱ھ کے اواخر میں شوال کے مہینے میں اپنے گاؤں حامد آباد میں عربی درسگاہ کی بنیاد ڈالی جس کا نام علامہ فیض احمد اُویسی رحمۃ اللہ علیہ نے ''مدرسہ منبع الفیوض'' رکھا۔ جس میں حفظِ قرآن اور خالص عربی کی تعلیم دی جاتی اس مدرسہ میں دور دراز سے طالبِ علم تعلیم کے لئے جمع ہوگئے۔ گاؤں کے ماحول میں اُن کا انتظام بہت ہی مشکل تھا لیکن اس ویران مقام میں درجنوں محدث، مفتی، مدرس اور سینکڑوں حفاظ تیار ہوگئے جو آج مرکزی مدارس میں خدمات انجام دے رہے ہیں اور خدمت حدیثِ مبارکہ اور مسند افتاء وتدریس کے منصبوں پر فائز ہیں۔

۱۹۶۱ء میں مدرسہ سراج العلوم خان پور میں دورۂ قرآن کا آغاز کیا۔ ۱۹۶۳ء میں خانیوال ضلع ملتان میں دورۂ قرآن شریف دیا۔ پاکستان، بنگلہ دیش، بھارت اور دیگر ممالک میں ''فیضِ ملّت'' کے روحانی فیض یافتہ شاگردین ان کی علمی میراث کی خوشبو بکھیر رہے ہیں۔ ۱۹۶۳ء میں گوناں گوں مصائب اور جدید لازمی سہولیات میسر نہ ہونے کے باعث علامہ اُویسی رحمۃ اللہ علیہ نے بہاولپور میں سکونت اختیار کی اور یہیں پر زمین کا ٹکڑا خرید کر ''فیضِ ملّت'' نے جامع اُویسیہ اور جامع مسجد سیرانی کی بنیاد رکھی جو کہ تادم تحریر بحمد للہ قائم ودائم ہے اور دینِ اسلام کی شب وروز ترویج واشاعت میں مصروف عمل ہے۔

## ﴿فیضِ ملّت کی تبحر علمی﴾

مضت الدھور و ما اتین بمثلہ

و لقد اتی فعجزن عن نظرائہ

ترجمہ: زمانے گزر گئے اور نہ آیا مثل ان کا اور البتہ آیا تو اپنے نظیر سے عاجز ہوگئے۔

''فیضِ ملّت''، ایک ایسی شخصیت سے عبارت تھی جو کہ اپنی ذات یکتا میں پوری جماعت کو سمیٹے ہوئے تھے۔ عقل ان کی ذات میں حیرانگی کے عالم میں گم ہے کہ کس طرح ایک شخص اس قدر اوصاف اپنائے ہوئے ہے۔ علوم وفنونِ اسلامیہ ''جدید وقدیم'' جسے ہمہ وقت متحضر (پیشِ نظر) ہیں اور ان علوم وفنون میں کمال ودسترس کا یہ عالم کہ ان تمام ہی علوم وفنون میں کوئی نہ کوئی کتاب لکھی ہے فقط اگر کوئی مصنف کسی ایک علم وفن پر کوئی کتاب یا رسالہ لکھتا ہے تو وہ خود کو قابل ستائش گردانتا

ہے اور فخر محسوس کرتا ہے مگر اس ''فیضِ ملّت'' کی کیفیات ہی کچھ اور تھیں کہ تمام ہی علوم وفنون پر خامہ فرسائی کرنے اور صحائف ابیض کو اپنے قلم سے مزین کرنے کے باوجود بھی عاجزی وانکساری کی انتہاؤں میں جا کر اپنی ذات کی ہمیشہ نفی فرماتے تھے۔

اگر آج کا کوئی شخص 50/60 کتابوں کا مصنف ہو تو اُسے مصنفِ اعظم کہا جاتا ہے اب اگر یہی معیار ہے کہ پچاس یا ساٹھ کتب کے مصنف کو مصنفِ اعظم کہا جائے تو میرا قلم یہاں حیران ہے کہ میں اس ''مظلوم مصنف''، فیض ملّت کو جو کہ 4500 کتب کا مصنف ہے کون سا لقب دوں۔ یہاں تو القابات بھی بہت چھوٹے نظر آرہے ہیں مگر بفضل خدا فیضِ ملّت کی ذات اُن سے کہیں بلند و بالا ہے کیونکہ فیضِ ملّت نے یہ کام شہرت ولقب پانے کے لئے نہیں کیا بلکہ خدا ﷻ و رسول ﷺ کو راضی کرنے کے لئے کیا ہے اسی لئے اللہ تعالیٰ نے آپ کے خلوص ومحبت اور کمالِ عاجزی کی برکت سے آپ کو وہ کمال ونام عطا فرمایا جس کی مثال نہیں ملتی۔

بے نشانوں کا نشاں مٹتا نہیں
مٹتے مٹتے نام ہو ہی جائے گا

''فیض ملّت'' رحمۃ اللہ علیہ نے جن علوم وفنون پر مشتمل تصانیف مُرتب کی ہیں اُن علوم وفنون اور موضوعات کا ایک طائرانہ جائزہ پیش خدمت ہے۔

۱)علمِ تفسیر ۲)علمِ اُصول تفسیر ۳)علمِ حدیث ۴)علمِ اُصول حدیث ۵)علمِ فقہ
۶)علمِ اُصول فقہ ۷)علمِ میراث ۸)علمِ تصوّف ۹)علمِ منطق ۱۰)علمِ فلسفہ
۱۱)علمِ بلاغت ۱۲)علمِ نجوم ۱۳)علمِ صرف ۱۴)علمِ نحو ۱۵)علمِ قرأت وتجوید
۱۶)علمِ تعبیر الرویاء ۱۷)علمِ قیافہ ۱۸)علمِ معانی ۱۹)علمِ عروض ۲۰)علمِ حیاتیات
۲۱)علمِ لغت ۲۲)علمِ مناظرہ ۲۳)علمِ طب ۲۴)علمِ عقائد وکلام ۲۵)علمِ التاریخ
۲۶)تراجم ۲۷)شروح ۲۸)اخلاق وآداب ۲۹)عقائدِ اہل سنت ۳۰)سائنس
۳۱)اوراد ووظائف ۳۲)سفرنامہ ۳۳)فنِ تلخیص ۳۴)ردّ قادیانیت ۳۵)فضائل ومناقب
۳۶)ردِّ شیعہ ۳۷)ردِّ آغاخانی ۳۸)ردِّ تبلیغی جماعت ۳۹)ردِّ عیسائیت ویہودیت ۴۰)ردِّ وہابی ودیوبندی





# فہرست

فرشتے ہی فرشتے

**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم**

**الحمد للہ الذی زیّن النبیین بحبیبہ المصطفیٰ والصلوٰۃ والسلام**
**علی نبیہ المرتضیٰ وعلی آلہ المجتبیٰ واصحابہ اولی التقی والنقی۔**

امابعد! فقیر کی یہ تصنیف ملائکہ کرام کے وجود کی تحقیق کے علاوہ بہت سے مضامین متعلقہ بہ ملائکہ پر مشتمل ہے سابق زمانوں میں انکے وجود کا کوئی منکر نہ تھا اور نہ اب کوئی ہے سوائے چند فلاسفہ کے لیکن افسوس کہ گذشتہ صدی میں نیچری فرقہ کے پیشوا سرسید علیگڑھی نے فرشتوں کے جسم وصورت اور ایک الگ موجود ومخلوق ہونے سے انکار کیا ہے اس کا خیال باطل ہے کہ فرشتے موجود مخلوق ضرور ہیں لیکن وہ نہ کوئی جسم رکھتے ہیں نہ دکھائی دے سکتے ہیں ان کا ظہور بلاشمول مخلوق موجود کے نہیں ہوسکتا قدیم زمانہ کی تمام قوموں کا یہ حال تھا کہ جو امور عجیب وغریب ان کے سامنے ایسے پیش آتے تھے جن کی علت ان کی سمجھ سے باہر تھی اس کو ایسی قوت یا ایسے شخص سے منسوب کرتے تھے جو انسان سے برتر اور خدا سے کم تر تھی اس خیال سے تمام بُت پرست قوموں نے اپنے ہاں فرشتے قائم کرلئے فرشتے جن کا ذکر قرآن میں ہے ان کا کوئی اصلی وجود نہیں بلکہ خدا کی بے انتہا قوتوں کے ظہور کو اور ان قویٰ کو جو خدا نے اپنی تمام مخلوق میں مختلف قسم کے پیدا کئے ہیں ان کو ملک یا ملائکہ کہتے ہیں۔ ''جبرائیل'' یا ''ناموسِ اکبر'' یہ ایک مخصوص قوت کا نام ہے۔ نیز جبرائیل، میکائیل، عزرائیل وغیرہ نام یہودیوں کے مقرر کئے ہوئے ہیں جو مختلف قویٰ کے تعبیر کرنے کو انہوں نے رکھے تھے وغیرہ وغیرہ۔

**نوٹ:** سرسید علیگڑھی کے عقائد اور منگھڑت مسائل کی فہرست طویل ہے اس سے اس کے عشاق کو عبرت حاصل کرنی چاہئے چند نمونے حاضر ہیں۔

## شانِ خداوندی عزوجل کی توہین وتنقیص

(۱) خدا نہ ہندو ہے نہ عرفی مسلمان نہ مقلد نہ لامذہب نہ یہودی نہ عیسائی وہ تو پکا چھٹا ہوا نیچری ہے۔ نعوذ باللہ

(۲) مسئلہ تقدیر کا انکار کرتے ہوئے لکھتا ہے ''تقدیر کا مسئلہ اگر صحیح ہوتو جو کام حضرت (یعنی اللہ تعالیٰ) نے خود کئے ہیں اس کی سزا دوسروں کو دی جائے گی۔ نعوذ باللہ

اس عبارت میں مسئلہ تقدیر سے انکار کے ساتھ ساتھ شان رب العزت کی صریح توہین کی ہے کہ خداوند قدوس اپنے

کاموں کی سزامخلوق کو دے رہا ہے۔نعوذ باللہ۔

(۳) اگر کوئی کہے کہ تیرہ سو برس سے کسی نے صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین یا علمائے مجتہدین و مفسرین نے یہ معنی نہیں کہے بلکہ خود خدا نے یہ معنی نہیں سمجھا جو تم کہتے ہو تو ہم ادب سے عرض کریں گے کہ ہم کو اس دلیل سے معاف رکھئے۔نعوذ باللہ

اس عبارت میں صاف الفاظ میں لکھا ہے کہ جو معنی سرسید نے بیان کئے ہیں وہ معاذ اللہ خدا نے بھی نہیں سمجھے ہیں۔انتھیٰ

## سرسید کے قرآنِ کریم کے متعلق فاسد خیالات

۱۔خود نوشت میں قرآن کریم کی فصاحت و بلاغت پر ضرب کاری کرتے ہوئے اس بات سے انکار کر دیا ہے کہ قرآن کریم فصاحت و بلاغت میں بے مثال ہے اور صاف لکھا ہے کہ فصاحت و بلاغت کو قرآن کریم کا معجزہ سمجھنا ان کی غلط فہمی ہے۔

۲۔آیاتِ قرآنیہ میں سے بعض کا ناسخ اور بعض کا منسوخ ہونے سے بھی صاف انکار کر کے لکھا ہے کہ قرآن مجید میں نہ کوئی آیت ناسخ ہے نہ منسوخ ہے اور مفسرین و علمائے اسلام پر سخت تنقید کرتے ہوئے لکھا ہے کہ انھوں نے نہایت غلط اور بے جا استدلال سے قرآن کی آیتوں کا اس طرح پر ناسخ و منسوخ ہونا قرار دیا ہے۔

ناسخ و منسوخ کی حقیقت کو جس طرح عیسائی پادری اور ہندو لوگ نہیں سمجھ سکے اور بے جا اعتراضات قرآن کریم اور اسلام و مسلمانوں پر کئے ہیں انہی کی پیروی کرتے ہوئے علی گڑھ کے اس جاہل مفسر قرآن نے بھی فضول اعتراضات اور فاسد خیالات کا سہارا لیتے ہوئے انکار کیا ہے۔جن کی کوئی حقیقت و بنیاد نہیں۔

۳۔خود نوشت میں لکھا ہے کہ قرآن مجید بلفظہٖ مع معانی قدیم و کلام خدا ہے اور خود خدا نے اپنا کلام پیغمبر خدا میں بلاواسطہ پیدا کیا ہے (بلفظہٖ) اور اسی طرح دیگر کتب آسمانی کے متعلق اس کا عقیدہ ہے یعنی وہ واسطۂ وحی جبرائیل کا منکر ہے بلکہ آپ آگے ملاحظہ فرمائیں گے کہ سرے سے وہ حضرت جبرائیل امین اور تمام ملائکہ (فرشتوں) کے وجود کا بھی منکر ہے۔

۴۔خدا نے اَن پڑھ بدوؤں کے لئے ان ہی کی زبان میں قرآن اتارا ہے یعنی سرسید کے خیال میں قرآن مجید انگریزی (جو اس کے گمان میں بہتر و اعلیٰ زبان ہے) اس میں نازل ہونا چاہئے تھا لیکن خدا نے اَن پڑھ بدوؤں کی زبان عربی میں نازل فرمایا ہے (العیاذ باللہ) نقل کفر کفر نباشد

۵۔لوگ قرآن مجید کی آیتوں کو بطور عمل کے پڑھتے ہیں اور کسی میں وسعتِ رزق کی اور کسی میں کشور کاری اور کسی میں شفاء امراض کی تاثیر سمجھتے ہیں۔قرآن مجید کی کسی آیت یا سورت میں اس قسم کی تاثیر نہیں ہے۔





☆اس مراد یہ ہے کہ اس کے باطل گمان میں قرآن مجید میں وسعتِ رزق، شفاء امراض وغیرہ کی کوئی تاثیر نہیں لہٰذا دم تعویذ میں کوئی فائدہ نہیں۔

۶۔پھر بالفرض اگر کسی الہامی کتاب میں (قرآن ہو یا اور کوئی) اقلیدس اور جرثقیل کے دلائل یا علم ھیئت کے مسائل کے بیان میں غلطی ہو تو کیوں وہ غلط نہ مانی جائے کیونکہ وہ الہام اس سے متعلق نہیں۔

☆اس سے یہ مراد ہے کہ کتبِ آسمانی میں علومِ جدیدہ کے مقابلہ میں غلطی ممکن ہے العیاذ باللہ جب کہ مسلمان بحیثیت مسلمان یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ دنیا کی کسی کتاب میں غلطی ممکن ہے کوئی علم غلط ہو سکتا ہے مگر قرآن کریم یا دیگر مُنَزّل مِن اللہ کتب میں کسی طرح کی غلطی ممکن نہیں ان میں غلطی تسلیم کرنا علمِ الٰہی کی غلطی تصور ہوگی یعنی یہ عقیدہ کفریہ ہے۔

## معجزات و کرامات سے انکار

حضرات انبیاء کرام علیھم الصلوٰۃ والسلام کے معجزات اور اولیاء کرام کی کرامات سے بھی اس علی گڑھی جاہل اور گمراہ نے انکار کیا ہے اور معجزات و کرامات کو خلافِ قانونِ قدرت، خلافِ عقل، خلافِ نیچر قرار دے کر صریح آیاتِ قرآنیہ اور احادیثِ مبارکہ سے ثابت شدہ معجزات کا منکر ہو کر سبیلِ مومنین سے اعراض کر کے راہِ جہنم اختیار کی ہے۔

حضرت امام الانبیاء محمد مصطفیٰ ﷺ کے معجزہ معراج جسمانی، سایۂ ابر، شق القمر اور دیگر معجزات نیز تمام انبیاء کرام جن کے معجزات کا ذکر قرآن کریم میں موجود ہے، ان کے اسمائے مبارکہ اور ان معجزات کو لکھ کر ان کی من گھڑت تاویلیں کی ہیں۔مثلاً حضرت آدم، حضرت نوح، حضرت ابراہیم، حضرت اسماعیل، حضرت اسحٰق، حضرت موسیٰ، حضرت یونس، حضرت عیسیٰ، حضرت یعقوب، حضرت یوسف، حضرت سلیمان، حضرت لوط، حضرت صالح علیھم الصلوٰۃ والسلام کے وہ معجزات جن کا تذکرہ قرآن کریم میں موجود ہے، ان سب کا انکار کیا ہے اور ان تمام واقعاتِ انبیاء کو محض فضول و خیال، من گھڑت قصے قرار دیا ہے کہ قرآن کریم میں یہ محض خیالی قصے ہیں۔(نعوذ باللہ مِن ذالک)

## ملائکہ کا لغوی و شرعی معنیٰ

ملائکہ ''ملاك'' کی جمع ہے اس سے'' مَفَاعِل '' کے وزن پر ''مَلَائك'' ہے جیسے'' مَطلع '' کی جمع ''مَطَالِع'' آتی ہے ملائک کے بعد'' ة'' تانیث جمع کے طور پر آتی ہے ملائکہ کا واحد'' مَلَكٌ '' بھی بتایا گیا ہے۔ اس کا مادہ'' اَلَكَ '' ہے جس کے معنیٰ اَرْسَلَ (اس نے بھیجا کے ہیں) اسی طرح'' اَلُوْكَة '' کے معنیٰ بھی رسالت یعنی پیغام رسانی کے آتے ہیں چونکہ یہ مخلوق باری تعالیٰ کے پیغامات اس کے مقبول اور مقرب بندوں تک پہنچانے کا فریضہ سرانجام دیتی ہے اس لیے اسے ''مَلَائِكَة'' کے نام سے تعبیر کیا جاتا ہے علماء فرماتے ہیں۔

اِنَّهُمْ وَسَائِطُ بَيْنَ اللّٰهِ تَعَالٰى وَبَيْنَ النَّاسِ''

یہ ملائکہ، اللہ تعالیٰ اور مسلمانوں کے درمیان واسطے اور وسیلے کی حیثیت رکھتے ہیں۔[1]

اہلِ علم نے ملائکہ کی حقیقت پر روشنی ڈالتے ہوئے کئی اقوال بیان کئے ہیں۔ لیکن صحیح ترین اور متفقہ قول یہ ہے۔

''اِنَّهَا اَجْسَامٌ لَطِيْفَةٌ قَادِرَةٌ عَلَى التَّشَكُّلِ بِاَشْكَالٍ مُّخْتَلِفَةٍ''[2]

یعنی یہ وہ لطیف اور نورانی اجسام ہیں، جنہیں اپنی لطافت کے باعث مختلف شکلیں بدلنے پر قدرت حاصل ہوتی ہے۔

---

[1] علامہ شہاب الدین محمود بن عبداللہ الحسینی الآلوسی حنفی، تفسیر ''روح المعانی'' میں سورۃ النساء کی آیت: ۱۳۶ کے جزو: ﴿وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ﴾ کے تحت فرشتے کی توضیح ان الفاظ میں بیان فرماتے ہیں، أنهم وسائط بين الله عز وجل وبين الرسل في إنزال الكتب ۔ یعنی، یہ (فرشتے) اللہ عزوجل اور رسولوں (علیہم السلام) کے درمیان کتاب نازل کرنے کا وسیلہ ہیں۔ امام فخر الدین رازی نے تفسیرِ کبیر (مفاتیح الغیب) میں فرمایا، أنهم وسائط بين الله وبين البشر ۔ یعنی یہ (فرشتے) اللہ تعالیٰ اور بشر کے درمیان واسطہ ہیں۔ (تحت سورۃ البقرہ: ۲۸۵) اور علامہ بیضاوی نے تفسیر (انوار التنزیل واسرار التاویل) میں فرمایا، وسائط بين الله وبين أنبيائه والصالحين من عباده ، يبلغون إليهم رسالاته بالوحي والإلهام والرؤيا الصادقة ۔ یعنی (فرشتے) واسطہ ہیں اللہ تعالیٰ اور اس کے نبیوں (علیہم السلام) اور اس کے نیک بندوں کے درمیان۔ وہ (فرشتے) انہیں اللہ تعالیٰ کے پیغام وحی (نبیوں کو) اور الہام (نیک بندوں کو) اور سچے خوابوں کے ذریعہ پہنچاتے ہیں۔ (تحت سورۂ فاطر: ۱)۔ مصنف (دامت برکاتہم) نے جو عبارت نقل فرمائی ہے وہ ''تفسیر روح البیان'' میں آیت: ﴿وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِيْفَةً﴾ (سورۂ بقرہ: ۳۰) کے تحت مرقوم ہے۔

[2] تفسیر بیضاوی، سورۂ بقرہ: ۳۰۔ علامہ آلوسی حنفی نے فرمایا، أن الملائكة عليهم السلام أجسام لطيفة نورية يقدرون على التشكل بالصور المختلفة ۔ یعنی، فرشتے علیہم السلام اجسامِ لطیف نوری ہیں جو مختلف اشکال بدلنے پر قدرت رکھتے ہیں۔ (تفسیر روح المعانی، سورۂ فاطر: ۱)۔ صاحبِ ''تفسیر روح البیان'' نے فرمایا، والملائكة عند اكثر المسلمين اجسام لطيفة قادرة على التشكل باشكال مختلفة والدليل ان الرسل كانوا يرونهم كذلك ۔ یعنی، اور فرشتے اکثر مسلمانوں کے نزدیک لطیف نورانی اجسام والے اور مختلف اشکال تبدیل کرنے کی صلاحیت پر قادر ہیں۔ اور اس پر دلیل یہ ہے کہ مرسلینِ کرام علیٰ نبینا وعلیہم الصلوٰۃ والسلام انہیں ملاحظہ فرماتے۔ (سورۂ بقرہ: ۳۰)





عام انسان انہیں ان کی اصل صورت میں نہیں دیکھ سکتے۔ کیونکہ انسانی آنکھ صرف کثیف اور مادی اجسام کو ہی دیکھ سکتی ہے غیر مادی اور لطیف اشیاء کو نہیں مگر وہ عرفاءِ کاملین جنہوں نے تزکیۂ نفس اور تصفیۂ باطن کے ذریعے اپنی باطنی آنکھ روشن کرلی ہوتی ہے اور ان کی چشمِ بصیرت سے مادی حجابات اُٹھ چکے ہوتے ہیں وہ نہ صرف ملائکہ کو دیکھ سکتے ہیں بلکہ انہیں ان سے ملاقات اور اکتسابِ فیض کا شرف بھی حاصل ہوتا ہے۔

## غلط عقیدہ

فرشتوں کے غیر حسّی اور غیر مرئی ہونے کے باعث بعض کم فہم لوگوں نے ان کے خارجی وجود (EXTERNALITY) کا ہی انکار کردیا ہے اور چونکہ قرآنِ مجید میں کئی مقامات پر بصراحت فرشتوں کا ذکر آیا ہے اس لئے ان آیاتِ قرآنی کی تاویلِ فاسد کرتے ہوئے فرشتوں کو مجرّد انسانی قوتوں، نیک انسانی روحوں، قوائے عالم یا صفاتِ باری تعالیٰ سے تعبیر کردیا ہے اسی طرح بعض لوگوں نے جبرئیل امین کو عین ملکۂ نبوت قرار دے دیا ہے یہ سب تصوّرات گمراہی پر مبنی ہیں اور فلسفہ کی پیداوار ہیں اس لئے کہ آیات و احادیث سے ثابت ہوتا ہے کہ فرشتوں کو دوسری مخلوق کی طرح باقاعدہ وجود تشخص حاصل ہے وہ مستقل ہستیاں ہیں یا نظامِ عالم کے اسباب (CAUSES OF PHYSICAL PHENOMENA) نہیں ہیں۔ جیسا کہ بعض ان ٹیڈی مجتہدین کا خیال ہے جنہوں نے بلا جواز انہیں سائنسی تحقیق کا موضوع بنالیا ہے انہوں نے آیاتِ قرآنی کی فاسد تاویلات اور احادیث نبوی کے انکار کی بنا پر فرشتوں کے تصوّر کو اس طرح مسخ کرنے کی کوشش کی ہے کہ وہ کسی نہ کسی سائنسی اصول اور معیار کے تابع ہوجائے ایسے لوگ اس حقیقت کو یکسر نظر انداز کردیتے ہیں کہ فرشتے جس نوعِ تخلیق سے تعلق رکھتے ہیں وہ سائنس کے دائرہ تحقیق (SCOPE OF RESEARCH) سے ہی خارج ہے۔ سائنس صرف عالم حسّیات و مادیات (PHYSICAL AND MATERIAL WORLD) کے حقائق سے بحث کرتی ہے۔ اسے مابعد الطبیعی اور روحانی حقیقتوں (METAPHYSICAL AND SPIRITUAL REALITIES) سے کوئی واسطہ ہی نہیں اس لیے سائنس کا یہ کام نہیں کہ اپنے موضوعِ تحقیق سے ہٹ کر کسی غیر متعلقہ حقیقت سے بحث کرے۔ اس کی ماہیت اور وجود کے بارے میں رائے زنی کرے جو شے اس کی حد جستجو سے ماوراء ہو اس کا انکار کردے سائنس کے نام پر

ترجمہ: کچھ لوگ مساجد کو لازم پکڑنے والے ہیں ان کے ساتھ فرشتے بیٹھتے ہیں اگر یہ لوگ غائب ہو جائیں تو ان کو تلاش کرتے ہیں اگر کسی حاجت میں مصروف ہوتے ہیں تو یہ ان کی اعانت اور مدد کرتے ہیں اگر بیمار ہوتے ہیں تو ان کی عیادت کرتے ہیں اور اگر (مسجد میں) حاضری سے رہ جائیں تو ان کو تلاش کرتے ہیں اور اگر موجود رہیں تو ان سے کہتے ہیں تم اللہ عزوجل کو یاد کرو اللہ عزوجل تمہیں یاد کرے گا۔

## فرشتوں کی دعاء

حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**إِنَّهُ لَمْ يَدْعُ مَلَكٌ مُّقَرَّبٌ وَّلَا نَبِيٌّ مُّرْسَلٌ وَلَا عَبْدٌ صَالِحٌ إِلَّا كَانَ مِنْ دُعَائِهِ اَللّٰهُمَّ بِعِلْمِكَ عَلَى الْغَيْبِ وَبِقُدْرَتِكَ عَلَى الْخَلْقِ أَحْيِنِي مَا عَلِمْتَ الْحَيَاةَ خَيْرًا لِّي وَتَوَفَّنِي إِذَا عَلِمْتَ الْوَفَاةَ خَيْرًا لِّي وَأَسْأَلُكَ خَشْيَتَكَ فِي الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ وَكَلِمَةَ الْحِكَمِ فِي الْغَضَبِ وَالرِّضٰى وَالْقَصْدَ فِي الْفَقْرِ وَالْغِنٰى وَأَسْأَلُكَ نَعِيْمًا لَّا يَنْفَدُ وَقُرَّةَ عَيْنٍ لَّا تَنْقَطِعُ وَبَرْدَ الْعَيْشِ بَعْدَ الْمَوْتِ وَأَسْأَلُكَ النَّظْرَ إِلٰى وَجْهِكَ وَالشَّوْقَ إِلٰى لِقَائِكَ فِي غَيْرِ ضَرَّاءٍ مُضِرَّةٍ وَّلَا فِتْنَةٍ مُّضِلَّةٍ اَللّٰهُمَّ زَيِّنَّا بِزِيْنَةِ الْإِيْمَانِ وَاجْعَلْنَا هُدَاةً مُهْتَدِيْنَ** : (۱)

ترجمہ: کوئی فرشتہ، نبی مرسل اور نیک بندہ ایسا نہیں جس نے دعا نہ مانگی ہو اے اللہ! اپنے علم غیب اور مخلوق پر اپنی قدرت کے مطابق مجھے اس وقت تک زندہ رکھنا جب تک کہ تو میرے لئے زندگی کو بہتر جانے اور اس وقت موت دینا جب تو میرے لئے وفات کو بہتر جانے میں تجھ سے پوشیدہ حالت میں اور ظاہری حالت میں تیرے ڈر غصہ اور خوشی کے وقت دانائی کی بات، غربت اور تونگری (کی حالتوں) میں میانہ روی طلب کرتا ہوں اور ایسی نعمت طلب کرتا ہوں جو کبھی ختم نہ ہو آنکھ کی ایسی ٹھنڈک مانگتا ہوں جو کبھی منقطع نہ ہو اور مرنے کے بعد اطمینان کی زندگی چاہتا ہوں تجھ سے تیرے چہرے کی طرف نظر رکھنے کا سوال کرتا ہوں تجھ سے ملاقات کا شوق مانگتا ہوں جو ضرر پہنچانے والی حالت سے اور گمراہ کرنے والے فتنہ سے خالی ہو اے اللہ! ہمیں ایمان کی زینت سے مزین فرما اور ہدایت یافتہ رہنما بنا۔

فائدہ: اس میں انسان کو سمجھایا گیا ہے کہ مصائب سے تنگ آ کر موت کی دعاء نہ مانگے بلکہ ایسی دعا مانگے جس سے اللہ عزوجل راضی ہو۔ فقیر بارگاہ الٰہی میں یہ دعا کرتا رہتا ہے: **اَللّٰهُمَّ إِنْ كَانَتِ الْحَيٰوةُ خَيْرًا لِّي فَأَحْيِنِي بِالصِّحَّةِ وَالسَّلَامَةِ وَالْعَفْوِ وَالْعَافِيَةِ وَالشَّرَافَةِ وَإِنْ كَانَتِ الْمَمَاتُ خَيْرًا لِّي فَأَمِتْنِي عَلَى الْإِيْمَانِ وَالْإِسْلَامِ۔**

---

(۱) کنز العمال: جلد: 2: صفحہ: 97: رقم الحدیث: 3837: دار الکتب العلمیہ۔

الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 198: رقم الحدیث: 731: دار الکتب العلمیہ۔





## فرشتہ برائے تعلیم امت اور جبرئیل علیہ السلام

**عَنْ حُذَيْفَةَ بْنِ الْيَمَانِ أَنَّهُ أَتَى النَّبِيَّ صلى الله عليه وسلم فَقَالَ بَيْنَمَا أَنَا أُصَلِّي إِذْ سَمِعْتُ مُتَكَلِّمًا يَقُولُ اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ كُلُّهُ وَلَكَ الْمُلْكُ كُلُّهُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ كُلُّهُ إِلَيْكَ يُرْجَعُ الْأَمْرُ كُلُّهُ عَلَانِيَتُهُ وَسِرُّهُ فَأَهْلٌ أَنْ تُحْمَدَ إِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي جَمِيْعَ مَا مَضٰى مِنْ ذَنْبِي وَاعْصِمْنِي فِيْمَا بَقِيَ مِنْ عُمْرِي وَارْزُقْنِي عَمَلًا زَاكِيًا تَرْضٰى بِهِ عَنِّي فَقَالَ النَّبِيُّ صلى الله عليه وسلم ذَاكَ مَلَكٌ أَتَاكَ يُعَلِّمُكَ تَحْمِيْدَ رَبِّكَ** : (۱)

ترجمہ: حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ میں نماز پڑھ رہا تھا کہ ایک بولنے والے سے یہ دعا سنی ہے۔

**اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ كُلُّهُ وَلَكَ الْمُلْكُ كُلُّهُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ كُلُّهُ إِلَيْكَ يُرْجَعُ الْأَمْرُ كُلُّهُ عَلَانِيَتُهُ وَسِرُّهُ فَأَهْلٌ أَنْ تُحْمَدَ إِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي جَمِيْعَ مَا مَضٰى مِنْ ذَنْبِي وَاعْصِمْنِي فِيْمَا بَقِيَ مِنْ عُمْرِي وَارْزُقْنِي عَمَلًا زَاكِيًا تَرْضٰى بِهِ عَنِّي۔**

اے اللہ تمام تعریف تیرے لئے ہے ساری حکومت تیرے لئے ہے تمام بھلائیاں تیرے اختیار میں ہیں تمام امور ظاہر اور پوشیدہ کو تو جانتا ہے تو ہی اس لائق ہے کہ تیری حمد بیان کی جائے تو ہر شئے پر قدرت والا ہے اے اللہ! میرے جتنے گناہ میری گذشتہ عمر میں سرزد ہوئے ان سب کو معاف کردے اور میری جتنی عمر باقی ہے اس میں مجھے گناہوں سے محفوظ فرما مجھے پاکیزہ عمل کی توفیق عطاء فرما جس کے سرانجام دینے سے تو مجھ سے راضی ہو۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا یہ ایک فرشتہ تھا جو تمہیں تمہارے پروردگار عزوجل کی تعریف سکھانے کے لئے آیا تھا۔

---

(۱) مجمع الزوائد: جلد: 10: صفحہ: 86: رقم الحدیث: 16888: دار الکتب العلمیہ۔

مسند امام احمد بن حنبل: جلد: 38: صفحہ: 378: رقم الحدیث: 23355: مؤسسة الرسالة بیروت۔

الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 199: رقم الحدیث: 732: دار الکتب العلمیہ۔

امام ابن ابی الدنیا نے ''کتاب الذکر'' میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے نقل فرمایا ہے کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا کہ میں مسجد میں داخل ہو کر ضرور نماز پڑھونگا اور اللہ تعالیٰ کی ایسی تعریفات بجالاؤ نگا کہ ایسی تعریف کسی نے نہیں کی ہوگی پھر جب انہوں نے نماز ادا کی اور اللہ عزوجل کی تعریف کرنے بیٹھے تو ان کے پیچھے سے بلند آواز سے کسی نے یہ مذکورہ دعا پڑھی تو حضرت ابی بن کعب رسول اللہ ﷺ کے پاس حاضر ہوئے اور اپنا واقعہ بیان کیا تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا یہ حضرت جبرئیل علیہ السلام تھے۔

**فائدہ:** جبرئیل علیہ السلام حضور علیہ السلام کی خدمت کے ساتھ آپکی امت کی خیر وبھلائی میں مشغول رہتے ہیں حدیث سے ثابت ہے کہ حضور علیہ السلام کو ہر ایک کے ہر حال کا علم ہے خواہ وہ کہیں ہو۔

حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**إِنَّ الْعَبْدَ لَيَلْتَمِسُ مَرْضَاةَ اللّٰهِ وَلَا يَزَالُ بِذٰلِكَ فَيَقُولُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ لِجِبْرِيلَ إِنَّ فُلَانًا عَبْدِي يَلْتَمِسُ أَنْ يُرْضِيَنِي أَلَا وَإِنَّ رَحْمَتِي عَلَيْهِ فَيَقُولُ جِبْرِيلُ رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلٰى فُلَانٍ وَيَقُولُهَا حَمَلَةُ الْعَرْشِ وَيَقُولُهَا مَنْ حَوْلَهُمْ حَتّٰى يَقُولُهَا أَهْلُ السَّمٰوَاتِ السَّبْعِ ثُمَّ تَهْبِطُ لَهُ إِلَى الْأَرْضِ : (۱)**

ترجمہ: بندہ جب اللہ عزوجل کی رضا کی جستجو کرتا ہے اور اسی میں لگا رہتا ہے تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اے جبرائیل! میرا فلاں بندہ مجھے راضی کرنے کی جستجو میں ہے سن لو میں اس پر رحمت کرتا ہوں تو حضرت جبرائیل فرماتے ہیں اللہ عزوجل کی فلاں بندے پر رحمت (نازل ہورہی) ہے تو یہی بات عرش بردار فرشتے بھی کہتے ہیں اور جو ان کے آس پاس ہیں وہ بھی یہاں تک کہ ساتوں آسمانوں کے فرشتے بھی یہی کہتے ہیں پھر یہ بات زمین پر نازل ہوجاتی ہے۔

**فائدہ:** اس حدیث شریف سے واضح ہوا کہ محبوبانِ خدا کا چرچا زمین سے کہیں زیادہ آسمانوں سے عرش معلّٰی تک ہوتا ہے۔

(۱) مسند امام احمد بن حنبل: جلد:37: صفحہ:87: رقم الحدیث:22401: مؤسسة الرسالة بیروت۔
معجم الاوسط للطبرانی: جلد: 2: صفحہ:57: رقم الحدیث:1240: دار الحرمین مصر۔
مجمع البحرین: جلد:8: صفحہ:206: رقم الحدیث:4976: مکتبة الرشد ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:199: رقم الحدیث:734: دار الکتب العلمیہ۔





# نیک دعاء طلبی پر نزولِ ملائکہ

حضرت ابو الظاهریہ (تابعی) فرماتے ہیں میں بیت المقدس میں نماز پڑھنے کی نیت سے آیا اور مسجد (بیت المقدس) میں داخل ہوا اور میں مسجد میں تھا کہ ایک اترنے والے کی آواز سنی جس کے پر بھی تھے وہ اس وقت (میری طرف) متوجہ ہوکر یہ کہہ رہا تھا:

**سُبْحَانَ الدَّائِمِ الْقَائِمِ سُبْحَانَ الْحَيِّ الْقَيُّوْمِ سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ سُبْحَانَ رَبِّ الْمَلَائِكَةِ وَالرُّوْحِ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ الْعَلِيِّ الْأَعْلٰى سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى : (۱)**

پھر ایک اور اترنے والا یہی پڑھتا ہوا میرے سامنے اترا پھر ایک کے بعد دوسرا اترنے لگا اور یہی پڑھنے لگا یہاں تک کہ مسجد (بیت المقدس) بھرگئی ایک ان میں سے جو میرے قریب تھا مجھے پوچھنے لگا تم آدمی ہو؟ میں نے کہا ہاں تو اس نے کہا تم گھبرانا مت یہ فرشتے ہیں میں نے کہا میں تم سے اس ذات کی قسم دیکر پوچھتا ہوں جس نے تمہیں یہ (تسبیح کے ادا کرنے کی) توفیق بخشی جو میں دیکھ رہا ہوں (تم میں) سب سے پہلے نازل ہونے والا کون ہے؟ کہا جبرائیل میں نے کہا وہ کون ہے جو اس کے بعد اترا؟ کہا میکائیل میں نے کہا ان کے بعد کون اترے ہیں؟ کہا فرشتے میں نے کہا میں تم سے اس ذات کے واسطے سے پوچھتا ہوں جس نے تمہیں اس کی توفیق بخشی جو میں دیکھ رہا ہوں اس تسبیح کے پڑھنے والے کو کتنا ثواب اور اجر ملے گا؟ کہا جس نے اس کو روزانہ ایک ایک مرتبہ ایک سال تک پڑھا وہ اس وقت تک فوت نہ ہوگا جب تک اپنا مقام جنت میں نہ دیکھ لے۔

**فائدہ:** اس روایت کے بعد حضرت ابو الظاہریہ فرماتے ہیں میں نے دل میں کہا سال کی تو بڑی مدت ہے شاید میں ایک سال تک زندہ رہوں میں نے ایک ہی دن میں سال کے ایام کے برابر (۳۶۰ مرتبہ) کہہ ڈالا تو (اس کی برکت سے) میں نے جنت میں اپنا مقام اور ٹھکانہ دیکھ لیا۔ ابو الظاہریہ کا اسم ''حُدَیر بن کُرَیب'' ہے تابعی ہیں حضرت عمر بن عبد العزیز رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت میں انتقال فرماگئے۔

(۱) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:200: رقم الحدیث:735: دار الکتب العلمیہ۔
تاریخ دمشق الکبیر: جلد:12: صفحہ:247: دار الفکر بیروت۔
سیر اعلام النبلاء: جلد:1: صفحہ:1374: تحت الرقم:1475: بیت الافکار الدولیة لبنان۔

## نیک راتوں میں نیک لوگوں پر ملائکہ کا سلام

حضرت ابوسعید بن اعرابی سے مروی ہے فرماتے ہیں۔

**سَمِعْتُ أَبَا يَحْيَى بْنِ أَبِي مُرَّةَ يَقُوْلُ طُفْتُ لَيْلَةَ السَّابِعِ وَالْعِشْرِيْنَ مِنْ شَهْرِ رَمَضَانَ فَأُرِيْتُ الْمَلَائِكَةَ تَطُوْفُ فِي الْهَوَاجِرِ إِلَى الْبَيْتِ : (١)**

ترجمہ۔ حضرت ابویحیٰ بن ابی مرۃ فرماتے ہیں میں نے ماہ رمضان المبارک کی ستائیسویں شب کو بیت اللہ شریف کا طواف کیا تو مجھے فرشتوں کی زیارت ہوئی وہ بھی فضا میں بیت اللہ شریف کے اردگرد طواف کررہے تھے۔

**عَنِ الشَّعْبِيِّ فِي قَوْلِهِ ﴿مِنْ كُلِّ أَمْرٍ سَلَامٌ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ﴾ قَالَ هُوَ تَسْلِيْمُ الْمَلَائِكَةِ لَيْلَةَ الْقَدْرِ عَلٰى أَهْلِ الْمَسَاجِدِ حَتّٰى يَطْلَعَ الْفَجْرُ : (٢)**

ترجمہ۔ فرمان باری تعالیٰ ''من کل امر سلام'' کی تفسیر میں امام شعبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ شب قدر میں فجر طلوع ہونے تک مساجد میں بیٹھنے والے حضرات (اوراپنی جائے نماز پر بیٹھنے والی خواتین) پر فرشتے سلام پیش کرتے ہیں۔

**عَنْ مَنْصُوْرِ بْنِ زَاذَانَ قَالَ تَنَزَّلُ الْمَلَائِكَةُ مِنْ تِلْكَ اللَّيْلَةِ حِيْنَ تَغِيْبُ الشَّمْسُ إِلٰى أَنْ تَطْلَعَ الْغَدُ يَمُرُّوْنَ عَلٰى كُلِّ مُؤْمِنٍ يَقُوْلُوْنَ : السَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مُؤْمِنُ : (٣)**

ترجمہ۔ حضرت منصور بن زاذان (تابعی رحمۃ اللہ علیہ) فرماتے ہیں کہ اس رات (شب قدر) میں غروب آفتاب کے وقت فرشتے نازل ہوتے ہیں اور طلوع فجر تک رہتے ہیں ہر مومن سے گذرتے ہوئے کہتے ہیں **"السلام عليك يامومن"** اے مومن تم پر سلام ہو۔

**إِذَا كَانَ لَيْلَةَ الْقَدْرِ لَمْ تَزِلِ الْمَلَائِكَةُ تَخْفِقُ بِأَجْنِحَتِهَا بِالسَّلَامِ مِنَ اللّٰهِ وَالرَّحْمَةِ مِنْ لَّدُنْ صَلَاةِ الْمَغْرِبِ إِلٰى صَلَاةِ الْفَجْرِ : (٤)**

---

(١) شعب الايمان: جلد:5: صفحه: 273: رقم الحديث: 3415: مكتبة الرشد رياض۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه: 200: رقم الحديث: 736: دار الكتب العلميه۔
(٢) شعب الايمان: جلد:5: صفحه: 280: رقم الحديث: 3424: مكتبة الرشد رياض۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه: 200: رقم الحديث: 737: دار الكتب العلميه۔
(٣) الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه: 200: رقم الحديث: 738: دار الكتب العلميه۔
(٤) الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه: 201: رقم الحديث: 739: دار الكتب العلميه۔





ترجمہ۔ فرمان باری تعالیٰ ''سلام'' کی تفسیر میں حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں جب شب قدر ہوتی ہے تو فرشتے اپنے پروں کے بل اللہ عزوجل کی طرف سے سلام اور رحمت لیکر کے زمین پر نماز مغرب سے لیکر نماز فجر تک رہتے ہیں۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے لیلۃ القدر کے بارے میں ارشاد فرمایا:

**إِنَّهَا لَيْلَةُ سَابِعَةٍ أَوْ تَاسِعَةٍ وَعِشْرِيْنَ إِنَّ الْمَلَائِكَةَ تِلْكَ اللَّيْلَةَ فِي الْأَرْضِ أَكْثَرُ مِنْ عَدَدِ الْحَصَى : (١)**

ترجمہ: شب قدر ستائیسویں یا انتیسویں (ماہ رمضان) کو ہوتی ہے اس رات میں زمین پر سنگریزوں سے بھی زیادہ فرشتے نازل ہوتے ہیں۔

**فائدہ:** طبرانی شریف کی حدیث میں سنگریزوں کے بجائے ستاروں کا ذکر ہے علامہ مناوی فرماتے ہیں یہ رات سال کی تمام راتوں سے افضل ہے۔

حضرت عبداللہ بن زید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**سَأَلْتُ رَبِّي أَنْ يَكْتُبَ عَلٰى أُمَّتِي سُبْحَةَ الضُّحٰى فَقَالَ تِلْكَ صَلَاةُ الْمَلَائِكَةِ مَنْ شَاءَ صَلَّاهَا وَمَنْ شَاءَ تَرَكَهَا وَمَنْ صَلَّاهَا فَلَا يُصَلِّيْهَا حَتّٰى تَرْتَفِعَ الشَّمْسُ : (٢)**

ترجمہ: میں نے اللہ جل شانہ سے عرض کیا کہ وہ میری امت پر چاشت کی نماز فرض قرار دیدے تو ارشاد فرمایا یہ فرشتوں کی نماز ہے جو (آدمی) چاہے ادا کرے اور جو چاہے ترک کردے جو اس کو ادا کرنا چاہے تو سورج چڑھنے کے بعد ادا کرے۔

---

(١) مسند امام احمد بن حنبل: جلد:16: صفحه: 427: رقم الحديث: 10734: مؤسسة الرسالة بيروت۔
كشف الاستار: جلد:1: صفحه: 484: رقم الحديث: 1030: موسسة الرسالة بيروت۔
مجمع الزوائد: جلد:3: صفحه: 309: رقم الحديث: 5042: دار الكتب العلميه۔
معجم الاوسط للطبرانى: جلد:3: صفحه: 73: رقم الحديث: 2522: دار الحرمين مصر۔
مجمع البحرين: جلد:3: صفحه: 177: رقم الحديث: 1635: مكتبة الرشد رياض۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه: 201: رقم الحديث: 740: دار الكتب العلميه۔
(٢) كنز العمال: جلد:7: صفحه: 332: رقم الحديث: 21488: دار الكتب العلميه۔
الفردوس بمأثور الخطاب: جلد:2: صفحه: 311: رقم الحديث: 3406: دار الكتب العلميه۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه: 201: رقم الحديث: 741: دار الكتب العلميه۔

## ملائکہ کے پَروں کی تعداد

**عَنْ قَتَادَةَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ فِیْ قَوْلِہٖ تَعَالٰی جَاعِلِ الْمَلَائِکَةِ رُسُلًا قَالَ بَعْضُھُمْ لَہٗ جَنَاحَانِ وَبَعْضُھُمْ لَہٗ ثَلَاثَةُ أَجْنِحَةٍ وَبَعْضُھُمْ لَہٗ أَرْبَعَةُ أَجْنِحَةٍ : (۱)**

**ترجمہ**۔فرمان خداوندی ''**جَاعِلِ الْمَلَائِکَةِ رُسُلًا اُولِیْ أَجْنِحَةٍ مَثْنٰی وَثُلَاثَ وَرُبَاعَ**'' کی تفسیر میں حضرت قتادہ (مشہور تابعی مفسر) فرماتے ہیں ان فرشتوں میں بعض کے دو پر ہیں بعض کے تین پر ہیں اور بعض کے چار پر ہیں۔

''**اولی اجنحة**'' کی تفسیر میں حضرت ابن جریج (مشہور تابعی مفسر) فرماتے ہیں فرشتوں کے پروں کی تعداد دو سے تین اور بارہ تک ہے (یعنی) پروں کی طاق تعداد ہے (یعنی) تین پروں والے بھی ہیں اور پانچ والے بھی اور وہ فرشتے جو موازین پر مقرر ہیں وطران ہیں اور موازین والوں کے دس دس پر ہیں اور فرشتوں کے پر روئیں دار ہیں حضرت جبرائیل علیہ السلام کے چھ پر ہیں ایک مشرق میں ہے ایک مغرب میں اور دوان کی آنکھوں پر ہیں اور دو پر وہ ہیں جن کے متعلق بعض علماء فرماتے ہیں کہ ان کی پشت پر ہیں اور بعض علماء کہتے ہیں کہ حضرت جبریل علیہ السلام نے ان دونوں کو لپیٹ کر لباس بنایا ہوا ہے۔(۲)

**فائدہ:** حضرت عبداللہ بن جراد رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً مروی ہے کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**سَمُّوْا بِأَسْمَاءِ الْاَنْبِیَاءِ وَلَا تُسَمُّوْا بِأَسْمَاءِ الْمَلَائِکَةِ : (۳)**

**ترجمہ:** (اپنے بچوں کے نام) حضرات انبیائے کرام کے ناموں پر رکھو فرشتوں کے ناموں پر مت رکھو۔

## فرشتوں کی عبادت گاہ

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**عرجَ بِیَ الْمَلَکُ اِلَی السَّمَاءِ السَّابِعَةِ اِنْتَھیت اِلٰی بِنَاء فَقُلْتُ لِلْمَلَکِ مَا ھٰذَا؟ قَالَ ھٰذَا بِنَاءٌ بَنَاہُ اللّٰہُ لِلْمَلَائِکَةِ یُدْخِلُہٗ کُلَّ یَوْمٍ سَبْعُوْنَ اَلْفًا یُقَدِّسُوْنَ اللّٰہَ وَیُسَبِّحُوْنَہٗ لَا یَعُوْدُوْنَ فِیْہِ : (٤)**

---

(۱) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ 202: رقم الحدیث 743: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ 202: رقم الحدیث 744: دار الکتب العلمیہ۔
(۳) کنز العمال: جلد 16: صفحہ 175: رقم الحدیث 45210: دار الکتب العلمیہ۔
جمع الجوامع: جلد 14: صفحہ 502: رقم الحدیث 11603: دار الکتب العلمیہ۔
تاریخ کبیر: جلد 5: صفحہ 35: دار الکتب العلمیہ بیروت۔
تاریخ ابن عساکر: جلد 7: صفحہ 328: دار الکتب العلمیہ بیروت۔
(٤) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ 141: رقم الحدیث 519: دار الکتب العلمیہ بیروت۔
فتح الباری: جلد 6: صفحہ 308: دار المعرفہ بیروت۔





**ترجمہ:** مجھے فرشتہ ساتویں آسمان پر لے گیا (یہاں تک کہ) میں ایک عمارت کے پاس جا پہنچا تو میں نے اس فرشتہ سے پوچھا یہ کیا عمارت ہے کہا یہ وہ عمارت ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے فرشتوں کے لئے بنایا ہے اس میں روزانہ ستر ہزار فرشتے داخل ہوتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کی تسبیح وتقدیس کرتے ہیں ان کو دوبارہ واپس آنے کا موقع نہیں ملے گا۔

**فائدہ:** اس مضمون کی ایک اور روایت حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے:

**اِنَّ رَجُلًا قَالَ لِعَلِیٍّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ مَاالْبَیْتُ الْمَعْمُوْر ؟ قَالَ بَیْتٌ فِی السَّمَاءِ بِحِیَالِ الْبَیْتِ حُرْمَةُ ھٰذَا فِی السَّمَاءِ کَحُرْمَةِ ھٰذَا فِی الارض یَدْخِلُہٗ کُلَّ یَوْمٍ سَبْعُوْنَ اَلف مَلَکٌ وَلَا یَعُوْدُوْنَ اِلَیْہِ : (۱)**

**ترجمہ:** ایک شخص نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ بیت المعمور کیا ہے؟ تو فرمایا خانہ کعبہ کے عین مقابل آسمان میں ایک گھر ہے اس کی حرمت بھی زمین والے بیت اللہ کی طرح ہے اس میں روزانہ 70 ہزار فرشتے داخل ہوتے ہیں اور پھر دوبارہ ان کی حاضری نہیں ہوتی۔

**عَنْ اِبْنِ عَمْرٍو رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ اَلْبَیْتُ الْمَعْمُوْر یُصَلِّیْ فِیْہِ کُلَّ یَوْمٍ سَبْعُوْنَ اُلف مَلَکٌ وَمَامِنَ السَّمَاءِ مَوْضِعُ اِھَابٍ اِلَّا وَعَلَیْہِ مَلَکٌ سَاجِدٌ اَوْ قَائِمٌ : (۲)**

**ترجمہ:** حضرت ابن عمرو رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں بیت المعمور میں روزانہ ستر ہزار فرشتے نماز ادا کرتے ہیں اور آسمان میں ایک انسان کے جسم برابر بھی جگہ نہیں مگر اس پر کوئی نہ کوئی فرشتہ قیام میں ہے یا سجدہ میں ہے۔

---

(۱) فتح الباری شرح بخاری: جلد 6: صفحہ 308: دار المعرفۃ بیروت۔
عالم الملائکۃ الابرار: سلیمان اشقر: صفحہ 37: دار النفائس اردن۔
(۲) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ 142: رقم الحدیث 521: دار الکتب العلمیہ۔
فتح الباری شرح بخاری: جلد 6: صفحہ 308: دار المعرفۃ بیروت۔

## ملائکہ کا حج

عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ طَاوُسٍ قَالَ اِنَّ الْبَيْتَ الْمَعْمُوْرَ فِي السَّمَاءِ السَّابِعَةِ بِحَذَاءِ هٰذَاالْبَيْتِ تَحِجّ اِلَيْهِ الْمَلَائِكَةُ يَوْمَ حَجِّكُمْ هٰذَا : (۱)

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن طاؤس (تابعی رحمۃ اللہ علیہ) فرماتے ہیں بیت المعمور ساتویں آسمان پر بیت اللہ شریف کے بالمقابل ہے جس دن تم (مسلمان) بیت اللہ شریف کا حج کرتے ہو فرشتے بھی اسی روز اس کے حج کو جاتے ہیں۔

عَنْ عَطَاءٍ قَالَ اَوْحَى اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ اِلٰى آدَمَ اِبْنِ لِيْ بَيْتًا فَاحْفُفْ فِيْهِ كَمَارَاَيْتَ الْمَلَائِكَةَ تَحِفُّ بِبَيْتِيَ الَّذِيْ فِي السَّمَآءِ : (۲)

ترجمہ: حضرت عطاء (مشہور تابعی رحمۃ اللہ علیہ) فرماتے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کی طرف وحی فرمائی کہ میرے لئے ایک گھر تعمیر کر اور اس کا طواف کر جس طرح تو نے فرشتوں کو دیکھا ہے جو میرے اس گھر (بیت المعمور) کا جو آسمان میں ہے طواف کرتے ہیں۔

عَنْ اِبْنِ عَمْرٍو رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ لَمَّا هَبَطَ آدَمُ مِنَ الْجَنَّةِ قَالَ اِنِّيْ مُهْبِطٌ مَعَكَ بَيْتًا يُطَافُ حَوْلَهُ كَمَايُطَافُ حَوْلَ الْعَرْشِ وَيُصَلّٰى عِنْدَهُ كَمَا يُصَلّٰى عِنْدَالْعَرْشِ : (۳)

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضرت آدم علیہ السلام کو آسمان سے اتارا تو (ان سے اللہ تعالیٰ نے) فرمایا میں نے تمہارے ساتھ ایک گھر بھی اتارا ہے جس کے ارد گرد اس طرح طواف کیا جائے گا جس طرح عرش کے ارد گرد کیا جاتا ہے اور اس کے پاس اس طرح نماز پڑھی جائے گی جس طرح عرش کے پاس پڑھی جاتی ہے۔

(۱) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 142: رقم الحدیث 522: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 142: رقم الحدیث: 523: دار الکتب العلمیہ
(۳) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 142: رقم الحدیث: 524: دار الکتب العلمیہ۔





## حدودِ حرم تک حرم کے حرم ہونے کی وجہ

عَنْ حُسَيْنِ بْنِ الْقَاسِمِ قَالَ سَمِعْتُ بَعْضَ اَهْلِ الْعِلْمِ يَقُوْلُ اِنَّهُ لَمَّا خَافَ آدَمُ عَلٰى نَفْسِهِ مِنَ الشَّيْطَانِ اِسْتَعَاذَ بِاللّٰهِ فَاَرْسَلَ اللّٰهُ مَلَائِكَةً حَفُّوْا بِمَكَّةَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ وَوُقِفُوْا حَوَالَيْهَا فَحَرَّمَ اللّٰهُ الْحَرَمَ مِنْ حَيْثُ كَانَتِ الْمَلَائِكَةُ وُقِفَتْ : (۱)

ترجمہ: حضرت حسین بن قاسم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں میں نے بعض اہل علم سے سنا ہے کہ جب حضرت آدم علیہ السلام نے شیطان سے اپنے بارے میں خوف کیا تو اللہ تعالیٰ سے پناہ مانگی تو اللہ تعالیٰ نے (ان کی حفاظت کرنے کے لئے) فرشتے نازل فرمائے جنہوں نے مکہ شریف کو ہر طرف سے گھیر لیا اور اس کے اطراف میں رک گئے تب سے اللہ تعالیٰ نے حرم مکہ کو وہاں تک حرم بنا دیا جہاں جہاں تک (یہ) فرشتے ٹھہرے تھے۔

## بیت المعمور پر روزانہ ستر ہزار فرشتے حاضری دیتے ہیں

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

اَلْبَيْتُ الْمَعْمُوْرُ فِي السَّمَاءِ السَّابِعَةِ يَدْخُلُهُ كُلَّ يَوْمٍ سَبْعُوْنَ اَلْفَ مَلَكٍ لَا يَعُوْدُوْنَ اِلَيْهِ حَتّٰى تَقُوْمَ السَّاعَةُ : (۲)

ترجمہ: بیت المعمور (فرشتوں کا قبلہ عبادت) ساتویں آسمان پر ہے، جس میں روزانہ ستر ہزار فرشتے (حاضری دیتے اور) داخل ہوتے ہیں ان کو قیامت تک دوبارہ اس کی طرف لوٹنے کا موقعہ نہیں ملے گا۔

(۱) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 142: رقم الحدیث 525: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) درمنثور: جلد: 13: صفحہ: 693: مرکز هجر للبحوث والدراسات مصر 2003۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 141: رقم الحدیث: 517: دار الکتب العلمیہ بیروت۔
مستدرك للحاكم: جلد: 2: صفحہ: 551: رقم الحدیث: 3799: دار الحرمین مصر۔

## وہ چار سردار فرشتے جو اُمورِ دنیا کی تدبیر کرتے ہیں

**عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ سَابِطٍ قَالَ يُدَبِّرُ اَمْرَ الدُّنْيَا اَرْبَعَةٌ جِبْرِيْلُ وَمِيْكَائِيْلُ وَمَلَكُ الْمَوْتِ وَاِسْرَافِيْلُ فَاَمَّا جِبْرِيْلُ فَمُوَكَّلٌ بِالرِّيَاحِ وَالْجُنُوْدِ وَاَمَّا مِيْكَائِيْلُ فَمُوَكَّلٌ بِالْقَطْرِ وَالنَّبَاتِ وَاَمَّا مَلَكُ الْمَوْتِ فَمُوَكَّلٌ بِقَبْضِ الْاَرْوَاحِ وَاَمَّا اِسْرَافِيْلُ فَهُوَ يَنْزِلُ بِالْاَمْرِ عَلَيْهِمْ :** (۱)

ترجمہ: ابن سابط نے فرمایا کہ دنیا کے جملہ امور کی تدابیر چار فرشتے کرتے ہیں (۱) جبرائیل (۲) میکائیل (۳) ملک الموت (عزرائیل) (۴) اسرافیل علیھم السلام جبرائیل علیہ السلام ہوا اور لشکروں پر مقرر ہیں اور میکائیل علیہ السلام بارش کے قطرات اور انگوریوں (کھیتیوں وغیرہ) پر مقرر ہیں اور ملک الموت علیہ السلام قبض ارواح پر مقرر ہیں اور اسرافیل علیہ السلام ان سب (تینوں) تک اللہ عزوجل کا حکم پہونچاتے ہیں۔

**عَنْ اِبْنِ سَابِطٍ قَالَ فِيْ اُمِّ الْكِتَابِ كُلِّ شَيْءٍ هُوَ كَائِنٌ اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ وَوُكِّلَ ثَلَاثَةٌ مِنَ الْمَلَائِكَةِ اَنْ يَّحْفِظُوْهُ فَوُكِّلَ جِبْرِيْلُ بِالْكِتَابِ اَنْ يَّنْزِلَ بِهٖ اِلَى الرُّسُلِ وَوُكِّلَ جِبْرِيْلُ اَيْضاً بِالْهَلَكَاتِ اِذَا اَرَادَ اللّٰهُ اَنْ يُّهْلِكَ قَوْمًا وَوُكِّلَهُ بِالنَّصْرِ عِنْدَ الْقِتَالِ وَوُكِّلَ مِيْكَائِيْلُ بِالْحِفْظِ وَالْقَطْرِ وَنُبَاتِ الْاَرْضِ وَوُكِّلَ مَلَكُ الْمَوْتِ بِقَبْضِ الْاَنْفُسِ فَاِذَا ذَهَبَتِ الدُّنْيَا جَمَعَ مَنْ حَفِظَهُمْ وَقَابَلَ اُمَّ الْكِتَابِ فَيَجِدُوْنَهُ سَوَاءً :** (۲)

ترجمہ: ابن سابط نے فرمایا کہ ام الکتاب میں ہر شے درج ہے جو کچھ بھی قیامت تک ہونے والا ہے تین فرشتوں کو حکم ہے کہ وہ اس کی حفاظت ونگرانی کریں جبرائیل کے ذمہ یہ ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی کتابیں انبیا ورسل کو پہونچائیں اور سرکش اقوام کی تباہی بھی جبرائیل کے سپرد ہے جب اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ کسی قوم کو تباہ کرے تو جبرائیل علیہ السلام کو بھیجتا ہے ایسے ہی جنگوں میں مسلمانوں کی مدد کرنا بھی ان کے ذمہ ہے میکائیل علیہ السلام کو حفظ اور بارش کے قطرات اور زمین کی انگوریوں کا کام سپرد ہے اور ملک الموت کو قبض ارواح پر مقرر کیا گیا ہے جب دنیا مٹ جائے گی ان کے امور کا اور لوح محفوظ میں مندرج امور کا موازنہ کیا جائے گا تو دونوں برابر ہوں گے۔

---

(۱) شعب الایمان: جلد:1: صفحہ:316: رقم الحدیث:156: مکتبہ الرشد ریاض۔
کتاب العظمہ: جلد:3: صفحہ:808: رقم الحدیث:376: دار العاصمہ ریاض۔
تفسیر ابن ابی حاتم: جلد:10: صفحہ:3397: رقم الحدیث:19117: مکتبہ نزار ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:16: رقم الحدیث:27: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) مصنف ابن ابی شیبہ: جلد:12: صفحہ:308: رقم الحدیث:35976: مکتبہ الرشد ریاض۔
کتاب العظمہ: جلد:3: صفحہ:983: رقم الحدیث:496: دار العاصمہ ریاض۔
درمنثور: جلد:15: صفحہ:222: مرکز ھجر للبحوث والدراسات مصر۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:16: رقم الحدیث:28: دار الکتب العلمیہ۔





تدبیر کنندگان ملائکہ کی اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں تصریح فرمائی ہے:

**فَالْمُدَبِّرٰتِ اَمْرًا :** (پارہ:۳۰: سورۃ النازعات: آیت:۵)

ترجمہ: پھر کام کی تدبیر کریں (کنز الایمان)

اس آیت میں ان ملائکہ کرام کی قَسم ہے جو امور حق تعالیٰ کی تدبیر کرتے ہیں۔

**فائدہ:** امام راغب نے فرمایا کہ اس سے وہ ملائکہ کرام مراد ہیں جو تدبیر امور میں موکل ہیں۔ (۱) یعنی وہ فرشتے جو بندوں کے لئے دنیوی واخروی امور کی تدبیر کرتے ہیں جیسے انہیں کہا گیا ہے بغیر کمی بیشی کے (روح البیان) تقریباً اکثر تفاسیر میں **فَالْمُدَبِّرٰتِ اَمْرًا** سے ملائکہ کرام مراد لی گئی ہے اس میں ہمارے دور کے معتزلہ کو انکار نہیں ہاں انہیں سابق معتزلہ کی طرح انکار ہے تو اولیاء کرام سے "روح البیان" نے اسی مقام میں یوں فرمایا کہ:

نفوس شریفہ (اولیاء کرام) کے لئے بعید نہیں کہ ان سے اس عالم میں آثار کا ظہور ہو وہ ابدان سے مفارقت (وصال) کر گئے ہوں یا ابدان میں ہوں اس کی دلیل انسان کے خواب کی ہے کہ وہ خواب میں بہت سے بندگانِ خدا کی زیارت کرتا ہے تو وہ اسے اس کے مطلوب کی رہبری کرتے ہیں اس کے بعد آخر میں فیصلہ فرمایا کہ:

**فَاِذَا كَانَ التَّدْبِيْرُ بِيَدِ الرُّوْحِ وَهُوَ فِيْ هٰذَا الْمَوْطِنِ فَكَذَا اِذَا انْتَقَلَ مِنْهُ اِلَى الْبَرْزَخِ بَلْ هُوَ بَعْدَ مُفَارَقَتِهِ الْبَدَنَ اَشَدُّ تَاثِيْرٍ وَتَدْبِيْرٍ الان الْجَسَدُ حِجَابٌ فِي الْجُمْلَةِ اَلَاتَرٰى اَنَّ الشَّمْسَ اَشَدُّ اِحْرَاقًا اِذَا لَمْ يُحْجِبْهَا غَمَامٌ اَوْ نَحْوُهُ :** (۲)

ترجمہ: جب تدبیر روح کے ہاتھ میں ہے اور وہ اسی وطن دنیا میں ہے ایسے ہی جب دنیا سے رخصت ہو کر برزخ میں منتقل ہوتا ہے بلکہ وہ تو بدن سے جدائی کے بعد زیادہ تاثیر وتدبیر رکھتا ہے اس لئے کہ جسد حجاب ہے کیا نہیں دیکھتے ہو کہ سورج جب بادل وغیرہ سے محجوب نہ ہو تو زیادہ گرم ہوتا ہے۔

---

(۱) تفسیر ابن کثیر: جلد:8: صفحہ:313: دار طیبہ ریاض۔
تفسیر معالم التنزیل: صفحہ:1379: دار ابن حزم بیروت۔
تفسیر کبیر: جلد:11: صفحہ:31: دار احیاء التراث العربی بیروت۔
(۲) تفسیر روح البیان: جلد:10: صفحہ:373: دار احیاء التراث العربی بیروت۔

عَنْ اِبْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ بَیْنَمَا رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ وَمَعَہُ جِبْرِیْل یُنَاجِیْہِ اِذَ اِنْشَقَّ اُفُق السَّمَاءِ فَاَقْبَلَ جِبْرِیْل یَتَضَاءَ لَ وَیَدْخِلُ بَعْضَہُ فِیْ بَعْضٍ وَیَدْنُوْ مِنَ الاَرْضِ فَاِذَا مَلَکٌ قَدْ مثّل بَیْنَ یَدَیْ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ فَقَالَ یَا مُحَمَّدُ اِنَّ رَبَّکَ یَقْرِئُکَ السَّلَام وَیُخَیِّرُکَ بَیْنَ اَنْ تَکُوْنَ نَبِیًّا مَلَکًا اَوْ نَبِیًّا عَبْدًا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ فَاَشَارَ جِبْرِیْلُ اِلَیَّ بِیَدِہِ اَنْ تَوَاضَعَ فَعَرِفْتُ اَنَّہُ لِیْ نَاصِحَ فَقُلْتُ نَبِیًّا عَبْدًا فَعَرَجَ ذٰلِکَ الْمَلک اِلَی السَّمَاءِ فَقُلْتُ یَاجِبْرِیْلُ قَدْ کُنْتُ اَرَدْتُ اَنْ اَسْأَلُکَ عَنْ ھٰذَا فَرَأَیْتُ مِنْ حَالِکَ مَا شَغَلْنِیْ عَنِ الْمَسْئَلَۃِ فَمَنْ ھٰذَا یَاجِبْرِیْلُ قَالَ ھٰذَا اِسْرَافِیْلُ خَلَقَہُ اللّٰہُ یَوْم خِلْقِہِ بَیْنَ یَدَیْہِ صَافًا قَدَمَیْہِ لَایَرْ فَعُ طَرْفَہُ بَیْنَہُ وَبَیْنَ الرَّبِّ سَبْعُوْنَ نُوْرًا مَامِنْھَانُوْرٌ یَدْنُوْمِنْہُ اِلَّااِحْتَرَقَ بَیْنَ یَدَیْہِ اللَّوْح الْمَحْفُوْظ فَاِذَا اِذِنَ اللّٰہ بِشَیْءٍ فِیْ السَّمَاءِ اَوْ فِیْ الاَرْضِ اِرْتَفَعَ ذٰلِکَ اللَّوْح فَضَرَبَ جَبْھَتَہُ فَیَنْظُرُ فِیْہِ فَاِنْ کَانَ مِنْ عَمَلِیْ اَمَرَنِیْ بِہِ وَاِنْ کَانَ مِنْ عَمَلِ مِیْکَائِیْل اَمَرَہُ بِہِ وَاِنْ کَانَ مِنْ عَمَلِ مَلَکُ الْمَوْتِ اَمَرَہُ بِہِ قُلْتُ یَا جِبْرِیْل عَلٰی اَیِّ شَئیِ اَنْتَ قَالَ عَلَی الرِّیَاحِ وَالْجُنُوْدِ قُلْتُ عَلٰی اَیِّ شَئیِ مِیْکَائِیْل قَالَ عَلَی النَّبَاتِ وَالْقَطْرِ قُلْتُ عَلٰی اَیِّ شَئیِ مَلَکُ الْمَوْتِ قَالَ عَلٰی قَبْضِ الاَنْفُسِ وَمَا ظَنَنْتُ اَنَّہُ ھَبِطَ اِلَّا بِقِیَام السَّاعَۃِ وَمَا ذَاکَ الَّذِیْ رَأَیْتَ مِنِّیْ اِلَّا خَوْفًا مِنْ قِیَام السَّاعَۃِ : (۱)

ترجمہ: ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ ہم رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں تھے کہ جرائیل علیہ السلام آپ سے محوگفتگو ہوئے اچانک آسمان کا کنارہ پھٹا اس وقت جرائیل علیہ السلام کمزور ہونے لگے بلکہ یوں محسوس ہوتا کہ وہ اپنے میں خود داخل ہو رہے اور زمین سے جا لگے اس کے بعد ایک فرشتہ نمودار ہوا جو رسول اللہ ﷺ کے سامنے آکر کھڑا ہو گیا اور عرض کی اے محمد (ﷺ) اللہ آپکو سلام کہتا ہے اور آپکو اختیار دیتا ہے کہ آپ چاہیں تو نبی بادشاہ ہوں یا نبی عبد۔ رسول اکرم ﷺ فرماتے ہیں کہ مجھے جرائیل علیہ السلام نے اشارہ کیا کہ میں تواضع کروں اس سے میں سمجھ گیا کہ یہ مجھے نصیحت دے رہے ہیں۔ میں نے کہا نبی عبد ہونا چاہتا ہوں اس کے بعد وہ آسمان پر اٹھ گیا میں نے کہا کہ اے جبریل (علیہ السلام) میرا ارادہ تھا میں آپ سے اس فرشتہ کے متعلق پوچھو کہ وہ کون ہے لیکن مجھے مشغولیت نے سوال کا موقعہ نہ دیا تو اب بتائیے کہ وہ کون تھا جبریل علیہ السلام نے کہا کہ یہ اسرافیل علیہ السلام تھے جب سے انہیں اللہ عزوجل نے پیدا کیا ہے وہ اللہ تعالیٰ کے سامنے قدموں پر صف بستہ کھڑا رہتا ہے آنکھ بھی نہیں جھپکاتا اس کے اور اللہ کے درمیان ستر نور ہیں ان کا ہر ایک ایسا نور ہے کہ جو بھی ان کے قریب جائے تو جل کر راکھ ہو جائے اسرافیل کے آگے لوح محفوظ ہے جب اللہ عزوجل

(۱) شعب الایمان: جلد:1: صفحہ:315: رقم الحدیث:155: مکتبہ الرشد ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:17: رقم الحدیث:29: دار الکتب العلمیہ بیروت۔





آسمان یا زمین کا کوئی حکم فرماتا ہے تو وہ لوح محفوظ بلند ہو کر اسرافیل کی پیشانی کو مارتی ہے وہ اس میں دیکھتا ہے اگر میرے لئے کوئی حکم ہوتا ہے تو مجھے سناتا ہے اگر میکائیل علیہ السلام کے متعلق ہوتا ہے تو میکائیل کو سناتا ہے اگر ملک الموت کے متعلق ہوتا ہے تو ملک الموت کو سناتا ہے میں نے کہا اے جبریل! آپکے ذمہ کیا کام ہے عرض کی ہواؤں اور لشکروں پر مقرر ہوں میں نے کہا تو میکائیل عرض کی وہ نباتات اور بارش پر مقرر ہیں میں نے کہا کہ ملک الموت کے ذمہ کیا ہے کہا انکے ذمہ قبض الارواح ہے جبریل علیہ السلام نے فرمایا کہ میں نے سمجھا کہ میکائیل قیام قیامت کے لئے اترا ہے اور مجھے جب آپ نے دیکھا کہ کمزور ہو رہا تھا تو وہ اُسی کے خوف سے تھا۔

عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِاللّٰہِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اِنَّ اَقْرَبُ الْخَلْقِ مِنَ اللّٰہِ جِبْرِیْل وَ مِیْکَائِیْل وَاِسْرَافِیْل وَاِنَّھُمْ مِنَ اللّٰہِ لَمَسِیْرَۃُ خَمْسِیْنَ اَلْفَ سَنَۃٍ جِبْرِیْل عَنْ یَمِیْنِہِ وَمِیْکَائِیْل عَنِ الاُخْرٰی وَاِسْرَافِیْل بَیْنَھُمَا : (۱)

ترجمہ: حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی پاک ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کی مخلوق میں سے زیادہ قریب جرائیل ومیکائیل واسرافیل ہیں اور ہر ایک اللہ عزوجل سے پچاس ہزار سال کی مسافت پر دور ہیں جرائیل دائیں جانب ہے اور میکائیل دوسری جانب اور اسرافیل ان کے درمیان میں ہے۔

عَنْ وَھْبٍ قَالَ ھٰؤُلَاءِ الاَرْبَعَۃ اَمْلَاکْ جِبْرِیْلُ وَمِیْکَائِیْلُ وَاِسْرَافِیْلُ وَمَلَکُ الْمَوْتِ اَوَّلُ مَنْ خَلَقَھُمُ اللّٰہُ مِنَ الْخَلْقِ وَاٰخِرُ مَنْ یُمِیْتَھُمْ وَاَوَّلُ مَنْ یُحْیِیْھِمْ ھُمُ الْمُدَبِّرَ اتُ وَالْمَقَسِّمَاتُ اَمْرًا : (۲)

ترجمہ: وہب نے فرمایا کہ چار فرشتوں کو اللہ عزوجل نے سب (فرشتوں) سے پہلے پیدا فرمایا اور سب سے انہیں آخر میں موت آئے گی وہ ہیں جبریل ومیکائیل واسرافیل وملک الموت علیہم الصلوۃ والسلام اور قیامت میں سب سے پہلے ان فرشتوں کو زندہ فرمائے گا جو "مدبرات الامر" اور "مقسمات الامر" ہیں۔

(۱) کتاب العظمہ: جلد:3: صفحہ:812: رقم الحدیث:381: دار العاصمہ ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:18: رقم الحدیث:30: دار الکتب العلمیہ بیروت۔
(۲) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:18: رقم الحدیث:31: دار الکتب العلمیہ بیروت۔

عَنْ خَالِدِ بْنِ اَبِیْ عِمْرَانَ قَالَ جِبْرِیْلُ اَمِیْنُ اللّٰہِ اِلٰی رُسُلِہٖ وَمِیْکَائِیْلُ یَتَلَقَّی الْکُتُبَ الَّتِیْ تُرْفَعُ مِنْ اَعْمَالِ النَّاسِ وَاِسْرَافِیْلُ بِمَنْزِلَۃِ الْحَاجِبِ : (۱)

ترجمہ۔ حضرت خالد ابن ابی عمران نے فرمایا کہ جبریل علیہ السلام رُسل کرام کی طرف امین ہے اور میکائیل ان اعمالناموں کو وصول کرتا ہے جو لوگوں کے اعمال آسمان پر جاتے ہیں اور اسرافیل بمنزلہ دربان کے ہے۔

عَنْ عِکْرَمَۃَ بْنِ خَالِدٍ اَنَّ رَجُلًا قَالَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ اَیُّ الْمَلَائِکَۃِ اَکْرَمُ عَلَی اللّٰہِ قَالَ لَا اَدْرِیْ فَجَاءَہٗ جِبْرِیْلُ فَقَالَ یَاجِبْرِیْلُ اَیُّ الْخَلْقِ اَکْرَمُ عَلَی اللّٰہِ قَالَ لَا اَدْرِیْ فَعَرَجَ جِبْرِیْلُ ثُمَّ ھَبَطَ فَقَالَ جِبْرِیْلُ وَ مِیْکَائِیْلُ وَاِسْرَافِیْلُ وَمَلَکُ الْمَوْتِ فَاَمَّا جِبْرِیْلُ فَصَاحِبُ الْحَرْبِ وَصَاحِبُ الْمُرْسَلِیْنِ وَاَمَّا مِیْکَائِیْلُ فَصَاحِبُ کُلِّ قَطْرَۃٍ تَسْقُطُ وَکُلِّ وَرَقَۃٍ تَنْبُتُ وَکُلِّ وَرَقَۃٍ تَسْقُطُ وَاَمَّا مَلَکُ الْمَوْتِ فَھُوَ بِقَبْضِ رُوْحِ کُلِّ عَبْدٍ فِیْ بَرٍّ اَوْ بَحْرٍ وَاَمَّا اِسْرَافِیْلُ فَاَمِیْنُ اللّٰہِ بَیْنَہٗ وَبَیْنَھُمْ : (۲)

ترجمہ۔ عکرمہ ابن خالد نے کہا کسی نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ اللہ تعالی کے مکرم تر فرشتوں میں کون ہے عرض کی میں نہیں جانتا اس دوران جبریل علیہ السلام آئے آپ نے فرمایا جبریل اللہ کو فرشتوں میں مکرم تر کون ہے عرض کی میں نہیں جانتا یہ سن کر جبریل آسمان کی طرف اڑ گئے پھر آئے تو سوال مذکور کے جواب میں عرض کی جبریل، میکائیل، اسرافیل و ملک الموت بہرحال جبریل صاحب الحرب اور صاحب المرسلین اور میکائیل بارش کے قطرات کا ذمہ دار ہے اور ہر پتہ کا جو اگتا ہے اور ہر پتہ کا جو گرتا ہے اور ملک الموت ہر بندے کی روح قبض کرنے پر مقرر ہیں خواہ کوئی جنگل میں ہو یا دریاؤں میں اور اسرافیل ملائکہ مذکور اور اللہ عزوجل کے درمیان امین ہے۔

(۱) کتاب العظمہ: جلد 3: صفحہ 810: رقم الحدیث 379: دار العاصمہ ریاض۔
الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ 18: رقم الحدیث 32: دار الکتب العلمیہ بیروت۔
(۲) کتاب العظمہ: جلد 3: صفحہ 811: رقم الحدیث 380: دار العاصمہ ریاض۔
الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ 18: رقم الحدیث 33: دار الکتب العلمیہ بیروت۔





عَنْ اَبِی الْمَلِیْحِ عَنْ اَبِیْہِ اَنَّہٗ صَلّٰی مَعَ النَّبِیِّ ﷺ رَکْعَتَیِ الْفَجْرِ فَصَلّٰی قَرِیْبًا مِنْہُ فَصَلَّی النَّبِیُّ ﷺ رَکْعَتَیْنِ خَفِیْفَتَیْنِ فَسَمِعْتُہٗ یَقُوْلُ اَللّٰھُمَّ رَبَّ جِبْرِیْلَ وَمِیْکَائِیْلَ وَ اِسْرَافِیْلَ وَ مُحَمَّدٍ اَعُوْذُ بِکَ مِنَ النَّارِ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ : (۱)

ترجمہ۔ ابوالملیح کے والد نے حضور سرور عالم ﷺ کے قریب فجر کی نماز پڑھی آپ نے یہ دو رکعت نہایت ہی خفیف کر کے پڑھیں فرمایا پھر میں نے آپ سے سنا اللھم رب جبریل ومیکائیل واسرافیل ومحمد اعوذبک من النار تین بار اس دعاء کو پڑھا۔

عَنْ عَائِشَۃَ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ اُغْمِیَ عَلَیْہِ وَرَاْسُہٗ فِیْ حَجْرِھَا فَجَعَلَتْ تَمْسَحُ وَجْھَہٗ وَتَدْعُوْلَہٗ بِالشِّفَاءِ فَلَمَّا اَفَاقَ قَالَ لَا بَلْ اَسْاَلُ اللّٰہَ الرَّفِیْقَ الْاَعْلٰی مَعَ جِبْرِیْلَ وَ مِیْکَائِیْلَ وَاِسْرَافِیْلَ عَلَیْھِمُ السَّلَامُ : (۲)

ترجمہ۔ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ پر مرض الوصال کے وقت بیہوشی طاری ہوئی اور آپ کا سر مبارک میری گود میں تھا میں آپ کے چہرۂ اقدس سے پسینہ پونچھتی اور آپ کے لئے شفاء کی دعاء مانگتی رہی آپ کو جب افاقہ ہوا تو فرمایا میرے لئے رفیق ملأ اعلیٰ مع جبریل ومیکائیل واسرافیل علیہم السلام کی دعاء مانگ۔

**فائدہ:** اس میں اشارہ فرمایا کہ امتی کو چاہیئے کہ وہ آخرت کے لئے محبوبانِ خدا کی رفاقت کی دعاء مانگے ثابت ہوا کہ موت کے بعد بھی محبوبانِ خدا سے فائدہ پہونچتا ہے۔

## حضرت جبرائیل علیہ السلام

آپ تمام ملائکہ کے سردار ہیں جیسے نبی پاک ﷺ انبیاء علیہم السلام کے سردار ہیں یونہی جیسے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ تمام صحابہ کرام کے سردار ہیں ایسے ہی حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ جملہ اولیاء کے سردار ہیں۔

(۱) مستدرک للحاکم: جلد 4: صفحہ 57: رقم الحدیث 6689: دار الحرمین مصر۔
تفسیر درمنثور: جلد 1: صفحہ 497: مرکز ھجر للبحوث والدراسات مصر۔
الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ 18: رقم الحدیث 34: دار الکتب العلمیہ بیروت۔
(۲) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ 19: رقم الحدیث 35: دار الکتب العلمیہ بیروت۔
تفسیر درمنثور: جلد 1: صفحہ 497: مرکز ھجر للبحوث والدراسات مصر۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

**فِی السَّمَاءِ بَیْتٌ یُقَالُ لَهُ الْمَعْمُوْرُ بِحِیَالِ الْكَعْبَةِ وَفِی السَّمَاءِ الرَّابِعَةِ نَهْرٌ یُقَالُ لَهُ الْحَیَوَانُ یَدْخُلُهُ جِبْرِیْلُ كُلَّ یَوْمٍ فَیَنْغَمِسُ اِنْغِمَاسَةً ثُمَّ یَخْرُجُ فَیَنْتَفِضُ اِنْتِفَاضَةً یَخِرُّ عَنْهُ سَبْعُوْنَ اَلْفَ قَطْرَةٍ یَخْلُقُ اللّٰهُ تَعَالٰی مِنْ كُلِّ قَطْرَةٍ مَلَكًا یُؤْمَرُوْنَ اَنْ یَاْتُوا الْبَیْتَ الْمَعْمُوْرَ فَیُصَلُّوْنَ فَیَفْعَلُوْنَ ثُمَّ یَخْرُجُوْنَ فَلَا یَعُوْدُوْنَ اِلَیْهِ اَبَدًا وَیُوَلّٰی عَلَیْهِمْ اَحَدُهُمْ ثُمَّ یُؤْمَرُ اَنْ یَقِفَ بِهِمْ فِی السَّمَاءِ مَوْقِفًا یُسَبِّحُوْنَ اللّٰهَ فِیْهِ اِلٰی اَنْ تَقُوْمَ السَّاعَةُ : (۱)**

**ترجمہ:** کعبہ شریف کے بالمقابل آسمان میں ایک گھر ہے جس کا نام المعمور (یعنی آباد شدہ گھر) ہے اور اس چوتھے آسمان پر ایک نہر ہے جس کا نام نہر حیات ہے حضرت جبرائیل علیہ السلام اس میں روزانہ ایک مرتبہ غوطہ لگاتے ہیں اس کے بعد نکل کر ایک مرتبہ اپنے آپ کو ہلاتے ہیں جس سے ستر ہزار قطرے گرتے ہیں اور ہر قطرہ سے اللہ تعالیٰ ایک فرشتہ پیدا فرماتا ہے ان کو حکم دیا جاتا ہے کہ یہ بیت المعمور میں حاضری دیں تو یہ اس میں نماز ادا کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کے اس حکم کی پیروی کرتے ہیں پھر یہ واپس لوٹتے ہیں اور ان کو پھر کبھی اس کی طرف واپس آنے کا موقع نہیں ملے گا ان فرشتوں پر انہیں میں سے ایک کو نگران بنا دیا جاتا ہے اور اس کو حکم دیا جاتا ہے کہ ان کے ساتھ آسمان میں اپنی مخصوص جگہ پر ٹھہرے یہ سب فرشتے قیامت قائم ہونے تک اس مقام میں اللہ تعالیٰ کی تسبیح ادا کرتے ہیں۔

**فائدہ:** روزانہ ستر ہزار فرشتوں کا بیت المعمور میں جا کر عبادت کرنا اور پھر قیامت تک ان کی باری نہ آنا یہ سب بخاری شریف اور مسلم شریف میں بھی مروی ہے۔ (۲)

---

(۱) تفسیر درمنثور: جلد 13: صفحہ 693: مرکز هجر للبحوث والدراسات مصر۔
تفسیر ابن ابی حاتم: جلد 10: صفحہ 3314: رقم الحدیث 18673: مکتبہ نزار مکہ مکرمہ ریاض۔
فتح الباری شرح بخاری: جلد 6: صفحہ 309: دار المعرفہ بیروت۔
تفسیر ابن کثیر: جلد 7: صفحہ 428: دار طیبہ ریاض۔
(۲) بخاری شریف: کتاب بدء الخلق: باب ذکر الملائکۃ: رقم الحدیث 3207: دار ابن کثیر بیروت۔
مسلم شریف: کتاب الایمان: باب الاسراء: رقم الحدیث 429: مطبوعہ بیروت۔





# حضرت آدم علیہ السلام کی نمازِ جنازہ جبرائیل علیہ السلام نے پڑھائی

**عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ صَلّٰی جِبْرِیْلُ عَلٰی اٰدَمَ وَكَبَّرَ عَلَیْهِ اَرْبَعًا صَلّٰی جِبْرِیْلُ بِالْمَلٰئِكَةِ فِیْ مَسْجِدِ الْخَیْفِ زَادَ ابْنُ عَسَاكِرٍ فَعُرِفَ فَضْلُ جِبْرِیْلَ عَلَی الْمَلٰئِكَةِ : (۱)**

ترجمہ۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت آدم علیہ السلام کی نماز جنازہ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے پڑھائی اور چار تکبیریں کہیں اور مسجد خیف میں فرشتوں کی امامت کرتے ہوئے جنازہ پڑھایا حضرت ابن عساکر نے یہ اضافہ بھی کیا ہے کہ اس دن دیگر فرشتوں پر حضرت جبرائیل کی فضیلت معلوم ہوئی۔

## جنازہ آدم علیہ السلام میں ملائکہ کی شمولیت

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**اِنَّ الْمَلٰئِكَةَ صَلَّتْ عَلٰی اٰدَمَ فَكَبَّرَتْ عَلَیْهِ اَرْبَعًا : (۲)**

ترجمہ۔ حضرت آدم علیہ السلام کا جنازہ فرشتوں نے پڑھا تھا اور ان کے جنازہ پر چار تکبیریں کہی تھیں۔

**فائدہ:** ہم جو نماز جنازہ پڑھتے ہیں اس میں بھی چار تکبیریں کہتے ہیں مذکورہ حدیث ''حنفی مذہب'' کی دلیل ہے شیعہ اور وہابی غیر مقلد جنازہ میں پانچ یا زائد تکبیریں کہتے ہیں وہ اس حدیث کے خلاف کرتے ہیں۔

☆ حنفی مذہب کے مزید دلائل کے لئے شرح معانی الآثار (امام طحاوی علیہ الرحمۃ) یا رد المختار المعروف فتاویٰ شامی کا مطالعہ فرمائیں۔

**فائدہ:** اس سے معلوم ہوا کہ حضرت آدم علیہ السلام کا جنازہ فرشتوں نے پڑھا تھا امامت حضرت جبرائیل نے کی تھی جنازہ میں چار تکبیر کہی گئیں اور نماز جنازہ مسجد خیف میں ادا کی گئی جو میدان عرفات مکہ مکرمہ میں واقع ہے۔

---

(۱) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ 197: رقم الحدیث 726: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) کنز العمال: جلد 15: صفحہ 247: رقم الحدیث 42275: دار الکتب العلمیہ۔
الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ 197: رقم الحدیث 725: دار الکتب العلمیہ۔

# جبرائیل علیہ السلام کے متعلق احادیثِ مبارکہ

**عَنْ عَلِی بْنِ حُسَیْنٍ قَالَ اِسْمُ جِبْرِیْل عَبْدُاللهِ وَاِسْمُ مِیکَائِیْل عُبَیْدُ اللهِ وَاِسْرَافِیْل عَبْدُالرَّحْمٰن وَکُلُّ شَیْئٍ رَجَعَ اِلٰی اِیْلٌ فَھُوَ مُعَبَّدٌ لِلّٰهِ عَزَّوَجَلَّ : (۱)**

ترجمہ۔علی بن حسین نے فرمایا کہ جبرائیل کا نام عبداللہ ہے اور میکائیل کا عبیداللہ ہے اسرافیل کا نام عبدالرحمٰن ہے۔ ہروہ اسم جسمیں لفظ ایل ہووہ بمعنی عبداللہ ہوگا۔

**عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ قَالَ جِبْرِیْلُ عَبْدُاللهِ وَ مِیْکَائِیْل عُبَیْدُ اللهِ وَکُلُّ اِسْمٍ فِیْهِ "اِیْلٌ" فَھُوَمُعَبَّدٌ لِلّٰهِ : (۲)**

ترجمہ۔ابن عباس رضی اللہ عنہمانے فرمایا جبرائیل عبداللہ ہے اور میکائیل عبیداللہ ہے اور ہر وہ اسم جس میں لفظ ایل ہو وہ بمعنی عبداللہ ہوگا۔

**عَنْ عَبْدِالْعَزِیْزِ بْنِ عُمَیْرٍ قَالَ اِسْمُ جِبْرِیْلُ فِی الْمَلَائِکَةِ خَادِمُ رَبِّهٗ عَزَّوَجَلَّ : (۳)**

ترجمہ۔عبدالعزیز بن عمیر نے فرمایا کہ جبرائیل علیہ السلام کا نام ملائکہ میں خادم ربہ (اپنے رب کا خادم) ہے۔

**عَنْ مُوْسٰی بْنِ اَبِی عَائِشَةَ قَالَ بَلَغَنِی اَنَّ جِبْرِیْلَ اِمَامُ اَھْلِ السَّمَاءِ : (٤)**

ترجمہ۔ابن ابی عائشہ نے فرمایا کہ مجھے حدیث پہونچی ہے کہ جبریل علیہ السلام اہلِ سماء کے امام ہیں۔

---

(۱) کتاب العظمه: جلد:3:صفحه:812:رقم الحدیث:382:دار العاصمه ریاض۔
فتح الباری: جلد:8:صفحه:165:تحت رقم الحدیث:4480:دار المعرفه بیروت۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:19:رقم الحدیث:36:دار الکتب العلمیه۔
(۲) فتح الباری: جلد:8:صفحه:166:رقم الحدیث:4480:دار المعرفه بیروت۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:19:رقم الحدیث:37:دار الکتب العلمیه۔
(۳) کتاب العظمه: جلد:3:صفحه:776:رقم الحدیث:351:دار العاصمه ریاض۔
تفسیر درمنثور: جلد:1:صفحه:485:مرکز هجر للبحوث والدراسات مصر۔
تفسیر ابن ابی حاتم: جلد:1:صفحه:183:رقم الحدیث:968:مکتبه نزار ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:19:رقم الحدیث:38:دار الکتب العلمیه۔
(٤) تفسیر درمنثور: جلد:1:صفحه:486:مرکز هجر للبحوث والدراسات مصر۔
کتاب العظمه: جلد:3:صفحه:786:رقم الحدیث:359:دار العاصمه ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:19:رقم الحدیث:39:دار الکتب العلمیه۔





**عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ اَلَا اُخْبِرُکُمْ بِاَفْضَلِ الْمَلَائِکَةِ "جِبْرِیْلُ" (۱)**

ترجمہ: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کیا میں تمہیں افضل ملائکہ کی خبردوں؟ وہ ہے جبریل علیہ السلام۔

**عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ قَالَ رَاٰی رَسُوْلُ اللهِ ﷺ جِبْرِیْلَ فِی حُلَّةٍ خَضْرَاءَ قَدْ مَلَاءَ مَابَیْنَ السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ : (۲)**

ترجمہ: حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی پاک ﷺ نے فرمایا میں نے جبریل علیہ السلام کو سبز پوشاک میں دیکھا تو اس نے آسمان وزمین کے درمیان کو اپنے جسم سے پُر کر رکھا تھا۔

**عَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ رَاَیْتُ جِبْرِیْلَ مُنْهَبِطًا قَدْ مَلَاءَ مَا بَیْنَ الْخَافِقَیْنِ عَلَیْهِ ثِیَابُ سُنْدُسٍ مُعَلَّقٌ بِهَا اللُّؤْلُؤُ وَالْیَاقُوْتُ : (۳)**

ترجمہ: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا میں نے جبریل علیہ السلام کو نیچے اترتا ہوا دیکھا تو اس نے آسمان وزمین کے دونوں کناروں کو اپنے جسم سے پُر کر رکھا تھا اس پر سندس کا لباس تھا اور اس پر لؤلؤ ویاقوت کا جڑاؤ تھا۔

---

(۱) کنز العمال: جلد:12:صفحه:156:رقم الحدیث:35338:دار الکتب العلمیه۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:19:رقم الحدیث:40:دار الکتب العلمیه۔
(۲) کتاب العظمه: جلد:3:صفحه:765:رقم الحدیث:341:دار العاصمه ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:19:رقم الحدیث:41:دار الکتب العلمیه۔
(۳) کتاب العظمه: جلد:3:صفحه:767:رقم الحدیث:343:دار العاصمه ریاض۔
مسند امام احمد: جلد:6:صفحه:120:رقم الحدیث:25397:مطبوعه بیروت۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:20:رقم الحدیث:42:دار الکتب العلمیه۔

عَنْ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْهَا قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ لِجِبْرِیْلَ وَدِدْتُ لَوْرَأَیْتُكَ فِیْ صُوْرَتِكَ قَالَ وَتُحِبُّ ذٰلِكَ قَالَ نَعَمْ قَالَ مَوْعِدُكَ كَذَا وَ كَذَا مِنَ اللَّیْلِ بِقِیْعِ الْغَرْقَدِ فَلَقِیَهُ مَوْعِدَهُ فَنَشَرَ جَنَاحًا فَسُدَّ اُفُقَ السَّمَاءِ حَتّٰی مَایُرٰی مِنَ السَّمَاءِ شَئی۔(۱)

ترجمہ: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور سرور عالم ﷺ نے ایک دفعہ جبریل علیہ السلام کو فرمایا میں آپکو اصلی صورت میں دیکھنا چاہتا ہوں عرض کی واقعی آپ چاہتے ہیں آپ ﷺ نے فرمایا ہاں۔عرض کی آپ کا اور میرا رات کے وقت بقیع الغرقد (جنت البقیع) میں وعدہ ہوگیا جبریل علیہ السلام بمطابق وعدہ حاضر ہوئے اس نے اپنے پروں میں سے ایک پر کھولا تو اس ایک پر نے آسمان کے تمام کناروں کو پُر کردیا یہاں تک کہ آسمان میں کوئی شے نظر نہیں آتی تھی۔

عَنْ اِبْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْهُ قَالَ رَاٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ جِبْرِیْلَ مُعَلَّقاً رِجْلَیْهِ عَلَیْهَا الدُّر كَاَنَّهٗ قَطْرُ الْمَطْرِ عَلَی الْبَقْلِ : (۲)

ترجمہ: عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے جبریل علیہ السلام کو آسمان پر پاؤں لٹکائے ہوئے دیکھا ان کے پاؤں پر موتی ایسے لگتے تھے جیسے سبزی پر بارش کے قطرے۔

عَنْ اِبْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْهُ عَنْ وَرَقَةَ الاَنْصَارِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْهُ قَالَ قُلْتُ یَا مُحَمَّدُ كَیْفَ یَاْتِیْكَ الَّذِیْ یَاْتِیْكَ یَعْنِیْ جِبْرِیْلُ قَالَ یَاْتِیْنِیْ مِنَ السَّمَاءِ جَنَاحَاهُ لُؤْلُؤٌ وَبَاطِنُ قَدَمَیْهِ اَخْضَرُ : (۳)

ترجمہ: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ اور ورقہ انصاری رضی اللہ عنہ نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ آپ پر آنے والا یعنی جبریل علیہ السلام کیسے آتا ہے آپ نے فرمایا وہ آسمان سے میرے پاس آتا ہے تو اسکے دونوں پروں پر موتی اور قدموں کے اندر کا حصہ سبز ہوتا ہے۔

(۱) کتاب العظمہ: جلد 3: صفحہ 771: رقم الحدیث 346: دار العاصمہ ریاض۔
تفسیر درمنثور: جلد 1: صفحہ 487: مرکز ھجر للبحوث والدراسات مصر۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 20: رقم الحدیث 43: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) کتاب العظمہ: جلد 3: صفحہ 773: رقم الحدیث 348: دار العاصمہ ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 20: رقم الحدیث 44: دار الکتب العلمیہ۔
(۳) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 20: رقم الحدیث 45: دار الکتب العلمیہ۔





عَنْ اَنَس رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ لِجِبْرِیْلَ هَلْ تَرٰی رَبَّكَ قَالَ اِنَّ بَیْنِیْ وَبَیْنَهٗ لَسَبْعِیْنَ حِجَاباً مِنْ نَارٍ وَنُوْرٍ لَوْرَأَیْتُ اَدْنَاهَا لاحْتَرَقْتُ : (۱)

ترجمہ: حضرت انس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ حضور نبی پاک ﷺ نے فرمایا اے جبریل کیا تو نے رب تعالیٰ کو دیکھا ہے عرض کی میرے اور رب تعالیٰ کے درمیان ستر حجاب نور و نار کے ہیں اگر میں اس کے پردوں میں سے ادنیٰ پردہ کو دیکھوں تو جل جاؤں۔

عَنْ شُرَیْحِ بْنِ عُبَیْدِ اللّٰہِ اَنَّ النَّبِیَّ ﷺ لَمَّا صَعِدَ اِلَی السَّمَاءِ رَاٰی جِبْرِیْلَ فِیْ خِلْقَتِهٖ مَنْظُوْمَ اَجْنِحَتِهٖ بِالزَّ بَرْجُدِ وَاللُّؤ لُؤ وَالْیَاقُوْتِ قَالَ فَخُیِّلَ اِلَیَّ اَنَّ مَا بَیْنَ عَیْنَیْهِ قَدْسَدَّ الاُفُقَ وَكُنْتُ اَرَاهُ قَبْلَ ذٰلِكَ عَلٰی صُوَرٍ مُخْتَلِفَةٍ وَاَكْثَرُ مَاكُنْتُ اَرَاهُ عَلٰی صُوْرَةِ دِحْیَةَ الْكَلْبِیِّ وَكُنْتُ اَحْیَانًا اَرَاهُ كَمَا یَرَی الرَّجُلُ صَاحِبَهٗ مِن وَّرَاءِ الْغِرْبَالِ : (۲)

ترجمہ: شریح بن عبداللہ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ جب آسمانوں پر تشریف لے گئے حضرت جبریل علیہ السلام کو دیکھا کہ ان کے پر زبرجد اور موتیوں اور یاقوت سے جڑے ہوئے ہیں اور میں نے خیال کیا کہ اس کی دونوں آنکھوں کے درمیان نے افق کو پر کر رکھا ہے حالانکہ اس سے قبل میں اسے مختلف صورتوں میں دیکھتا تھا اکثر میں اسے دحیہ کلبی کی شکل میں دیکھتا تھا اور اکثر ایسے دیکھتا تھا جیسے تمہارا کوئی چھلنی سے اس سے باہر کی شے کو دیکھتا ہے۔

عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ لَمْ یَرَ جِبْرِیْلَ فِیْ صُوْرَتِهٖ اِلّا مَرَّتَیْنِ اَمَّا وَاحِدَةٌ فَاِنَّهٗ سَاَلَهٗ اَنْ یُّرِیهِ نَفْسَهٗ فَاَرَاهُ نَفْسَهٗ فَسُدَّ الاُفُقَ وَاَمَّا الاُخْرٰی فَلَیْلَةُ الاِسْرَاءِ عِنْدَ السِّدْرَةِ : (۳)

ترجمہ۔ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے جبریل علیہ السلام کو ان کی اصلی صورت میں صرف دو بار دیکھا ہے (۱) آپ ﷺ نے اس سے خود سوال کیا کہ وہ اپنی صورت دکھائیں جب صورت دکھائی تو اس نے افق کو پر کردیا (۲) شب اسراء میں سدرۃ المنتہی کے نزدیک۔

(۱) کتاب العظمہ: جلد 2: صفحہ 669: رقم الحدیث 264: دار العاصمہ ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 20: رقم الحدیث 46: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) کتاب العظمہ: جلد 3: صفحہ 779: رقم الحدیث 356: دار العاصمہ ریاض۔
تفسیر درمنثور: جلد 14: صفحہ 18: مرکز ھجر للبحوث والدراسات مصر۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 21: رقم الحدیث 46: دار الکتب العلمیہ۔
(۳) کتاب العظمہ: جلد 3: صفحہ 791: رقم الحدیث 364: دار العاصمہ ریاض۔
تفسیر ابن ابی حاتم: جلد 10: صفحہ 3318: رقم الحدیث 18696: مکتبہ نزار ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 21: رقم الحدیث 47: دار الکتب العلمیہ۔

**عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ مَابَیْنَ مَنْکِبَی جِبْرِیْلَ مَسِیْرَۃُ خَمْسَ مائۃَ عَام لِلطَّائِرِ السَّرِیْعِ الطَّیَرَانِ : (۱)**

**ترجمہ:** حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی پاک ﷺ نے فرمایا کہ جبریل علیہ السلام کے دو کاندھوں کی درمیانی مسافت پانچ سو سال ہے جسے تیز رفتار پرندہ اڑ کر طے کرے۔

**عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ قَالَ جِبْرِیْل لَہُ سِتُّ مائۃ جَنَاحٍ مِنْ لُؤلُؤ نَشَرَھَا مِثْلَ رِیْشِ الطَّوَاوِیْسِ : (۲)**

**ترجمہ:** حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ جبریل علیہ السلام کے چھ سو پر ہیں موتیوں کے انہیں مور (پرندہ) کی طرح پھیلاتا ہے۔

**اَخْرَجَ اِبْنِ جَرِیْرٍ عَنْ حُذَیْفَۃَ وَ اِبْنُ جُرَیْج وَقَتَادَۃَ دَخَلَ حَدِیْثُ بَعْضِھُمْ فِی بَعْضٍ لِجِبْرِیْلَ جَنَاحَانِ وَعَلَیْہِ وِشَاحٌ مِنْ دُرٍّ مَنْظُوْم وَھُوَ بَرَّاقُ الثَّنَا یَا اَجْلَیُ الْجِبِیْنِ وَرَاْسُہُ حُبُکٌ حُبُکٌ مِثْلَ الْمَرْجَانِ وَھُوَ اللُّؤلُؤ کَاَنَّہُ الثَّلْجُ وَقَدَمَاہُ اِلَی الْخُضْرَۃِ : (۳)**

**ترجمہ:** صحابہ کرام کے مختلف اقوال سے مروی ہے کہ جبریل علیہ السلام کے دو پر ہیں اور اس پر جڑے ہوئے موتیوں کا ہار ہے چمکیلے مسوڑھوں والا روشن ترین ماتھے والا ان کے سر کے بال گھنگرالے بکھرے ہوئے مرجان موتی کی طرح گویا وہ برف (سفید تر) ہے اور اس کے دونوں قدم سبزی مائل ہیں۔

---

(۱) تفسیر درمنثور: جلد:1: صفحہ:488: مرکز ھجر للبحوث والدراسات مصر۔
کتاب العظمہ: جلد:3: صفحہ:801: رقم الحدیث:375: دار العاصمہ ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:21: رقم الحدیث:48: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) کتاب العظمہ: جلد:3: صفحہ:801: رقم الحدیث:374: دار العاصمہ ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:21: رقم الحدیث:49: دار الکتب العلمیہ۔
(۳) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:21: رقم الحدیث:50: دار الکتب العلمیہ۔
تفسیر درمنثور: جلد:1: صفحہ:488: مرکز ھجر للبحوث والدراسات مصر۔





**عَنْ وَھْبِ بْنِ مُنَبِّہٍ اَنَّہُ سُئِلَ عَنْ خِلْقِ جِبْرِیْلَ فَذَکَرَ اَنَّ مَابَیْنَ مَنْکِبَیْہِ مِنْ ذِی اِلٰی ذِی خَفْقُ الطَّیْرِ سَبْعَ مائۃَ عَام : (۱)**

ترجمہ۔ وہب بن منبہ سے جبریل علیہ السلام کی صورت کے متعلق سوال ہوا تو فرمایا کہ ان کے کاندھے کی ایک جانب سے دوسری جانب تک سات سو سال کی مسافت ہے جسے تیز پرواز پرندہ طے کرے۔

## حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ نے جبریل علیہ السلام کو اصلی صورت میں دیکھا

**اَنَّ حَمْزَۃَ بْنِ عَبْدِالْمُطَّلِبْ قَالَ یَارَسُوْلَ اللہ ﷺ اَرِنِیْ جِبْرِیْلَ فِیْ صُوْرَتِہٖ قَالَ اِنَّکَ لَاتَسْتَطِیْعُ اَنْ تَرَاہُ قَالَ بَلٰی فَاَرِنِیْہِ قَالَ فَاقْعُدْ فَقَعَدَ جِبْرِیْلُ عَلَی خَشْبَۃٍ کَانَتْ فِیْ الْکَعْبَۃِ فَقَالَ النَّبِیُّ ﷺ اِرْفَعْ طَرْفَکَ فَانْظُرْ فَرَفَعَ طَرْفَہُ فَرَاٰی قَدَمَیْہِ مِثْلَ الزَّبَرْجُدِ الْاَخْضَرِ فَخَرَّ مُغْشِّیًا عَلَیْہِ : (۲)**

ترجمہ۔ حضرت حمزہ بن عبدالمطلب نے حضور علیہ الصلوۃ والسلام سے عرض کی کہ مجھے جبریل کی اصلی صورت دکھایئے آپ نے فرمایا تم انہیں نہ دیکھ سکو گے عرض کی حضور! ضرور دکھایئے آپ نے فرمایا بیٹھ جایئے پھر جبریل علیہ السلام کعبہ شریف پر ایک لکڑی پر بیٹھے دیکھے گئے آپ نے فرمایا حمزہ اوپر آنکھ اٹھا کر دیکھئے وہ جبریل بیٹھا ہے حضرت حمزہ نے آنکھ اٹھائی تو ان کے قدموں کو دیکھا کہ وہ سبز زبرجد کے ہیں اس کے بعد وہ بیہوش ہو کر گر پڑے۔

**فائدہ:** جبریل علیہ السلام دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ کی شکل میں آتے تھے وہ بھی وحی کے اقسام میں سے ایک قسم ہے کیونکہ وحی کے کئی مراتب تھے۔

تیسرا مرتبہ وحی کا یہ تھا کہ جبریل علیہ السلام کسی آدمی کی صورت اختیار کر کے حضور ﷺ کے پاس آتے اور پیغام الٰہی پہنچاتے تھے تا کہ جو کچھ ارشاد باری ہے اسے یاد فرمائیں۔ اور اکثر حضرت دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ کی صورت میں آتے یہ قبیلہ بنی کلب کے خوبرو صحابی تھے ان کے حسن و جمال کا یہ عالم تھا کہ جب یہ بغرض تجارت نکلتے محمل نشین عورتیں نظارہ کرتیں۔

---

(۱) تفسیر درمنثور: جلد:1: صفحہ:488: مرکز ھجر للبحوث والدراسات مصر۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:22: رقم الحدیث:51: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:22: رقم الحدیث:52: دار الکتب العلمیہ۔

ترجمہ: حضرت جبیر بن معطم نے حدیث روایت کی حضرت علی مرتضی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی وہ فرماتے ہیں جنگ بدر میں تین مرتبہ سخت آندھی آئی ایسی آندھی میں نے کبھی نہ دیکھی پہلی آندھی جبریل تھے جو ایک لاکھ ملائکہ کے ہمراہ آئے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کھڑے ہوگئے دوسری آندھی میکائیل تھے جو ایک ہزار ملائکہ کی فوج کے ساتھ آئے اور حضور کے بائیں طرف کھڑے ہوگئے ابوبکر بھی بائیں طرف تھے اور تیسری آندھی اسرافیل تھے جو ایک ہزار فرشتوں کے ساتھ آئے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے میسرہ بنے اور میں بھی اسی طرح تھا۔

**عَنِ الرَّبِيْعِ بْنِ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ النَّاسَ يَوْمَ بَدْرٍ يَعْرِفُوْنَ قَتْلَى الْمَلاَئِكَةِ مِمَّنْ قَتَلُوْهُمْ بِضَرْبٍ فَوْقَ الاَعْنَاقِ وَعَلَى الْبَنَانِ مِثْلَ سَمَّةِ النَّارِ قَدْ اُحْرِقَ بِهِ : (۱)**

ترجمہ: ربیع بن انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جنگ بدر میں ملائکہ کے ہاتھوں مارے گئے افراد دیگر مقتولین سے جدا تھے ان کی گردنوں اور جوڑوں پر جلے ہوئے نشانات واضح تھے۔

**فائدہ:** ملائکہ کی یوم بدر میں حاضری اور ان کے کارناموں کی تفصیل غزوۂ بدر کے واقعات میں ملاحظہ ہو۔

حضرت خارجہ بن ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت جبرائیل علیہ السلام سے پوچھا:

**مَنِ الْقَائِلُ يَوْمَ بَدْرٍ مِنَ الْمَلاَئِكَةِ اَقْدِمْ حَيْزُوْم ؟ فَقَالَ جِبْرِيْلُ مَا كُلُّ اَهْلِ السَّمَاءِ اَعْرِفُ : (۲)**

ترجمہ: جنگ بدر کے دن فرشتوں میں سے اقدم حیزوم (آگے ہو حیزوم) کہنے والا کون تھا؟ تو حضرت جبرائیل علیہ السلام نے عرض کیا میں آسمان والے سب فرشتوں کو نہیں جانتا (اس لئے معلوم نہیں کہ یہ جملہ کس فرشتہ نے کہا تھا)۔

**فائدہ:** حیزوم جبریل علیہ السلام کے گھوڑے کا نام ہے جیسا کہ حدیث شریف میں وارد ہوا ہے۔

---

(۱) دلائل النبوۃ: لامام بیہقی: جلد: 3: صفحہ: 56: دار الکتب العلمیہ۔
البدایہ والنہایہ: جلد: 3: صفحہ: 281: دار الکتب العلمیہ۔
مدارج النبوۃ: جلد: 2: صفحہ: 136: مکتبہ اسلامیہ لاہور۔
الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 144: رقم الحدیث: 532: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) دلائل النبوۃ: لامام بیہقی: جلد: 3: صفحہ: 57: دار الکتب العلمیہ
الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 145: رقم الحدیث: 540: دار الکتب العلمیہ





## انتباہ:

حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی علمی وسعت کو نہ بھولئے کہ آپ نہ صرف دنیا کے عالم ہیں بلکہ آپ جملہ کائنات کے امور کے ذرہ ذرہ سے آگاہ ہیں آپ آسمان کے سواروں کے اسماء جانتے ہیں تو ان کی سواریوں کے نام سے بھی باخبر ہیں۔

## حضرت سیدنا جبرائیل امین علیہ السلام

ان کے چھ سو پر ہیں جیسا کہ احادیث مبارکہ میں ہے اور قرآن مجید میں ''**انه لقول رسول کریم**'' (یہ عزت والے رسول کا پڑھنا ہے) سے جبریل علیہ السلام مراد ہیں آپ نے قرآن مجید اللہ تعالیٰ کی جانب سے پڑھا ہے سہیلی نے کہا یہ جائز نہیں کہ کہا جائے کہ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قول ہے اگرچہ آپ بھی عزت والے رسول ہیں اس لئے کہ کفار کے اس مقالہ کے رد و تکذیب میں یہ آیۃ نازل ہوئی جنہوں نے کہا تھا کہ یہ قرآن نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے از خود فرمایا اللہ تعالیٰ نے ان کے رد میں فرمایا کہ **انه لقول رسول کریم** اور جبریل علیہ السلام کو امین اس لیے فرمایا ہے کہ وحی کے امین ہیں بلکہ حقیقت یہ ہے کہ یہ قول (قرآن) اللہ تعالیٰ کا ہی تو ہے لیکن اسے جبریل علیہ السلام کی طرف منسوب کرنا اس لئے ہے کہ اسے (قرآن کو) وہی لے کر آئے ہیں اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس معنیٰ پر اس کا اسناد جبریل علیہ السلام کی طرف باعتبار سبب ظاہری انزال وایصال کے ہے جس پر یہ دلیل قوی موجود ہے کہ رسول سے حضرت جبریل علیہ السلام مراد ہیں وہ یہ کہ بعد کو فرمایا کہ وہ بڑی قوت والا ہے وغیرہ وغیرہ جو یہ تمام صفات صرف اور صرف جبریل علیہ السلام کی ہیں یعنی قرآن لانے والا وہ اللہ تعالیٰ کی جانب سے انبیاء علیہم السلام کی طرف اور وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک معزز و معظم ہے ایسے ہی لوگوں کے نزدیک بھی کیونکہ وہ ''افضل العطایا'' لاتا ہے یعنی معرفت و ہدایت اور وہ اہل ایمان پر مہربان اور کفار پر اور اعداء پر قہر برساتا ہے ذی قوۃ (قوت والا ہے) یعنی سخت قوت والا جیسے ان کے لیے فرمایا ہے **شدید القوی** جس امر کے لیے انہیں مقرر کیا جائے اس پر بڑی قوت رکھتا ہے اس سے عاجز ہوتے ہیں نہ کمزور۔

## جبریل علیہ السلام کی قوت وطاقت

**عَنْ معاویۃ بن قرۃ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللہ علیہ وسلم لِجِبْرِيْلَ مَا اَحْسَنَ مَا اَثْنٰى عَلَيْكَ رَبُّكَ "ذِىْ قُوَّةٍ عِنْدَ ذِى الْعَرْشِ مَكِيْنٍ مطاع ثَمَّ اَمِيْنٍ" فَمَا كَانَتْ قُوَّتُكَ وَمَا كَانَتْ اَمَانَتُكَ ؟ قَالَ اَمَّا قُوَّتِى**

فَاِنِّیْ بُعِثْتُ اِلٰی مَدَائِنِ لُوْطٍ وَھِیَ اَرْبَعُ مَدَائِنَ وَفِیْ کُلِّ مَدِیْنَۃٍ اَرْبَعُ مِائَۃُ اَلْفِ مَقَاتِلٍ سِوَی الذَّرَارِیْ فَحَمَلْتُھُمْ مِنَ الاَرْضِ السُّفْلٰی حَتّٰی سَمِعَ اَھْلُ السَّمَاءِ اَصْوَاتَ الدَّجَاجِ وَنُبَاحَ الْکِلَابِ ثُمَّ ھَوَیْتُ بِھِنَّ فَقَلَبْتُھُنَّ : (۱)

ترجمہ: حضرت معاویہ بن قرۃ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے جبریل علیہ السلام سے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے تمہاری قوت بیان فرمائی مجھے کچھ نمونے سنایئے عرض کی کہ میں نے لوط علیہ السلام کی چار بستیاں پانی کی تہ سے اپنے پروں کے اگلے حصے سے اٹھائیں آسمان تک لے گیا جن کے کتوں کے بھونکنے اور مرغوں کی آواز آسمان والوں نے سنی پھر میں نے انہیں الٹ دیا۔ (جن کی تفصیل قرآن میں ہے)۔

## ثمود کی قوم کا انجام

حضرت جبریل علیہ السلام کی قوت تھی کہ ثمود کی قوم پر صبح کے وقت ایک چیخ ماری تو سب کے سب گھٹنوں کے بل زمین پر ڈھیر ہو گئے۔

## جبریل علیہ السلام کی پرواز

سیدنا جبریل علیہ السلام آسمان سے زمین پر پھر زمین سے آسمان پر آنکھ جھپکنے سے پہلے آجاتے ہیں۔

## شیطان کو ہندوستان دھکیل دیا

حضرت جبریل علیہ السلام نے شیطان ابیض کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اردگرد پھرتا دیکھا (یہ وہ شیطان ہے جو انبیاء علیہم السلام کے درپے آزار رہتا ہے) اسے ایک معمولی سا دھکا دیا تو مکہ معظمہ سے ہندوستان کے آخری کونے میں جا گرا۔ اسی شیطان کو عیسیٰ علیہ السلام کے ساتھ باتیں کرتا دیکھ کر اسے پھونک ماری تو اسے بیت المقدس سے ہندوستان کے آخری کونے کے جبل (پہاڑ) پر پہنچا دیا۔

---

(۱) تفسیر درمنثور: جلد: 15: صفحہ: 274۔ مرکز ھجر للبحوث والدراسات مصر۔
ابن عساکر: جلد: 50: صفحہ: 325: دارالفکر بیروت 1415ھجری۔





## کعبہ شریف تک پہاڑ اُلٹ دیئے

خلیل بن عبداللہ ازدی انصار کے ایک آدمی سے راوی ہیں کہ حضور علیہ الصلوۃ والسلام نے ایک جماعت سے فرمایا کہ مسجد کی سمت قبلہ متعین کرے تو جبریل علیہ السلام حاضر ہوئے اور عرض کی حضور آپ سمت قبلہ متعین کریں آپ کعبہ تو دیکھ رہے ہیں پھر ہاتھ کے اشارے سے درمیان میں سے پہاڑ اشجار اور جملہ اشیاء ہٹا دیئے تو حضور تعین سمت قبلہ سے فارغ ہوئے تو جبریل علیہ السلام نے پہاڑ و اشجار اور جملہ اشیاء اپنی حاجت پر لوٹائے اور آپ کا قبلہ میزاب رحمت (پرنالہ) کے بالمقابل متعین ہوا۔

## حضرت جبریل علیہ السلام افضل ہیں یا اسرافیل علیہ السلام

امام سیوطی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں مجھ سے سوال کیا گیا حضرت جبرائیل علیہ السلام افضل ہیں یا حضرت اسرافیل علیہ السلام؟

**جواب:** میں اس کے متعلق کسی عالم کی نقل پر مطلع نہیں ہوا اور (شروع کتاب یعنی امام سیوطی کی "الحبائک فی اخبار الملائک" میں حضرت جبرائیل علیہ السلام اور میکائیل علیہ السلام کے حالات میں) گذشتہ روایات باہم متعارض ہیں طبرانی شریف میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی مرفوع حدیث ہے۔

اَلَا اُخْبِرُکُمْ بِاَفْضَلِ الْمَلَائِکَۃِ "جِبْرِیْلُ" : (۱)

ترجمہ: کیا میں تمہیں نہ بتلاؤں کہ فرشتوں میں سے افضل حضرت جبرائیل (علیہ السلام) ہیں۔

قَالَ وَھْبٌ اِنَّ اَدْنَی الْمَلَائِکَۃَ مِنَ اللّٰہِ جِبْرِیْلُ ثُمَّ مِیْکَائِیْلُ یَدُلُّ عَلٰی تَفْضِیْلِ جِبْرِیْلَ : (۲)

ترجمہ: اور حضرت وھب کا اثر (فرمان) ہے فرشتوں میں سے اللہ تعالیٰ کے سب سے زیادہ نزدیک حضرت جبرائیل علیہ السلام ہیں پھر حضرت میکائیل ہیں (یہ دونوں روایات) دلالت کرتی ہیں کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام افضل ہیں۔

---

(۱) کنزالعمال: جلد: 12: صفحہ: 156: رقم الحدیث: 35338: دارالکتب العلمیہ۔
مجمع الزوائد: جلد: 3: صفحہ: 255: رقم الحدیث: 4776: دارالکتب العلمیہ۔
(۲) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 274: رقم الحدیث: 802: دارالکتب العلمیہ۔

اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی مرفوع حدیث میں ہے:

**اِسْرَافِيْلُ صَاحِبُ الصُّوْرِ وَجِبْرِيْلُ عَنْ يَمِيْنِهٖ وَمِيْكَائِيْلُ عَنْ يَسَارِهٖ : (١)**

ترجمہ: حضرت اسرافیل صور والے ہیں ان کے دائیں میں حضرت جبرائیل اور ان کے بائیں میں حضرت میکائیل ہیں۔

اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی مرفوع حدیث ہے:

**اِسْرَافِيْلُ مَلَكُ اللّٰهِ لَيْسَ دُوْنَهٗ شَيْءٌ : (٢)**

ترجمہ: حضرت اسرافیل اللہ عزوجل کا فرشتہ ہے اس سے زیادہ مقرب کوئی شئے نہیں۔

**عَنْ كَعْبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اِنَّ اَقْرَبَ الْمَلٰئِكَةِ اِلَى اللّٰهِ اِسْرَافِيْلُ : (٣)**

ترجمہ: حضرت کعب (احبار) کا اثر (ارشاد) ہے ''فرشتوں میں سے اللہ تعالیٰ کے زیادہ مقرب حضرت اسرافیل ہیں اور حضرت ابوبکر ہذلی رحمۃ اللہ علیہ کا اثر ہے کہ ''اللہ تعالیٰ کی مخلوقات میں سے کوئی شئے بھی حضرت اسرافیل سے زیادہ مقرب نہیں۔

**حَدِيْثُ ابْنِ اَبِيْ جَبَلَةَ بِسَنَدِهٖ اَوَّلُ مَنْ يُدْعٰى يَوْمَ الْقِيَامَةِ اِسْرَافِيْلُ : (٤)**

ترجمہ: حضرت ابوجبلہ رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے سب سے پہلے جس کو روز قیامت بلایا جائے گا وہ اسرافیل ہونگے۔

**وَاَثَرُ ابْنِ سَابِطٍ يُدَبِّرُ اَمْرَ الدُّنْيَا اَرْبَعَةٌ جِبْرِيْلُ وَمِيْكَائِيْلُ وَاِسْرَافِيْلُ اِلٰى اَنْ قَالَ وَاَمَّا اِسْرَافِيْلُ فَهُوَ يَنْزِلُ بِالْاَمْرِ عَلَيْهِمْ : (٥)**

(١) کنز العمال: جلد: 14: صفحہ: 153: رقم الحدیث: 38903: دار الکتب العلمیہ۔
تفسیر درمنثور: جلد: 1: صفحہ: 494: مرکز ہجر للبحوث والدراسات مصر۔
سنن ابی داؤد: کتاب الحروف: رقم الحدیث: 3999: مکتبہ المعارف ریاض۔
الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 33: رقم الحدیث: 91: دار الکتب العلمیہ۔
(٢) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 275: رقم الحدیث: 805: دار الکتب العلمیہ۔
(٣) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 275: رقم الحدیث: 806: دار الکتب العلمیہ۔
(٤) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 275: رقم الحدیث: 808: دار الکتب العلمیہ۔
(٥) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 275: رقم الحدیث: 809: دار الکتب العلمیہ۔





ترجمہ: حضرت ابن سابط کا اثر ہے کہ دنیا کا نظام چار فرشتے چلاتے ہیں حضرت جبرائیل علیہ السلام حضرت میکائیل علیہ السلام حضرت اسرافیل علیہ السلام (چوتھے ملک الموت علیہ السلام ہیں ان کا ذکر رہ گیا ہے) اس روایت میں انہوں نے یہ بھی فرمایا اور یہ حضرت اسرافیل ان (تین) فرشتوں پر احکام (خداوندی) کے ساتھ نازل ہوتے ہیں۔

**عَنْ عِكْرَمَةَ بْنِ خَالِدٍ مَرْفُوْعاً وَاَمَّا اِسْرَافِيْلُ فَاَمِيْنُ اللّٰهِ بَيْنَهٗ وَبَيْنَهُمْ اَيْ بَيْنَ اللّٰهِ وَبَيْنَ جِبْرِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَمَلَكِ الْمَوْتِ : (١)**

ترجمہ: حضرت عکرمہ بن خالد رضی اللہ عنہ کی مرفوع حدیث **واما اسرافیل فامین اللہ بینہ وبینھم** یہ حضرت اسرافیل علیہ السلام اللہ عزوجل کے درمیان اور ان (یعنی) حضرت جبرائیل، میکائیل اور ملک الموت کے درمیان امین ہیں۔

**اَثَرُ خَالِدِ بْنِ اَبِيْ عِمْرَانَ وَاِسْرَافِيْلُ بِمَنْزِلَةِ الْحَاجِبِ وَمَاشَاكَلَ ذٰلِكَ يَدُلُّ عَلٰى تَفْضِيْلِ اِسْرَافِيْلَ : (٢)**

ترجمہ: حضرت خالد بن ابی عمران کا اثر'' اور حضرت اسرافیل دربان (خداوندی) کے مرتبہ پر ہیں''

یہ سب احادیث وروایات اور جو ان کے مشابہ ہیں سب حضرت اسرافیل (علیہ السلام) کی فضیلت پر دلالت کرتی ہیں۔

فائدہ۔ رسولوں پر جبرائیل علیہ السلام وحی لاتے تھے اور انبیاء پر دوسرے فرشتے، حضرت الامام ابومنصور ماتریدی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب ''العقیدہ'' میں ذکر فرماتے ہیں کہ حضرات مرسلین کرام کی طرف حضرت جبرائیل کے ذریعہ وحی نازل کی گئی اور حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کی طرف دوسرے فرشتوں کے ذریعہ وحی نازل کی گئی۔ (٣)

## سب سے پہلے حساب جبرائیل علیہ السلام سے ہوگا

**عَنْ عَطَاءِ بْنِ السَّائِبِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اَوَّلُ مَنْ يُحَاسَبُ جِبْرِيْلُ لِاَنَّهٗ كَانَ اَمِيْنَ اللّٰهِ اِلٰى رُسُلِهٖ : (٤)**

(١) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 275: رقم الحدیث: 810: دار الکتب العلمیہ۔
(٢) کتاب العظمہ: جلد: 3: صفحہ: 810: رقم الحدیث: 379: دار العاصمہ ریاض۔
الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 275: رقم الحدیث: 811: دار الکتب العلمیہ۔
(٣) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 275: رقم الحدیث: 812: دار الکتب العلمیہ۔
(٤) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 27: رقم الحدیث: 76: دار الکتب العلمیہ۔

ترجمہ: عطاء بن السائب نے فرمایا کہ سب سے پہلے جبریل علیہ السلام سے حساب ہوگا کیونکہ وہ رسل کرام کی طرف اللہ تعالیٰ کے امین تھے۔

**فائدہ: عَنْ حُذَيْفَةَ رَضِىَ اللهُ عَنْهُ قَالَ صَاحِبُ الْمَوَازِيْنِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَام :(۱)**

ترجمہ: حذیفہ نے فرمایا کہ قیامت میں صاحب المیز ان جبریل علیہ السلام ہونگے۔

## جبریل علیہ السلام نے مردے زندہ کئے

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت جبرئیل علیہ السلام حضور اقدس ﷺ کے پاس تشریف لائے حضور ﷺ نہایت غمگین تھے حضرت جبرئیل علیہ السلام نے عرض کیا کہ اللہ جل جلالہ نے آپ کو سلام فرمایا ہے اور ارشاد فرمایا کہ آپ کو رنجیدہ اور غمگین دیکھ رہا ہوں یہ کیا بات ہے (حالانکہ حق تعالیٰ شانہٗ دلوں کے بھید جاننے والا ہے لیکن اکرام واعزاز اور اظہار شرافت کی واسطے اس قسم کے سوال کرائے جاتے تھے) حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جبریل مجھے اپنی امت کی فکر بہت بڑھ رہی ہے کہ قیامت میں ان کا کیا حال ہوگا حضرت جبرئیل علیہ السلام نے دریافت کیا کہ کفار کے بارے میں مسلمانوں کے بارے میں، حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ مسلمانوں کے بارے میں فکر ہے حضرت جبرئیل نے حضور ﷺ کو ساتھ لیا اور ایک مقبرہ پر تشریف لے گئے جہاں قبیلۂ بنوسلمہ کے لوگ دفن تھے حضرت جبرئیل علیہ السلام نے ایک قبر پر ایک پر مارا اور ارشاد فرمایا کہ قُمْ بِاِذْنِ اللّٰهِ (اللہ کے حکم سے کھڑا ہوجا) اس قبر سے ایک نہایت خوبصورت چہرہ والا اٹھا وہ کہہ رہا تھا لا الہ الا اللہ مُحمّد رسول اللہ اَلْحَمْدُلِلّٰہ ربّ العلمین حضرت جبرئیل علیہ السلام نے ارشاد فرمایا کہ اپنی جگہ لوٹ جا وہ چلا گیا پھر دوسری قبر پر دوسرا پر مارا اور ارشاد فرمایا کہ اللہ کے حکم سے کھڑا ہوجا اس میں سے ایک شخص نہایت بدصورت کالا منہ کالی آنکھوں والا کھڑا ہوا وہ کہہ رہا تھا ہائے افسوس ہائے شرمندگی ہائے مصیبت پھر حضرت جبرئیل علیہ السلام نے فرمایا اپنی جگہ لوٹ جا اس کے بعد حضور اقدس ﷺ سے عرض کیا کہ جس حالت پر یہ لوگ مرتے ہیں اسی حالت پر اٹھیں گے۔

---

(۱) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:29: رقم الحديث:77: دار الكتب العلميه۔





**فائدہ:** حدیث بالا میں لا الہ الا اللہ والوں سے بظاہر وہ لوگ مراد ہیں جن کو اس کلمہ پاک کے ساتھ خصوصی لگاؤ، خصوصی مناسبت، خصوصی اشتغال ہو اس لئے کہ دودھ والا، موتی والا، وہی شخص کہلاتا ہے جس کے ہاں ان چیزوں کی خصوصی بکری اور خصوصی ذخیرہ موجود ہو اس لئے لا الہ الا اللّٰہ والوں کے ساتھ اس معاملہ میں کوئی اشکال نہیں۔ قرآن پاک میں ''سورۂ فاطر'' میں اس امت کے تین طبقے بیان فرمائے ہیں ایک طبقہ سابق بالخیرات کا بیان فرمایا جن کے متعلق حدیث میں آیا ہے کہ وہ بے حساب جنت میں داخل ہونگے ایک حدیث میں وارد ہے کہ جو شخص سو مرتبہ لا الہ الا اللّٰہ پڑھا کرے اس کو حق تعالیٰ شانہٗ قیامت کے دن ایسی حالت میں اٹھائے گا کہ چودھویں رات کے چاند کی طرح ان کا چہرہ روشن ہوگا حضرت ابو درداؓ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جن لوگوں کی زبانیں اللہ عزوجل کے ذکر سے تروتازہ رہتی ہیں وہ جنت میں ہنستے ہوئے داخل ہوں گے۔

**فائدہ:** جبریل علیہ السلام کے مزید کمالات وتصرفات فقیر کی تصنیف **''جبریل امین خادم دربار''** میں پڑھیے۔

## میکائیل علیہ السلام

**عَنْ عِكْرَمَةَ رَضِىَ اللهُ عَنْهُ قَالَ جِبْرِيْلُ اِسْمُهُ عَبْدُاللهِ وَمِيْكَائِيْلُ اِسْمُهُ عُبَيْدُ اللهِ : (۱)**

ترجمہ: حضرت عکرمہ نے فرمایا کہ جبریل علیہ السلام کا نام عبداللہ اور میکائیل علیہ السلام کا نام عبیداللہ ہے۔

**عَنْ اَنَس رَضِىَ اللهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ لِجِبْرِيْلَ مَالِىْ لَمْ اَرَ مِيْكَائِيْلَ ضَاحِكًا قَطّْ قَالَ مَاضَحِكَ مِيْكَائِيْلُ مُنْذُ خُلِقَتِ النَّارُ : (۲)**

ترجمہ: رسول اکرم ﷺ نے جبریل علیہ السلام کو فرمایا کیا وجہ ہے کہ میں نے میکائیل (علیہ السلام) کو کبھی ہنستے نہیں دیکھا عرض کی جب سے دوزخ بنی ہے اسوقت سے یہ کبھی نہیں ہنسے۔

---

(۱) تفسیر طبری: جلد:2: صفحه:296: مركز هجر للبحوث والدراسات مصر۔
تفسیر ابن كثير: جلد:1: صفحه:338: دار طيبه رياض۔
تفسير قرطبى: جلد:2: صفحه:266: مؤسسة الرسالة بيروت۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه:29: رقم الحديث:78: دار الكتب العلميه۔
(۲) كتاب العظمه: جلد:3: صفحه:815: رقم الحديث:384: دار العاصمه رياض۔
فتح البارى: جلد:6: صفحه:307: دار المعرفه بيروت۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه:29: رقم الحديث:79: دار الكتب العلميه۔

عَنْ زَيْدِ بْنِ رُفَيْعٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ دَخَلَ عَلَى رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ جِبْرِيْلُ وَمِيْكَائِيْلُ وَهُوَ يَسْتَاكُ فَنَاوَلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ جِبْرِيْلَ السِّوَاكَ فَقَالَ جِبْرِيْلُ كَبِّرْ قَالَ الْحَكِيْمُ(اَیْ صَاحِبِ نَوَادِرِ الاصُوْلِ حَکِیْم تِرْمِذِیْ)اَیْ نَاوِلْ مِيْكَائِيْلَ فَاِنَّهٗ اَكْبَرُ : (١)

ترجمہ: ایک دفعہ جبرئیل علیہ السلام حضور سرور عالم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے آپ اس وقت مسواک کر رہے تھے تو آپ نے مسواک جبرائیل علیہ السلام کو عنایت فرمائی انہوں نے عرض کی بڑے کو دیجئے یعنی میکائیل کو عطا فرمائیے کہ وہ مجھ سے بڑے ہیں۔

فائدہ: معلوم ہوا کہ میکائیل جبرئیل علیہ السلام سے عمر میں بڑے ہیں۔

عَنْ اَبِیْ سَعِيْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَزِيْرَایَ مِنْ اَهْلِ السَّمَاءِ جِبْرِيْلُ وَمِيْكَائِيْلُ وَمِنَ الارْضِ اَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ : (٢)

ترجمہ: رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ میرے دو وزیر آسمان میں ہیں وہ جبرائیل و میکائیل اور دو وزیر زمین پر ہیں وہ ہیں ابوبکر و عمر (رضی اللہ عنہما)

فائدہ: ثابت ہوا کہ ہمارے نبی پاک شہنشاہ کونین ﷺ ہیں۔

(١) نوادرالاصول: جلد:1: صفحہ:468: رقم الحديث:671: مكتبة الامام البخاری مصر۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:29: رقم الحديث:80: دار الكتب العلميہ۔
تفسير درمنثور: جلد:1: صفحہ:493: مركز هجر للبحوث والدراسات مصر۔
(٢) كنز العمال: جلد:11: صفحہ:259: رقم الحديث:32676: دار الكتب العلميہ۔
تفسير درمنثور: جلد:1: صفحہ:495: مركز هجر للبحوث والدراسات مصر۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:29: رقم الحديث:81: دار الكتب العلميہ۔
مستدرك للحاكم: جلد:2: صفحہ:317: رقم الحديث:3105: دار الحرمين مصر۔





عَنْ عَلِيٍّ ابْنِ اَبِیْ طَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ مُؤَذِّنُ اَهْلِ السَّمٰوٰاتِ جِبْرِيْلُ وَاِمَامُهُمْ مِيْكَائِيْلُ يَؤُمُّ بِهِمْ عِنْدَ الْبَيْتِ الْمَعْمُوْرِ فَتَجْتَمِعُ مَلَائِكَةُ السَّمٰوٰاتِ فَيَطُوْفُوْنَ بِالْبَيْتِ الْمَعْمُوْرِ وَتُصَلِّیْ وَتَسْتَغْفِرُ فَيَجْعَلَ اللّٰهُ ثَوَابَهُمْ وَاسْتِغْفَارَهُمْ وَتَسْبِيْحَهُمْ لِاُمَّةِ مُحَمَّدٍ ﷺ : (١)

ترجمہ: حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ مرفوعاً روایت فرماتے ہیں کہ اہل سماوات کے موذن جبرائیل اور ان کے امام میکائیل علیہ السلام ہیں میکائیل علیہ السلام بیت المعمور میں ملائکہ کی امامت کرتے ہیں آسمانوں کے ملائکہ جمع ہوتے ہیں پھر بیت المعمور کا طواف کرتے ہیں اور اس میں نماز پڑھتے اور استغفار کرتے ہیں اللہ تعالیٰ ان کا ثواب اور انکی استغفار و تسبیح امت مصطفیٰ ﷺ کو عطا فرماتا ہے۔

عَنْ عَلِيٍّ ابْنِ اَبِیْ طَالِبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اَشْهَدُ بِاللّٰهِ لَقَدْ حَدَّثَنِیْ مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَقَالَ اَشْهَدُ بِاللّٰهِ لَقَدْ حَدَّثَنِیْ مِيْكَائِيْلُ وَقَالَ اَشْهَدُ بِاللّٰهِ لَقَدْ حَدَّثَنِیْ اِسْرَافِيْلُ عَنِ اللَّوْحِ الْمَحْفُوْظِ اِنَّهٗ يَقُوْلُ اللّٰهُ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى شَارِبُ الْخَمْرِ كَعَابِدِ وَثَنٍ : (٢)

ترجمہ: تمام راوی روایت میں کہتے ہیں اشھد باللّٰہ اسی طرح حضور نبی پاک ﷺ نے فرمایا اشھد باللّٰہ مجھے میکائیل نے حدیث بیان کی وہ بھی کہتے ہیں اشھد باللہ مجھے اسرافیل نے حدیث بیان کی لوح محفوظ سے نقل کر کے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ شراب نوش بت پرست کی طرح ہے۔

نوٹ:۔ اس حدیث کی سند میں جتنے بھی راوی ہیں وہ حدیث روایت کرتے ہوئے "اشھد" کہہ کر روایت کرتے ہیں ہم نے فقط حضرت علی رضی اللہ عنہ سے سند لکھی ہے۔

(١) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:30: رقم الحديث:83: دار الكتب العلميہ۔
(٢) كنز العمال: جلد:5: صفحہ:138: رقم الحديث:13172: دار الكتب العلميہ۔
مجمع الزوائد: جلد:5: صفحہ:77: رقم الحديث:8187: دار الكتب العلميہ۔
كشف الاستار: جلد:3: صفحہ:353: رقم الحديث:2925: موسسة الرساله بيروت۔
جمع الجوامع: جلد:5: صفحہ:38: رقم الحديث:13264: دار الكتب العلميہ۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:30: رقم الحديث:84: دار الكتب العلميہ۔

## اسرافیل علیہ السلام

**عَنْ وَهْبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ خَلَقَ اللّٰهُ تَعَالٰى الصُّوْرَ لُؤْلُؤَةٍ بَيْضَاءَ فِيْ صَفَاءِ الزُّجَاجِ ثُمَّ قَالَ لِلْعَرْشِ خُذِ الصُّوْرَ فَتَعَلَّقَ بِهِ ثُمَّ قَالَ كُنْ فَكَانَ اِسْرَافِيْلَ فَاَمَرَهُ اَنْ يَاْخُذَ الصُّوْرَ وَبِهِ ثُقْبٌ بِعَدَدِ كُلِّ رُوْحٍ مَخْلُوْقَةٍ وَنَفْسٍ مَنْفُوْسَةٍ لَاتَخْرُجُ رُوْحَانِ مِنْ ثُقْبٍ وَاحِدَةٍ وَفِيْ وَسْطِ الصُّوْرِ كُوَّةٌ كَاسْتِدَارَةِ السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ وَاِسْرَافِيْلُ وَاضِعٌ فَمَهُ عَلَى تِلْكَ الْكُوَّةِ ثُمَّ قَالَ لَهُ الرَّبُّ قَدْ وَكَّلْتُكَ بِالصُّوْرِ فَاَنْتَ لِلنَّفْخَةِ وَلِلصَّيْحَةِ فَدَخَلَ اِسْرَافِيْلُ فِيْ مُقَدَّمِ الْعَرْشِ فَاَدْخَلَ رِجْلَهُ الْيُمْنٰى تَحْتَ الْعَرْشِ وَقَدَّمَ الْيُسْرٰى وَلَمْ يَطْرِفْ مُنْذُ خَلَقَهُ اللّٰهُ لِيَنْتَظِرَ مَايُؤْمَرُ بِهِ : (۱)**

ترجمہ: وہب نے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے صور کو سفید موتی وشیشے کی طرح صاف وشفاف پیدا فرما کر عرش کو فرمایا کہ اسے لے لے، صور کو عرش سے معلق کیا گیا پھر فرمایا کُنْ اس پر اسرافیل علیہ السلام پیدا ہو گئے انہیں فرمایا کہ صور لے لو انہوں نے لے لیا اس میں ہر پیدا شدہ روح ونفس منفوسہ کی گنتی کے برابر سوراخ ہیں دو روح ایک سوراخ سے نہیں نکلیں گی صور کے درمیان میں آسمان وزمین کی طرح ایک دریچہ ہے اسرافیل علیہ السلام اپنا منہ اسی دریچہ میں رکھے ہوئے تھے اللہ تعالیٰ نے انہیں فرمایا کہ میں نے تجھے صور کی ڈیوٹی لگائی ہے اسی لئے نفخہ وصیحہ دونوں کام تیرے سپرد ہیں اس کے بعد اسرافیل علیہ السلام عرش کے اگلے حصہ میں داخل ہوئے اور عرش کے نیچے دایاں پاؤں رکھا اور بایاں پاؤں بدستور پہلی جگہ پر تھا اور جب سے اللہ تعالیٰ نے انہیں پیدا کیا ہے اسی مقام پہ کھڑے ہیں لمحہ بھر بھی نہیں ہٹے اس انتظار میں ہیں کہ انہیں کب حکم ہوتا ہے۔

---

(۱) کتاب العظمہ: جلد 3: صفحہ 840: رقم الحدیث 389: دار العاصمہ ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 31: رقم الحدیث 85: دار الکتب العلمیہ۔





**عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ كَيْفَ اَنْعَمُ وَصَاحِبُ الصُّوْرِ قَدِ الْتَقَمَ الْقَرْنَ وَحَنّٰى جَبْهَتَهُ وَاَصْغٰى سَمْعَهُ يَنْتَظِرُ مَتٰى يُؤْمَرُ بِهِ فَيَنْفُخُ قَالُوْا فَمَا نَقُوْلُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ قُوْلُوْا حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا : (۱)**

ترجمہ: حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا اسرافیل علیہ السلام پر کتنا بڑا انعام ہے کہ وہ صاحب صور ہیں اور قرن کو منہ میں رکھا ہوا ہے اور پیشانی جھکی ہوئی اور کان لگائے ہوئے ہیں کہ کب انہیں حکم ہوتا ہے کہ وہ صور پھونکیں صحابہ نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ ہم کیا ورد کریں آپ نے فرمایا پڑھا کرو **حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا**۔

**عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ طَرْفَ صَاحِبِ الصُّوْرِ مُذْ وُكِّلَ بِهِ مُسْتَعِدٌ يَنْظُرُ حَوْلَ الْعَرْشِ مَخَافَةً اَنْ يُؤْمَرَ بِالصَّيْحَةِ قَبْلَ اَنْ يَرْتَدَّ اِلَيْهِ طَرْفُهُ كَاَنَّ عَيْنَيْهِ كَوْكَبَانِ دُرِّيَّانِ: (۲)**

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب سے صاحب صور پیدا ہوا صور کی ڈیوٹی پر مقرر ہے عرش کے اردگرد ٹکٹکی لگا کر دیکھ رہا ہے اور مستعد ہے کہ کب صور کا حکم ہوتا ہے آنکھ نہیں جھپکاتا کہ کہیں آنکھ جھپکنے سے پہلے صور پھونکنے کا حکم ہو جائے گویا اس کی دونوں آنکھیں چمکدار ستارے کی طرح ہیں۔

**عَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَازَالَ صَاحِبَا الصُّوْرِ مُمْسِكَيْنِ بِالصُّوْرِ يَنْتَظِرَانِ مَتٰى يُؤْمَرَانِ : (۳)**

ترجمہ: رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ دو صور پھونکنے والے صور کو تھامے ہوئے ہیں اس انتظار میں ہیں کہ انہیں کب حکم ہوتا ہے۔

---

(۱) مستدرك للحاکم: جلد: 5: صفحہ: 21: رقم الحدیث: 8741: دار الحرمین مصر۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 32: رقم الحدیث: 86: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) مستدرك للحاکم: جلد: 5: صفحہ: 21: رقم الحدیث: 8740: دار الحرمین مصر۔
کنز العمال: جلد: 14: صفحہ: 154: رقم الحدیث: 38907: دار الکتب العلمیہ۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 32: رقم الحدیث: 87: دار الکتب العلمیہ۔
(۳) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 32: رقم الحدیث 88: دار الکتب العلمیہ۔

**عَنْ اَبِیْ اُمَامَةَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اِسْمُ جِبْرِیْلَ عَبْدُاللّٰہِ وَاِسْمُ مِیْکَائِیْلَ عُبَیْدُ اللّٰہِ وَاِسْمُ اِسْرَافِیْلَ عَبْدُالرَّحْمٰنِ : (۱)**

ترجمہ: رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ جبریل کا نام عبداللہ اور میکائیل کا نام عبیداللہ اور اسرافیل کا نام عبدالرحمٰن ہے۔

**عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَّ رَجُلاً مِنَ الْیَهُوْدِ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اَخْبِرْنِیْ عَنْ مَلَكِ اللّٰہِ الَّذِیْ یَلِیْهِ قَالَ اِنَّ الْمَلَكَ الَّذِیْ یَلِیْهِ اِسْرَافِیْل ثُمَّ جِبْرِیْلُ ثُمَّ مِیْکَائِیْلُ ثُمَّ مَلَكُ الْمَوْتِ عَلَیْهِمُ السَّلَام : (۲)**

ترجمہ: ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں ایک یہودی حاضر ہوا اور عرض کی کہ اس فرشتہ کا نام بتایئے جو اللہ تعالیٰ کے زیادہ قریب ہے آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے زیادہ قریب اسرافیل ہے پھر جبرائیل پھر میکائیل پھر ملک الموت (علیھم السلام)۔

**عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اِسْرَافِیْلُ صَاحِبُ الصُّوْرِ وَجِبْرِیْلُ عَنْ یَمِیْنِهٖ وَمِیْکَائِیْلُ عَنْ یَسَارِهٖ : (۳)**

ترجمہ: رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ صاحبِ صور اسرافیل ہیں انکے دائیں جانب جبرائیل اور بائیں جانب میکائیل (علیھم السلام) ہیں۔

(۱) تفسیر درمنثور: جلد:1: صفحہ:483: مرکز هجر للبحوث والدراسات مصر۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 32: رقم الحدیث:89: دارالکتب العلمیہ۔
(۲) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:33: رقم الحدیث:90: دارالکتب العلمیہ۔
(۳) تفسیر درمنثور: جلد:1: صفحہ:494: مرکز هجر للبحوث والدراسات مصر۔
کتاب العظمہ: جلد:3: صفحہ:809: رقم الحدیث:377: دارالعاصمہ ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:33: رقم الحدیث:91: دارالکتب العلمیہ۔





**عَنْ اَبِیْ بَکْرِ الْهُذَلِیْ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ لَیْسَ شَیْءٌ مِنَ الْخَلْقِ اَقْرَبُ اِلَی اللّٰہِ مِنْ اِسْرَافِیْلَ وَبَیْنَهٗ وَبَیْنَ اللّٰہِ سَبْعَةُ حُجُبٍ وَلَهٗ جَنَاحٌ بِالْمَشْرِقِ وَجَنَاحٌ بِالْمَغْرِبِ وَجَنَاحٌ فِی الْاَرْضِ السَّابِعَةِ وَجَنَاحٌ عِنْدَ رَاْسِهٖ وَهُوَ وَاضِعٌ رَاْسَهٗ بَیْنَ جَنَاحَیْهِ فَاِذَا اَمَرَ اللّٰہُ بِالْاَمْرِ تَدَلَّتِ الْاَلْوَاحُ عَلٰی اِسْرَافِیْلَ بِمَا فِیْهَا مِنْ اَمْرِ اللّٰہِ فَیَنْظُرُ فِیْهَا اِسْرَافِیْلُ ثُمَّ یُنَادِیْ جِبْرِیْلَ فَیُجِیْبُهٗ فَلَا یَسْمَعُ صَوْتَهٗ اَحَدٌ مِنَ الْمَلَائِکَةِ اِلَّا صُعِقَ فَاِذَا اَفَاقُوْا قَالُوْا مَاذَا قَالَ رَبُّکُمْ قَالُوا الْحَقَّ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْکَبِیْرُ وَاِنَّ مَلَكَ الصُّوْرِ الَّذِیْ وُکِّلَ بِهٖ اِنَّ اِحْدٰی قَدَمَیْهِ لَفِی الْاَرْضِ السَّابِعَةِ وَهُوَ جَاثٍ عَلٰی رُکْبَتَیْهِ شَاخِص بَصَرُهٗ اِلٰی اِسْرَافِیْلَ مَاطَرَفَ مُنْذُ خَلَقَهُ اللّٰہُ یَنْظُرُ مَتٰی یُشِیْرُ اِلَیْهِ فَیَنْفُخُ فِی الصُّوْرِ : (۱)**

ترجمہ: ابوبکر ھذلی نے فرمایا کہ مخلوق میں اللہ تعالیٰ کے زیادہ قریب اسرافیل علیہ السلام کے سوا اور کوئی نہیں اور اللہ اور اسکے درمیان سات پردے ہیں اس کا ایک پر مشرق میں ہے اور ایک پر مغرب میں اور ایک ساتویں زمین میں اور ایک پر اس کے سر میں اور وہ اپنا سر دو پروں کے درمیان رکھے ہوئے ہے جب اسے کوئی حکم اللہ تعالیٰ کی جانب سے ہوتا ہے تو الواح اسرافیل کے آگے آجاتی ہیں جو کچھ اس میں حکم ہوتا ہے اسے اسرافیل علیہ السلام دیکھ کر جبرائیل کو پکارتا ہے وہ اسے جواب دیتا ہے انکی آواز جو فرشتہ بھی سنتا ہے وہ بیہوش ہوتا ہے جب ہوش میں آتے ہیں تو پوچھتے ہیں کہ تمہارے رب تعالیٰ نے کیا حکم فرمایا، کہتے ہیں کہ وہ حق اور علی کبیر ہے اور وہ فرشتہ جسے صور کی ڈیوٹی سپرد ہے اس کے دونوں قدم ساتویں زمین میں ہیں اور وہ گھٹنے ٹیکے ہوئے آنکھیں اسرافیل علیہ السلام کی طرف کھولے ہوئے ہے کہ لحمہ بھر بھی آنکھ نہیں جھپکاتا جب سے وہ پیدا ہوا ہے اس انتظار میں ہے کہ کب حکم ہوتا ہے تاکہ وہ صور پھونکے۔

(۱) کتاب العظمہ: جلد:2: صفحہ:686: رقم الحدیث:278: دارالعاصمہ ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:33: رقم الحدیث:92: دارالکتب العلمیہ۔

**عَنْ كَعْبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اِنَّ اَقْرَبَ الْمَلَائِكَةِ اِلَى اللّٰهِ اِسْرَافِيْلَ وَلَهُ اَرْبَعَةُ اَجْنِحَةٍ جَنَاحٌ بِالْمَشْرِقِ وَجَنَاحٌ بِالْمَغْرِبِ وَقَدْ تَسَرْوَلَ بِالثَّالِثِ وَالرَّابِعُ بَيْنَهُ وَبَيْنَ اللَّوْحِ الْمَحْفُوْظِ فَاِذَا اَرَادَ اللّٰهُ اَنْ يُوْحِيَ اَمْرًا جَاءَ اللَّوْحُ الْمَحْفُوْظُ حَتّٰى يَصْفِقَ جَبْهَةَ اِسْرَافِيْلَ فَيَرْفَعُ رَاْسَهُ فَيَنْظُرُ فَاِذَا الْاَمْرُ مَكْتُوْبٌ فَيُنَادِيْ جِبْرِيْلَ فَيُلَبِّيْهِ فَيَقُوْلُ اُمِرْتُ بِكَذَا اُمِرْتُ بِكَذَا فَلَا يَهْبِطُ جِبْرِيْلُ مِنْ سَمَاءٍ اِلٰى سَمَاءٍ اِلَّا فَزِعَ اَهْلُهَا مَخَافَةَ السَّاعَةِ حَتّٰى يَقُوْلَ جِبْرِيْلُ الْحَقُّ مِنْ عِنْدِ الْحَقِّ فَيَهْبِطُ عَلَى النَّبِيِّ فَيُوْحِيْ اِلَيْهِ : (۱)**

ترجمہ: کعب نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے سب سے زیادہ قریب فرشتہ اسرافیل ہے اس کے چار پر ہیں (۱) مشرق میں (۲) مغرب میں (۳) لٹکایا ہوا ہے۔ (۴) لوح محفوظ کے درمیان میں جب اللہ تعالیٰ اسے وحی کا ارادہ فرماتا ہے تو لوح محفوظ آکر اس کے ماتھے کو لگتی ہے اس پر سر اٹھا کر دیکھتا ہے تو لوح محفوظ میں کچھ حکم لکھا پاتا ہے تو وہ جبرائیل علیہ السلام کو بلاتا ہے جو کہ وہ اس سے قریب ہے اور کہتا ہے کہ اللہ عزوجل نے یہ حکم فرمایا ہے جبریل علیہ السلام وہ حکم لیکر زمین پر اترتا ہے تو جس آسمان سے گذرتا ہے تو ہر اہلِ آسمان قیامت کے خوف سے کانپ جاتا ہے یہاں تک کہ جبریل علیہ السلام فرماتے ہیں کہ نہ گھبراؤ یہ اللہ کا حکم حق ہے پھر وہ زمین پر اتر کر نبی پاک ﷺ کو وحی کرتا ہے۔

**عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ كُنْتُ عِنْدَ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا وَعِنْدَهَا كَعْبٌ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَقَالَتْ يَا كَعْبُ حَدِّثْنَا عَنْ اِسْرَافِيْلَ فَقَالَ هُوَ مَلَكٌ اللّٰهِ لَيْسَ لَدُنْهُ شَيْءٌ جَنَاحٌ لَهُ بِالْمَشْرِقِ وَجَنَاحٌ لَهُ بِالْمَغْرِبِ وَجَنَاحٌ عَلٰى كَاهِلِهِ وَالْعَرْشُ عَلٰى كَاهِلِهِ فَقَالَتْ عَائِشَةُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا هٰكَذَا سَمِعْتُ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ كَعْبٌ وَاللَّوْحُ عَلٰى جَبْهَتِهِ فَاِذَا اَرَادَ اللّٰهُ اَمْرًا اَثْبَتَهُ فِي اللَّوْحِ : (۲)**

ترجمہ: سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے حضرت کعب کو فرمایا کہ اسرافیل کے متعلق کچھ سنائیے عرض کی وہ اللہ تعالیٰ کا فرشتہ ہے اس کے قریب اس کے سوا اور کوئی نہیں اس کا ایک پر مشرق میں ایک مغرب میں ایک اسکے کاندھے پر اور عرش اس کے کاندھے پر ہے سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے بھی ایسے ہی سنا تھا پھر کعب نے کہا کہ لوح محفوظ اسرافیل کے ماتھے پر ہے جب اللہ تعالیٰ کسی امر کا ارادہ فرماتا ہے تو وہ حکم لوح محفوظ میں ثبت فرماتا ہے۔

(۱) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:33: رقم الحديث:93: دار الكتب العلميه۔
(۲) كتاب العظمه: جلد:2: صفحه:686: رقم الحديث:278: دار العاصمه رياض۔
فتح الباری: جلد:11: صفحه:369: دار المعرفة بيروت۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:34: رقم الحديث:94: دار الكتب العلميه۔





**عَنْ عَبْدِاللّٰهِ بْنِ رَبَاحٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اِنَّ كَعْبًا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ لِعَائِشَةَ هَلْ سَمِعْتِ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ فِيْ اِسْرَافِيْلَ شَيْئًا قَالَتْ نَعَمْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ لَهُ اَرْبَعَةُ اَجْنِحَةٍ مِنْهَا جَنَاحَانِ اَحَدُهُمَا بِالْمَشْرِقِ وَالْاٰخَرُ بِالْمَغْرِبِ وَاللَّوْحُ بَيْنَ عَيْنَيْهِ فَاِذَا اَرَادَ اللّٰهُ اَنْ يَكْتُبَ الْوَحْيَ يَنْقُرُ بَيْنَ جَبْهَتِهِ : (۱)**

ترجمہ: کعب نے سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے عرض کی کہ کیا آپ نے رسول اللہ ﷺ سے اسرافیل کے بارے میں کچھ سنا ہے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا ہاں۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اسرافیل کے چار پر ہیں ان میں سے دو مشرق ومغرب میں اور لوح محفوظ اسکی دو آنکھوں کے درمیان ہے جب اللہ تعالیٰ ارادہ فرماتا ہے کہ وحی لکھے تو اس کے ماتھے کے درمیان سوراخ کرتا ہے۔

نوٹ: الحبائک میں کتاب العظمہ کے حوالے سے روایت میں عبدالرحمن بن حارث لکھا ہے لیکن درست عبداللہ بن رباح ہے۔ عبدالرحمن بن حارث نام کا کوئی راوی کتاب العظمہ کے رواۃ میں سے نہیں ہے۔ واللہ اعلم (انظر الی الاصل)

**عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ اِنَّ مَلَكًا مِنْ حَمَلَةِ الْعَرْشِ يُقَالُ لَهُ اِسْرَافِيْلُ زَاوِيَةٌ مِنْ زَوَايَا الْعَرْشِ عَلٰى كَاهِلِهِ قَدْ مَرَقَتْ قَدَمَاهُ مِنَ الْاَرْضِ السَّابِعَةِ السُّفْلٰى وَمَرَقَ رَاْسُهُ مِنَ السَّمَاءِ السَّابِعَةِ الْعُلْيَا : (۲)**

ترجمہ: رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ حاملینِ عرش میں سے ایک فرشتہ کا نام اسرافیل ہے عرش کے کناروں میں سے ایک کنارہ اس کے کاندھے پر ہے اور اس کے دو قدم ساتویں زمین سے آگے نکلے ہوئے ہیں اور اس کا سر اوپر کے ساتویں آسمان سے آگے بڑھا ہوا ہے۔

(۱) كتاب العظمه: جلد:3: صفحه:820: رقم الحديث:290385: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:34: رقم الحديث:95: دار الكتب العلميه۔
(۲) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:34: رقم الحديث:96: دار الكتب العلميه۔
كتاب العظمه: جلد:2: صفحه:698: رقم الحديث:288: دار العاصمه رياض۔

عَنِ الْمُطَّلِب اَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ قُلْتُ لِجِبْرِيْلَ يَاجِبْرِيْلُ مَالِیْ لَا اَرٰی اِسْرَافِيْلَ يَضْحَكُ وَلَمْ يَاْتِنِیْ اَحَدٌ مِنَ الْمَلَائِكَةِ اِلَّا رَاَيْتُهٗ يَضْحَكُ قَالَ جِبْرِيْلُ مَارَاَيْنَا ذٰلِكَ الْمَلَكَ ضَاحِكًا مُنْذُ خُلِقَتِ النَّارُ : (۱)

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میں نے جبریل علیہ السلام کو کہا کہ کیا وجہ ہے کہ میں نے کبھی اسرافیل کو ہنستے نہیں دیکھا عرض کی کہ جب سے دوزخ پیدا ہوئی ہے میں نے اس فرشتہ کو کبھی ہنستے نہیں دیکھا۔

عَنْ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ قَالَ سَمِعَ النَّبِیُّ ﷺ هُدَّةً فَقَالَ يَاجِبْرِيْلُ اَقَامَتِ السَّاعَةَ قَالَ لَا هٰذَا اِسْرَافِيْلُ هَبَطَ اِلَی الْاَرْضِ : (۲)

ترجمہ: نبی پاک ﷺ نے ایک دفعہ آسمان سے ایک زوردار آواز سنی تو فرمایا اے جبریل کیا قیامت قائم ہوگئی؟ عرض کی نہیں یہ اسرافیل (علیہ السلام) کے زمین پر اترنے کی آواز ہے۔

عَنْ عَبْدِاللهِ بْنِ الْحَارِثِ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ قَالَ كُنْتُ عِنْدَ عَائِشَةَ رَضِیَ اللهُ عَنْهَا عِنْدَهَا كَعْبُ الْحِبْرُ فَذَكَرَ اِسْرَافِيْلَ فَقَالَتْ عَائِشَةُ اَخْبِرْنِیْ عَنْ اِسْرَافِيْلَ فَقَالَ كَعْبٌ عِنْدَكُمُ الْعِلْمُ قَالَتْ اَجَلْ فَاَخْبِرْنِیْ قَالَ لَهٗ اَرْبَعَةُ اَجْنِحَةٍ جَنَاحَانِ فِی الْهَوَاءِ وَجَنَاحٌ قَدْ تَسَرْبَلَ بِهٖ وَجَنَاحٌ عَلٰی كَاهِلِهٖ وَالْقَلَمُ عَلٰی اُذُنِهٖ فَاِذَا نَزَلَ الْوَحْیُ كَتَبَ الْقَلَمُ ثُمَّ دَرَسَتِ الْمَلَائِكَةُ وَمَلَكُ الصُّوْرِ اَسْفَلَ مِنْهُ جَاثٍ عَلٰی اِحْدٰی رُكْبَتَيْهِ وَقَدْ نَصَبَ الْاُخْرٰی فَالْتَقَمَ الصُّوْرَ مَحْنِیٌّ ظَهْرُهٗ اِلٰی اِسْرَافِيْلَ وَقَدْ اُمِرَ اِذَا رَاٰی اِسْرَافِيْلَ قَدْ ضَمَّ جَنَاحَيْهِ اَنْ يَنْفُخَ فِی الصُّوْرِ فَقَالَتْ عَائِشَةُ هٰكَذَا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ : (۳)

ترجمہ: ایک دن سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے حضرت کعب سے اسرافیل کا ذکر سنا تو فرمایا کہ اسرافیل کا حال بتاؤ کعب نے کہا کیا تمہارے پاس اسرافیل کا علم ہے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا ہاں۔ کعب نے کہا کہ اسرافیل کے چار پر ہیں دو پر ہوا میں ایک پر لٹکایا ہوا اور ایک پر اس کے کاندھے پر ہے اور قلم ان کے کان پر ہے جب وحی اترتی ہے تو وہ اسے قلم سے لکھ کر ملائکہ کو پڑھاتا ہے اور صور کا فرشتہ اس کے نیچے ہے وہ دونوں گھٹنوں کے بل کھڑا ہے ان میں سے ایک کو کھڑا کیا ہوا ہے صور اس کے منہ میں ہے پیٹھ جھکائے ہوئے ہے اور اس کی نگاہ اسرافیل علیہ السلام پر ہے اور اسے حکم ہے کہ جب وہ دیکھے کہ اسرافیل نے دونوں پر سمیٹ لئے ہیں تو وہ صور پھونکے۔ سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے ایسے ہی سنا ہے۔

---

(۱) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه 35: رقم الحديث 97: دار الكتب العلميه۔
(۲) كتاب العظمه: جلد 3: صفحه 855: رقم الحديث 398: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه 35: رقم الحديث 98: دار الكتب العلميه۔
(۳) كتاب العظمه: جلد 2: صفحه 695: رقم الحديث 286: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه 35: رقم الحديث 99: دار الكتب العلميه۔





عَنِ الْاَوْزَاعِیِّ رَحْمَةُ اللهِ عَلَيْهِ قَالَ اِذَا سَبَّحَ اِسْرَافِيْلُ قَطَعَ عَلٰی كُلِّ مَلَكٍ فِی السَّمَاءِ صَلَاتَهٗ اِسْتِمَاعًا لَهٗ : (۱)

ترجمہ: اوزاعی نے فرمایا کہ جب اسرافیل علیہ السلام تسبیح پڑھتے ہیں تو تمام ملائکہ ان کی تسبیح سننے کے لئے اپنی تسبیح پڑھنے سے رک جاتے ہیں۔

عَنِ الْاَوْزَاعِیِّ رَحْمَةُ اللهِ عَلَيْهِ قَالَ لَيْسَ اَحَدٌ مِنْ خَلْقِ اللهِ اَحْسَنَ صَوْتًا مِنْ اِسْرَافِيْلَ فَاِذَا اَخَذَ فِی التَّسْبِيْحِ قَطَعَ عَلٰی اَهْلِ سَبْعِ سَمٰوٰاتٍ صَلَاتَهُمْ وَتَسْبِيْحَهُمْ : (۲)

ترجمہ: یہی اوزاعی فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کی مخلوق میں اسرافیل سے بڑھکر اور کوئی زیادہ خوش آواز نہیں جب، وہ تسبیح پڑھتا ہے تو ساتوں آسمانوں کے فرشتے اپنی نماز و تسبیح پڑھنا چھوڑ دیتے ہیں۔

عَنْ سَعِيْدٍ رَضِیَ اللهُ عَنْهُ قَالَ بَلَغَنَا اَنَّ اِسْرَافِيْلَ مُؤَذِّنُ اَهْلِ السَّمَاءِ فَيُؤَذِّنُ لِاثْنَتَیْ عَشْرَةَ سَاعَةً مِنَ النَّهَارِ وَلِاثْنَتَیْ عَشْرَةَ سَاعَةً مِنَ اللَّيْلِ لِكُلِّ سَاعَةٍ تَاْذِيْنٌ يَسْمَعُ تَاْذِيْنَهٗ مَنْ فِی السَّمٰوٰاتِ السَّبْعِ وَمَنْ فِی الْاَرَضِيْنَ السَّبْعِ اِلَّا الْجِنَّ وَالْاِنْسَ ثُمَّ يَتَقَدَّمُ مِنْهُمْ عَظِيْمُ الْمَلَائِكَةِ فَيُصَلِّیْ بِهِمْ قَالَ وَبَلَغَنَا اَنَّ مِيْكَائِيْلَ يَؤُمُّ الْمَلَائِكَةَ فِی الْبَيْتِ الْمَعْمُوْرِ : (۳)

ترجمہ: سعید فرماتے ہیں کہ ہمیں حدیث پہونچی ہے کہ اسرافیل علیہ السلام آسمان والوں کے لئے اذان پڑھتے ہیں دن اور رات میں بارہ بار اذان پڑھتا ہے ان کی ہر ساعت میں ساتوں آسمانوں اور ساتوں زمینوں والے فرشتے ان کی اذان سنتے ہیں سوائے انسانوں اور جنات کے۔ ان کی اذان کے بعد ایک عظیم فرشتہ ان سب کو نماز پڑھتا ہے فرمایا ہمیں یہ بات پہونچی ہے کہ بیت المعمور میں میکائیل علیہ السلام ان کی امامت کرتے ہیں۔

---

(۱) كتاب العظمه: جلد 3: صفحه 856: رقم الحديث 399: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه 35: رقم الحديث 100: دار الكتب العلميه۔
(۲) كتاب العظمه: جلد 3: صفحه 856: رقم الحديث 400: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه 35: رقم الحديث 101: دار الكتب العلميه۔
(۳) كتاب العظمه: جلد 3: صفحه 857: رقم الحديث 401: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه 35: رقم الحديث 102: دار الكتب العلميه۔

**عَنْ اِبْنِ اَبِیْ جَبْلَةَ رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَیْهِ قَالَ اَوَّلُ مَنْ یَدْعِی یَوْمَ الْقِیَامَةِ اِسْرَافِیْلَ فَیَقُوْلُ اللّٰهُ هَلْ بَلَّغْتَ عَهْدِیْ فَیَقُوْلُ نَعَمْ یَارَبِّ قَدْ بَلَّغْتُهٗ جِبْرِیْلَ فَیَدْعِی جِبْرِیْلَ فَیُقَالُ هَلْ بَلَّغَكَ اِسْرَافِیْل عَهْدِی فَیَقُوْلُ نَعَمْ فَیَخلیْ عَنْ اِسْرَافِیْلَ فَیَقُوْلُ لِجِبْرِیْلَ مَاصَنَعْتَ فِیْ عَهْدِی فَیَقُوْلُ یَارَبِّ بَلَّغْتُ الرُّسُلَ فَیَدْعی الرُّسُلَ فَیُقَالُ لَهُمْ هَلْ بَلَغكُمْ جِبْرِیْلَ عَهْدِیْ فَیَقُوْلُوْنَ نَعَمْ فَیَخلیْ عَنْ جِبْرِیْلَ : (۱)**

ترجمہ: ابن ابی جبلہ اپنی سند سے روایت کرتے ہیں قیامت میں سب سے پہلے اسرافیل کو بلا کر کہا جائے گا کہ کیا تو نے میرا عہد پہونچایا وہ کہے گا ہاں یارب میں نے وہ عہد جبریل علیہ السلام کو پہونچا دیا جبریل علیہ السلام کو بلا کر پوچھا جائے گا کیا وہ عہد اسرافیل نے تمہیں پہونچایا وہ کہے گا جی ہاں تو اسرافیل کو رخصت کر دیا جائے گا پھر جبرئیل سے کہا جائے گا تو نے میرے عہد کو پہنچا دیا تو وہ عرض کریں گے کہ میں نے تیرے عہد کو رسل کرام علیہم السلام تک پہونچا دیا پھر رسل کرام کو بلا کر پوچھا جائے گا کیا تمہیں جبریل نے میرا عہد پہونچا دیا وہ عرض کرینگے ہاں یارب اس کے بعد جبریل علیہ السلام کو رخصت کر دیا جائے گا۔

**عَنْ اَبِیْ سَنان رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَیْهِ قَالَ اَقْرَبُ الْخَلْقِ مِنَ اللّٰهِ اللَّوْحُ وَهُوَ مُعَلَّقٌ بِالْعَرْشِ فَاِذَا اَرَادَ اللّٰهُ اَن یُوْحی بِشَئی کَتَب فِیْ الْلَوْح فَیَجی اللَّوْحُ حَتّٰی یَقْرَع جَبْهَةَ اِسْرَافِیْلَ قَدْ غطِیَ رأسه بِجَناحهٖ لایَرْفَع بَصَرَهٗ اِعْظَامًا لِلّٰهِ فَیَنْظُرُ فِیْهَ فَاِنْ کَانَ اِلٰی اَهْلِ السَّمَاءِ دَفَعَهٗ اِلٰی مِیْکَائِیْلَ وَاِنْ کَانَ اِلٰی اَهْلِ الاَرْضِ دَفَعَهٗ اِلٰی جِبْرِیْلَ فَاَوَّلُ مَا یُحَاسَبُ یَوْمَ القِیَامَةِ اللَّوْح یَدعی بِهٖ تَرْتَعِدّ فَرَائِصَهُ فَیُقَالُ لَهٗ هَلْ بَلَّغت فَیَقُوْلُ نَعَمْ فَیُقَالُ مَنْ یشْهَدُ لَكَ فَیَقُوْلُ اِسْرَافِیْلَ فَیَدْعی اِسْرَافِیْلَ تُرْعد فَرَائصهُ فَیُقَالُ لَهٗ هَلْ بَلغكَ اللَّوْحُ فَاِذَا قَالَ نَعَمْ قَالَ اللَّوْحُ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ نَجَّانِیْ مِنْ سُوْءِ الْحِسَابِ ثُمَّ کَذَلِك : (۲)**

ترجمہ: ابوسنان نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے زیادہ قریب لوح محفوظ ہے وہ عرش کے ساتھ متعلق ہے جب اللہ تعالیٰ کسی امر کا ارادہ فرماتا ہے کہ وحی کرے تو وہ لوح محفوظ میں رکھ دیتا ہے پھر لوح آکر اسرافیل علیہ السلام کا ماتھا ٹھونکتی ہے۔ اسرافیل علیہ السلام نے عظمت الٰہی کی وجہ سے اپنا سر اپنے پر سے ڈھانپ رکھا ہے اسی لئے اوپر سر نہیں اٹھاتا لوح

(۱) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه: 36: رقم الحديث: 103: دار الكتب العلميه۔

(۲) كتاب العظمه: جلد: 2: صفحه: 704: رقم الحديث: 293: دار العاصمه رياض۔

الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه: 36: رقم الحديث: 104: دار الكتب العلميه۔





کے سر پر ٹھوکنے سے اوپر دیکھتا ہے تو وہ حکم اگر اہل سماء کے لئے ہے تو میکائیل کو سپرد کرتا ہے اگر زمین والوں کے لئے ہے تو وہ جبریل علیہ السلام کو سپرد کرتا ہے اسی لئے قیامت میں سب سے پہلے لوح محفوظ سے حساب ہوگا جب اسے حساب کے لئے بلایا جائے گا تو خوف سے اس کے کاندھے کانپ رہے ہونگے اسے کہا جائیگا کیا تو نے میرا حکم پہونچا دیا تھا لوح محفوظ عرض کریگی ہاں یارب! پھر اسے کہا جائیگا اس پر تیرا گواہ کون ہے؟ لوح محفوظ عرض کریگی اسرافیل پھر اسرافیل علیہ السلام کو بلایا جائیگا تو اس کے کاندھے بھی خوف سے کانپ رہے ہونگے اس سے پوچھا جائیگا کیا تجھے لوح محفوظ نے میرا حکم پہونچا دیا تھا عرض کرے گا ہاں۔ جب اسرافیل اقرار کریگا تو لوح محفوظ کہے گی شکر ہے اللہ تعالیٰ کا جس نے مجھے برے حساب سے بچالیا یونہی آگے اسی طرح سب سے سوال ہوگا۔

**عَنْ ضَمُرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالیٰ عَنْهُ قَالَ بَلَغَنِیْ اَنَّ اَوَّلُ مَنْ سَجَدَ لآدَمَ عَلَیْهِ السَّلام اِسْرَافِیْل فَأَثَابَهُ اللّٰهُ اَنْ کتبَ الْقُرْآنَ فِیْ جَبْهَتِهٖ : (۱)**

ترجمہ: ضمرہ نے کہا کہ آدم علیہ السلام کو سب سے پہلے اسرافیل علیہ السلام نے سجدہ کیا اللہ تعالیٰ نے اسے ثواب سے یوں نوازا کہ اس کی پیشانی میں قرآن مجید لکھوا دیا۔

**عَنْ ابْنِ عَمَرو رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ جَاءَ فِئَامٌ مِنَ النَّاسِ اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ فَقَالُوْا یَارَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ زَعَمَ اَبُوْبَکْرٍ اَنَّ الْحَسَنَاتِ مِنَ اللّٰهِ وَالسَّیِّئَاتِ مِنَ الْعِبَادِ وَقَالَ عُمَرُ الْحَسَنَاتُ وَالسَّیِّئَاتُ مِنَ اللّٰهِ فَتَابَعَ هَذَا قَوْمٌ وَهَذَاقَوْمٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لاَقْضِیَنَّ بَیْنَکُمَا بِقَضَاءِ اِسْرَافِیْلَ بَیْنَ جِبْرِیْلَ وَمِیْکَائِیْلَ اِنَّ مِیْکَائِیْلَ قَالَ بِقَوْلِ اَبِیْ بَکْرٍ وَ قَالَ جِبْرِیْلُ بِقَوْلِ عُمَرَ فَقَالَ جِبْرَیْلُ لِمِیْکَائِیْلَ اِنَّا مَتٰی نَخْتَلِفْ اَهْلَ السَّمَاءِ یَخْتَلِفُ اَهْلَ الاَرْضِ فَلَنَتَحَاکم اِلٰی اِسْرَافِیْلَ فَتَحَاکَمَا اِلَیْهِ فَقَضٰی بَیْنَهُمَا بِحَقِیْقَةِ الْقَدْرِ خَیْرِهٖ وَشَرِّهٖ وَحُلْوِهٖ وَمُرِّهٖ کُلُّهُ مِنَ اللّٰهِ ثُمَّ قَالَ یَااَبَابَکْر اِنَّ اللّٰهَ لَوْ اَرَادَ اَنْ لایُعْصَی لَمْ یَخْلُقْ اِبْلِیْسَ فَقَالَ اَبُوْبَکْر صَدَقَ اللّٰهُ وَرَسُوْلَهٗ : (۲)**

(۱) كتاب العظمه: جلد: 5: صفحه: 1562: رقم الحديث: 1030: دار العاصمه رياض۔

تفسير درمنثور: جلد: 1: صفحه: 269: مركز هجر للبحوث والدراسات مصر۔

الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه: 36: رقم الحديث: 105: دار الكتب العلميه۔

(۲) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه: 36: رقم الحديث: 106: دار الكتب العلميه۔

تفسير درمنثور: جلد: 1: صفحه: 296: مركز هجر للبحوث والدراسات مصر۔

ترجمہ: ابن عمرو فرماتے ہیں کہ ایک جماعت رسول اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور عرض کی یا رسول اللہ ﷺ! ابوبکر رضی اللہ عنہ کا خیال ہے کہ حسنات اللہ کی جانب سے ہیں اور سیات بندوں کی جانب سے، بہت سے لوگ ان کی اتباع میں ہیں اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہے کہ حسنات وسیات ہر دونوں اللہ تعالیٰ کی جانب سے ہیں بہت سے لوگ ان کی اتباع میں ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ یہ تمہارا فیصلہ میں جبریل ومیکائیل کے جھگڑے پر اسرافیل کے فیصلہ کے مطابق کرتا ہوں کیونکہ میکائیل کا قول ابوبکر کے مطابق تھا اور جبریل کا قول عمر کے مطابق تھا وہ دونوں اسرافیل علیہ السلام کے پاک فیصلہ لے گئے اسرافیل نے فیصلہ فرمایا کہ حقیقت یہ ہے خیر وشر اور میٹھا کڑوا سب اللہ تعالیٰ کی جانب سے ہے۔ پھر آپ نے فرمایا اے ابوبکر اللہ تعالیٰ اگر چاہتا کہ کوئی اس کی نافرمانی نہ کرے تو وہ ابلیس کو پیدا نہ کرتا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عرض کی اللہ تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول ﷺ نے سچ فرمایا۔

## نفخ صور والے ملائکہ پر موت

حضرت امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے ''الحبائك'' میں فرمایا کہ مجھ سے سوال کیا گیا کہ کیا فرشتے پہلا صور پھونکتے وقت مریں گے؟ اور دوسرے نفخہ کے وقت زندہ ہونگے؟

میں نے جواب دیا کہ ہاں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

**وَ نُفِخَ فِی الصُّوْرِ فَصَعِقَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَ مَنْ فِی الْاَرْضِ اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ** (پارہ:۲۴:سورۃ الزمر: آیت:۶۸)

ترجمہ: اور صور پھونکا جائے گا تو بے ہوش ہو جائیں گے (زندہ تو مر جائیں گے اور مُردوں کی روحیں بے ہوش ہو جائیں گی) جتنے آسمانوں میں ہیں اور جتنے زمین میں مگر جسے اللہ چاہے (وہ اس بے ہوشی اور موت سے محفوظ رہے گا)۔

جن فرشتوں پر صور پھونکنے سے موت طاری نہ ہوگی وہ حاملینِ عرش، حضرت جبرائیل، حضرت اسرافیل، حضرت میکائیل اور حضرت ملک الموت ہیں یہ اس (نفخہ اولیٰ) کے بعد وفات پائیں گے اور حضرت وھب سے روایت ہے کہ یہ چار فرشتے (حضرت جبرائیل، میکائیل، اسرافیل، ملک الموت علیہم السلام) سب سے پہلے پیدا کئے گئے اور سب سے آخر میں وفات پائیں گے اور سب سے پہلے زندہ کئے جائیں گے۔





اور حدیث صور میں جس کو امام ابویعلیٰ نے ''مسند'' میں امام ابوالشیخ نے ''كتاب العظمة'' میں اور امام بیہقی نے ''البعث'' میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے یہ فرماتے ہیں کہ حضرت رسالت پناہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**ثُمَّ يَامُرِ اللّٰهُ اِسْرَافِيْلَ فَيَنْفَخ نَفْخَةَ الصَّعْقِ فَيَصْعِقُ اَهْلَ السَّمَاوَاتِ وَالأَرْضِ اِلّا مَنْ شَاءَ اللّٰهُ فَيَقُوْلُ مَلَكُ الْمَوْتِ قَدْ مَاتَ اَهْلَ السَّمَاءِ وَالأَرْضِ اِلَّا مَنْ شِئتَ فَيَقُوْلُ اللّٰهُ وَهُوَ اَعْلَمُ فَمَنْ بَقِىَ؟ فَيَقُوْلُ اَىْ رَبِّ بَقِيْتَ اَنْتَ الْحَىُّ الذِىْ لا تَمُوْتُ وَبَقِيَتْ حَمْلَةَ الْعَرْشِ وَبَقِىَ جِبْرِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَبَقِيْتُ اَنَا فَيَقُوْلُ اللّٰهُ فَلْيَمُتْ جِبْرِيْلَ وَ مِيْكَائِيْلَ فَيَمُوْتَانِ ثُمَّ يَاتِى مَلَكُ الْمَوْتِ اِلَى الْجَبَّارِ فَيَقُوْلُ قَدْ مَاتَ جِبْرِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ فَيَقُوْلُ اللّٰهُ فَلْتَمُتْ حَمْلَةَ الْعَرْشِ فَيَمُوْتُوْنَ وَيَامر اللّٰهُ الْعَرْشَ فَيَقْبِضَ الصُّوْرَ مِنْ اِسْرَافِيْلَ ثُمَّ يَاتِى مَلَكُ الْمَوْتِ اِلَى الْجَبَّارِ فَيَقُوْلُ: رَبِّ قَدْ مَاتَ حَمْلَةَ عَرْشِكَ فَيَقُوْلُ وَهُوَ اَعْلَمُ فَمَنْ بَقِىَ فَيَقُوْلُ بَقِيْتَ اَنْتَ الْحَىُّ الذِىْ لا تَمُوْتُ وَبَقِيْتُ اَنَا فَيَقُوْلُ اللّٰهُ اَنْتَ خَلْقٌ مِنْ خَلْقِى خَلَقْتُكَ لَمَا رَاَيْتُ فَمُتْ فَيَمُوْت" اِلَى اَنْ قَالَ "ثُمَّ يَامر اللّٰهُ السَّمَاءَ اَنْ تَمْطِرَ اَرْبَعِيْنَ يَوْمًا ثُمَّ يَامر اللّٰهُ الأَجْسَادَ اَنْ تَنْبِتَ حَتّٰى اِذَا تَكَامَلَت اَجْسَادَهُمْ فَكَانَت كَمَا كَانَتْ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى لَتُحْىِ حَمْلَةَ عَرْشِى فَيُحْيُوْنَ وَيَامُر اللّٰهُ اِسْرَافِيْلَ فَيَاخُذُ الصُّوْرَ فَيَضَعهُ عَلٰى فِيْهِ ثُمَّ يَقُوْلُ لِيُحَىّ جِبْرِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ فَيحيِيان ثُمَّ يَدْعُوْاللّٰهُ بِالأَرْوَاح فَيَلْقِيَهَا فِىْ الصُّوْرِ ثُمَّ يَامُر اللّٰهُ اِسْرَافِيْلَ اَنْ يَنْفَخ نَفْخَةَ الْبَعْثِ فَيُنْفَخ فَتَخْرُجَ الاَرْوَاحَ كَاَنَّهَا النَّحْلُ فَيَقُوْلُ اللّٰهُ وَعِزَّتِىْ وَجَلالِىْ لَيَرْجِعَنَّ كُلّ رُوْح اِلٰى جَسَدِهٖ فَتَدْخِلُ الاَرْوَاح فِى الأَجْسَادِ:** (۱)

ترجمہ: پھر اللہ تعالیٰ حضرت اسرافیل کو حکم فرمائے گا تو وہ پہلی مرتبہ پھونک مارے گا جس سے تمام آسمانوں اور زمین والے چیخ پڑیں گے (اوران کی موت وارد ہو جائے گی) مگر جس کو اللہ تعالیٰ چاہے گا (اس حالت سے مستثنیٰ کرلے گا) پس حضرت ملک الموت عرض کریں گے تمام آسمانوں اور زمین والے مر چکے ہیں مگر تو نے جن کو مستثنیٰ فرمایا ہے۔ تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا حالانکہ وہ خوب جانتا ہے اب کون بچا ہے؟ تو وہ عرض کریں گے اے پروردگار! تو باقی ہے تو زندہ رہنے

---

(۱) كتاب البعث والنثور: صفحه 336: رقم الحديث 609: مركز الخدمات والابحاث الثقافية بيروت۔
كتاب العظمه: جلد 3: صفحه 821: رقم الحديث 386: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه 272: رقم الحديث 799: دار الكتب العلميه۔

والا ہے جس پر موت نہیں آئے گی حاملین عرش بھی زندہ ہیں، جبرائیل اور میکائیل بھی زندہ ہیں اور میں بھی زندہ ہوں تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا جبرائیل اور میکائیل بھی فوت ہوجائیں تو وہ بھی فوت ہوجائیں گے پھر ملک الموت اللہ جبار کی خدمت میں حاضر ہوگا اور عرض کرے گا جبرائیل اور میکائیل بھی مر چکے ہیں تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا اب عرش کو اٹھانے والے بھی مرجائیں تو وہ بھی مرجائیں گے پھر اللہ تعالیٰ عرش کو حکم دے گا تو وہ حضرت اسرافیل سے صور لے لے گا پھر ملک الموت اللہ تعالیٰ کے پاس حاضر ہونگے اور عرض کریں گے اے پروردگار! تیرے عرش بردار بھی مر چکے ہیں تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا حالانکہ وہ خوب جانتا ہے اب کون بچا ہے؟ تو وہ عرض کرے گا تو باقی ہے تو حی ہے کبھی نہیں مرے گا اور میں زندہ ہوں تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا تو میری مخلوق میں سے ایک ہے میں نے تجھے پیدا کیا جب چاہا، تو بھی مرجا تو وہ مرجائیں گے یہاں تک کہ فرمایا پھر اللہ تعالیٰ آسمان کو حکم دے گا کہ تو چالیس دن تک برستا رہ پھر اللہ تعالیٰ اجسام کو حکم فرمائے گا کہ تم اگنا شروع ہو جاؤ حتی کہ جب ان کے بدن کامل (طور پر اگ) جائیں گے اور جیسے (دنیا میں) تھے ویسے ہوجائیں گے تو اللہ تعالیٰ حکم دیگا میرے عرش بردار زندہ ہوں تو وہ زندہ ہوجائیں گے اور اللہ تعالیٰ حضرت اسرفیل کو حکم فرمائے گا تو وہ صور کو لیں گے اور اسے اپنے منہ پر رکھیں گے پھر اللہ تعالیٰ حکم دے گا جبرائیل اور میکائیل زندہ ہوں تو وہ دونوں زندہ ہوجائیں گے پھر اللہ تعالیٰ سب ارواح کو بلائے گا اور ان کو صور دے گا پھر اسرافیل علیہ السلام کو حکم دے گا کہ (اب) جی اٹھنے کا صور پھونک، تو وہ پھونک ماریں گے جس سے روحیں اس طرح سے نکلیں گی جیسے شہد کی مکھیاں (اڑنے کے لیے) نکلتی ہیں پھر اللہ تعالیٰ ارشاد فرمائے گا مجھے میری عزت اور میرے جلال کی قسم! ہر ایک روح اپنے (اپنے) بدن میں لوٹے، تو سب روحیں (اپنے اپنے) جسموں میں داخل ہوجائیں گی۔

موت کے بعد فرشتوں کی روحیں کسی خاص مقام میں رہیں گی؟ امام سیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ مجھ سے سوال کیا گیا کیا موت کے بعد فرشتوں کی ارواح کسی مخصوص مقام میں رہیں گی جیسا کہ انسانوں کے متعلق وارد ہے؟

**جواب:** میں اس کے متعلق واقف نہیں ہوا۔ (۱)

(۱) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 273: دار الكتب العلميه۔





# ملک الموت علیہ السلام

آپ ہر ذی روح کی روح قبض کرنے پر مامور ہیں۔

**قُلْ يَتَوَفّٰىكُمْ مَّلَكُ الْمَوْتِ الَّذِىْ وُكِّلَ بِكُمْ ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ تُرْجَعُوْن** (پارہ:۲۱: سورۃ السجدۃ: آیت:۱۱)

ترجمہ: تم فرماؤ تمہیں وفات دیتا ہے موت کا فرشتہ جو تم پر مقرر ہے پھر اپنے رب کی طرف واپس جاؤ گے۔

اس آیت میں ملک الموت سے مراد حضرت عزرائیل علیہ السلام اور وہ معین فرشتہ ہیں چنانچہ ابن کثیر زیر آیت ہذا لکھتا ہے۔

**اَلظَّاهِرُ مِنْ هٰذَا الاٰيَةِ اَنَّ مَلَكَ الْمَوْتِ شَخْصٌ مُعَيَّنٌ مِنَ الْمَلاٰئِكَةِ** : (۱)

ترجمہ: اس آیت سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ملک الموت ایک متعین فرشتہ ہے۔

**فائدہ:** **فَالْمُدَبِّرٰتِ اَمْرًا** کی تفسیر میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ المدبرات سے مراد وہ فرشتے ہیں جو ملک الموت کے ساتھ میت کے پاس قبض روح کے وقت حاضر ہوتے ہیں ان میں سے کوئی روح کو لے کر چڑھتا ہے اور کوئی آمین کہتا ہے کوئی نمازِ جنازہ ہونے تک میت کے لئے استغفار کرتا رہتا ہے۔

حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ سے "**وَقِيْلَ مَنْ ۜ رَاقٍ**" کی یہ تفسیر روایت ہے کہ ملک الموت علیہ السلام کے مددگار فرشتے ایک دوسرے سے کہتے ہیں کہ اس شخص کی روح کو قدم سے لیکر ناک تک کون چڑھائیگا۔

# موت کی ابتداء

**عَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ لَمَّا اَرَادَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ اَنْ يَخْلُقَ آدَمَ بَعَثَ مَلَكًا مِنْ حَمَلَةِ الْعَرْشِ يَاتِىْ بِتُرَابٍ مِنَ الاَرْضِ فَلَمَّا هَوٰى لِيَاخُذَ قَالَتِ الاَرْضُ اَسْأَلُكَ بِالَّذِىْ اَرْسَلَكَ اَنْ لا تَاْخُذَ مِنِّى الْيَوْمَ شَيْئًا يَكُوْنُ لِلنَّارِ مِنْهُ نَصِيْبٌ غَدًا فَتَرَكَهَا فَلَمَّا رَجَعَ اِلٰى رَبِّهٖ قَالَ مَامَنَعَكَ اَنْ تَاتِىْ بِمَا اَمَرْتُكَ قَالَ سَاَلَتْنِىْ بِكَ فَعَظُمْتُ اَنْ اَرُدَّ شَيْئًا سَاَلَنِىْ بِكَ فَاَرْسَلَ لَهَا آخر فَقَالَ مِثْلَ ذٰلِكَ حَتّٰى اَرْسَلَهُمْ كُلَّهُمْ فَاَرْسَلَ مَلَكَ الْمَوْتِ فَقَالَتْ لَهُ مِثْلَ ذٰلِكَ فَقَالَ اِنَّ الَّذِىْ اَرْسَلَنِىْ اَحَقُّ بِالطَّاعَةِ مِنْكِ فَاَخَذَ مِنْ وَجْهِ الاَرْضِ كُلِّهَا مِنْ طِيْبِهَا وَخَبِيْثِهَا فَجَاءَ بِهٖ اِلٰى رَبِّهٖ فَصَبَّ عَلَيْهِ مِنْ مَاءِ الْجَنَّةِ فَصَارَ حَمَأً مَسْنُوْنًا فَخَلَقَ مِنْهُ آدَمَ** : (۲)

(۱) تفسیر ابن کثیر: جلد: 6: صفحہ 360: دار طیبہ ریاض۔
(۲) تفسیر درمنثور: جلد: 1: صفحہ: 251: مرکز هجر للبحوث والدراسات مصر۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 37: رقم الحديث: 107: دار الكتب العلميه

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو پیدا کرنے کا ارادہ فرمایا تو عرش اٹھانے والے فرشتوں میں سے ایک کو بھیجا کہ زمین سے کچھ مٹی لے آو جب فرشتہ مٹی لینے کو آیا تو زمین نے فرشتہ سے کہا میں تجھے اس ذات کی قسم دیتی ہوں جس نے تجھے میرے پاس بھیجا کہ میری مٹی تو نہ لے جا تا کہ کل اسے آگ میں جلنا پڑے جب وہ خدا کی بارگاہ میں پہنچا تو اس نے دریافت کیا کہ مٹی کیوں نہ لائے؟ فرشتہ نے زمین کا جواب سنا دیا کہ اے مولا! جب اس نے تیری عظمت کا واسطہ دلایا تو میں نے اسے چھوڑ دیا تو اللہ تعالیٰ نے دوسرے فرشتے کو بھیجا اس کے ساتھ بھی یہی معاملہ ہوا پھر تمام فرشتوں کو بھیجا گیا حتیٰ کہ ملک الموت علیہ السلام کو بھیجا زمین نے ان کو بھی یہی جواب دیا تو آپ نے فرمایا اے زمین! جس ذات نے مجھے تیری طرف بھیجا ہے وہ تجھ سے زائد اطاعت وفرماں برداری کے لائق ہے میں اس کے حکم کے سامنے تیری بات کیسے مان سکتا ہوں چنانچہ آپ نے زمین کے مختلف حصوں سے تھوڑی تھوڑی مٹی لی اور بارگاہ ایزدی میں حاضر ہوئے تو خدا عزوجل نے اس کو جنت کے پانی سے گوندھا تو وہ کیچڑ ہوگئی پھر اللہ تعالیٰ نے اس سے آدم علیہ السلام کو پیدا کر دیا۔

**نَاسٌ مِنَ الصَّحَابَةِ قَالُوا بَعَثَ اللّٰهُ جِبْرِيْلَ اِلَى الاَرْضِ لِيَاتِيَهُ بِطِيْنٍ مِنْهَا فَقَالَتِ الاَرْضُ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ اَنْ تَنْقُصَ مِنِّى فَرَجَعَ وَلَمْ يَاخُذْ شَيْئًا وَ قَالَ يَارَبِّ اِنَّهَا عَاذَتْ بِكَ فَاَعَذْتُهَا فَبَعَثَ مِيْكَائِيْلَ كَذٰلِكَ فَبَعَثَ مَلَكَ الْمَوْتِ فَعَاذَتْ مِنْهُ فَقَالَ وَاَنَا اَعُوْذُ بِاللّٰهِ اَنْ اَرْجِعَ وَلَمْ اُنْفِذْ اَمْرَهُ فَاَخَذَ مِنْ وَجْهِ الاَرْضِ : (۱)**

ترجمہ: بہت سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے جبریل علیہ السلام کو بھیجا کہ وہ اس سے مٹی لے آئیں زمین نے کہا کہ میں تجھ سے اللہ کی پناہ مانگتی ہوں اگر تم نے مجھ سے کوئی کمی کی جبریل علیہ السلام واپس لوٹ آئے زمین سے کچھ نہ اٹھایا اور عرض کی یا رب! زمین نے مجھ سے تیری پناہ مانگی اسی لئے میں نے اسے پناہ دیدی پھر اللہ تعالیٰ نے میکائیل علیہ السلام کو بھیجا ان سے بھی یہی ہوا پھر ملک الموت علیہ السلام کو بھیجا زمین نے ان سے بھی پناہ مانگی ملک الموت علیہ السلام نے کہا کہ میں اس سے پناہ چاہتا ہوں کہ خالی ہاتھ لوٹوں میں اللہ تعالیٰ کا حکم نافذ کر کے رہوں گا یہ کہہ کر روئے زمین سے جتنی مٹی لینا چاہتے تھے لے لی۔

---

(۱) تاریخ طبری: جلد: 1: صفحہ: 90: دار المعارف مصر۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 37: رقم الحدیث: 108: دار الکتب العلمیہ۔





# ملک الموت کا دائرۂ تصرفات

**عَنْ مُجَاهِدٍ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ مَاعَلَى ظَهْرِ الاَرْضِ مِنْ بَيْتِ شَعَرٍ وَلَا مَدَرٍ اِلَّا وَمَلَكُ الْمَوْتِ يَطُوْفُ بِهِ كُلَّ يَوْمٍ مَرَّتَيْنِ : (۱)**

ترجمہ: حضرت مجاہد فرماتے ہیں کہ زمین پر کوئی گھر نہیں وہ مٹی کا ہو یا بالوں کا (خیمہ) مگر ملک الموت اس کا روزانہ دو بار چکر لگاتے ہیں۔

**عَنْ عَبْدِ الاَعْلٰى التَّمِيْمِىْ رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِ قَالَ مَامِنْ اَهْلِ دَارٍ اِلَّا وَمَلَكُ الْمَوْتِ يَتَصَفَّحُهُمْ فِى الْيَوْمِ مَرَّتَيْنِ : (۲)**

ترجمہ: عبد الاعلیٰ تمیمی نے فرمایا کہ کوئی ایسا گھر نہیں جسے دن میں ملک الموت دوبار نہ دیکھتا ہو۔

**عَنِ الْحَسَنِ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ مَامِنْ يَوْمٍ اِلَّا وَمَلَكُ الْمَوْتِ يَتَصَفَّحُ فِىْ كُلِّ بَيْتٍ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ فَمَنْ وَجَدَهُ مِنْهُمْ قَدِ اسْتَوْفَى رِزْقَهُ وَانْقَضَى اَجَلَهُ قَبَضَ رُوْحَهُ وَاَقْبَلَ اَهْلُهُ بِرَنَّةٍ وَبُكَاءٍ فَيَاخُذُ مَلَكُ الْمَوْتِ بِعَضَادَتِى الْبَابِ فَيَقُوْلُ مَالِىَ اِلَيْكُمْ مِنْ ذَنْبٍ وَاِنِّى لَمَامُوْرٌ وَاللّٰهِ مَا اَكَلْتُ لَكُمْ رِزْقًا وَلَا اَفْنَيْتُ لَكُمْ عُمْرًا وَلَا انْتَقَصْتُ لَكُمْ اَجَلًا وَاِنَّ لِىْ فِيْكُمْ لَعَوْدَةً ثُمَّ عَوْدَةً ثُمَّ عَوْدَةً حَتّٰى لَا اُبْقِىَ مِنْكُمْ اَحَدًا قَالَ الْحَسَنُ فَوَاللّٰهِ لَوْ يَرَوْنَ مَقَامَهُ وَيَسْمَعُوْنَ كَلَامَهُ لَذُهِلُوْا عَنْ مَيِّتِهِمْ وَلَبَكَوْا عَلٰى اَنْفُسِهِمْ : (۳)**

ترجمہ: حضرت حسن نے فرمایا کہ ملک الموت روزانہ ہر گھر والے کو تین بار دیکھتا ہے جس کے لئے دیکھتا ہے کہ اس کا اجل ختم ہو گیا اور اس کا رزق پورا ہو گیا تو اس کی روح قبض کرتا ہے گھر والے رونے لگ جاتے ہیں ملک الموت دروازے کے پٹ کو پکڑ کر کھڑے ہو کر فرماتا ہے کہ میں نے تمہارا کوئی قصور نہیں کیا میں تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے مامور ہوں، نہ میں نے تمہارا رزق کھایا، نہ میں نے تمہاری عمریں گھٹائیں اور نہ میں نے تمہاری اجل کم کی مجھے تمہارے پاس آنا ہے پھر آنا ہے پھر آنا ہے یہاں تک کہ تم میں سے کوئی باقی نہ رہے اسی لئے حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اگر یہ لوگ فرشتۂ موت کو دیکھ لیں اور اس کے کلام کو سن لیں تو میت کو بھول کر خود اپنے ہی کو رونے لگ جائیں۔

---

(۱) کتاب العظمہ: جلد: 3: صفحہ: 932: رقم الحدیث: 467: دار العاصمہ ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 38: رقم الحدیث: 110: دار الکتب العلمیہ۔
تفسیر ابن جریر طبری: جلد: 9: صفحہ: 293: مرکز ھجر للبحوث والدراسات مصر۔
(۲) مصنف ابن ابی شیبہ: جلد: 12: صفحہ: 451: رقم الحدیث: 36670: مکتبۃ الرشد ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 38: رقم الحدیث: 111: دار الکتب العلمیہ۔
(۳) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 38: رقم الحدیث: 112: دار الکتب العلمیہ۔
کتاب العظمہ: جلد: 3: صفحہ: 905: رقم الحدیث: 441: دار العاصمہ ریاض۔

عَنْ زَيْدِ بْنِ اَسْلَم رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ يَتَصَفّح مَلَكُ الْمَوْتِ الْمَنَازِلَ كُلّ يَوم خَمْسَ مَرَّاتٍ وَيَطلعُ فِيْ وَجْهِ ابْنِ آدَمَ كُلّ يَوْمِ اِطّلَاعَهُ قَالَ فَمِنهَا الذّعْرَةُ الَّتِيْ تُصِيْبُ النَّاسَ يَعْنِيْ الْقَشْعَرِيْرَةُ وَالْانْقِبَاضُ : (۱)

ترجمہ: زید بن اسلم نے فرمایا کہ ملک الموت تمام گھروں کو روزانہ پانچ بار دیکھتے ہیں اور ہر ابن آدم کے چہرہ میں جھانکتے ہیں یہ جو اچانک گھبراہٹ ہوتی ہے یہ اسی ملک الموت کے جھانکنے کی وجہ سے ہے۔

عَنْ عِكْرَمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ مَا مِنْ يَوْمٍ اِلَّا وَمَلَكُ الْمَوْتِ يَطلعُ فِيْ كِتَابِ حَيَاةِ النَّاسِ قَائِلٌ يَقُوْلُ ثَلَاثًا وَقَائِلٌ يَقُوْلُ خَمْسًا : (۲)

ترجمہ: عکرمہ نے فرمایا کہ ملک الموت روزانہ لوگوں کی موت کی کتاب میں جھانکتے ہیں بعض نے کہا تین بار جھانکتے ہیں بعض نے کہا پانچ بار۔

عَنْ كَعْبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ مَامِنْ بَيْتٍ فِيْهِ اَحَدٌ اِلَّا وَمَلَكُ الْمَوْتِ عَلٰى بَابِهِ كُلّ يَوْم سَبْعَ مَرَّاتٍ يَنْظُرُ هَلْ فِيْهِ اَحَدٌ اُمِرَبِهٖ يَتَوَفَّاهُ : (۳)

ترجمہ: حضرت کعب نے فرمایا کہ کوئی ایک گھر ایسا نہیں جس کے دروازے پر ملک الموت سات بار تشریف نہ لائیں اس میں دیکھتے ہیں اس میں وہ تو نہیں جس کی موت کا انہیں حکم ہے۔

عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ مَا مِنْ اَهْلِ بَيْتٍ اِلَّا يَتَصَفّحهُمْ مَلَكُ الْمَوْتِ فِيْ كُلّ يَوْم خَمْسَ مَرَّاتٍ هَلْ مِنْهُمْ اَحَدٌ اُمِرَ بِقَبْضِهٖ : (٤)

ترجمہ: حضرت عطاء بن یسار نے فرمایا کہ ہر گھر کو ملک الموت روزانہ پانچ بار ملاحظہ فرماتے ہیں کہ ان میں وہ تو نہیں کہ جس کی وہ روح قبض کریں۔

---

(۱) کتاب العظمه: جلد: 3: صفحه: 910: رقم الحدیث: 445: دار العاصمه ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه: 39: رقم الحدیث: 113: دار الکتب العلمیه۔
(۲) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه: 39: رقم الحدیث: 114: دار الکتب العلمیه۔
تفسیر درمنثور: جلد: 6: صفحه: 68: مرکز هجر للبحوث والدراسات مصر۔
(۳) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه: 39: رقم الحدیث: 115: دار الکتب العلمیه۔
(٤) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه: 39: رقم الحدیث: 116: دار الکتب العلمیه۔





عَنْ ثَابِتَ الْبُنَانِيْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اَللَّيْلُ وَالنَّهَارُ اَرْبَعٌ وَعِشْرُوْنَ سَاعَةً لَيْسَ فِيْهَا سَاعَةٌ تَاْتِيْ عَلٰى ذِيْ رُوْحٍ اِلَّا وَمَلَكُ الْمَوْتِ قَائِمٌ عَلَيْهَا فَاِنْ اُمِرَ بِقَبْضِهَا قَبَضَهَا وَاِلَّا ذَهَبَ : (۱)

ترجمہ: حضرت ثابت بنانی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ شب و روز کی چوبیس گھڑیاں ہیں کسی ذی روح پر کوئی گھڑی ایسی نہیں جس میں ملک الموت اس ذی روح پر قائم نہ ہو اگر اس کے قبض کرنے کا حکم ہوتا ہے تو روح قبض کر لیتا ہے ورنہ چلا جاتا ہے۔

فائدہ: قرطبی رحمۃ اللہ علیہ مذکورہ روایت کے بعد فرماتے ہیں وَهٰذَا عَامٌ فِيْ كُلّ ذِيْ رُوْح اور یہ تمام ذی ارواح کے لیے یکساں ہے۔

عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اِنَّ مَلَكَ الْمَوْتِ يَنْظُرُ فِيْ وُجُوْهِ الْعِبَادِ كُلّ يَوْم سَبْعِيْنَ نَظْرَةً فَاِذَا ضَحِكَ الْعَبْدُ الَّذِيْ بَعَثَ اِلَيْهِ يَقُوْلُ يَاعَجَبًا بُعِثْتُ اِلَيْهِ لاقْبِضَ رُوْحَهُ وَهُوَ يَضْحِكُ : (۲)

ترجمہ: حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ملک الموت بندوں کو روزانہ ستر بار دیکھتا ہے جب بندہ ہنستا ہے تو ملک الموت کہتا ہے تعجب ہے میں اس کے ہاں روح قبض کرنے کے لئے بھیجا گیا ہوں لیکن یہ ہنستا ہے۔

---

(۱) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه: 39: رقم الحدیث: 117: دار الکتب العلمیه۔
التذکره للقرطبی: جلد: 1: صفحه: 264: دار المنهاج ریاض۔
(۲) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه: 39: رقم الحدیث: 118: دار الکتب العلمیه۔
التذکره للقرطبی: جلد: 1: صفحه: 264: دار المنهاج ریاض۔

عَنِ الْحَارِثِ بْنِ الْخَزْرَجِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ یَقُوْلُ وَنَظَرَ اِلٰی مَلَکِ الْمَوْتِ عِنْدَ رَأسِ رَجُلٍ مِنَ الْاَنْصَارِ فَقَالَ یَامَلَکَ الْمَوْتِ اِرْفِقْ بِصَاحِبِی فَاِنَّہٗ مُؤمِنٌ فَقَالَ مَلَکُ الْمَوْتِ طِبْ نَفْساً وَقَرَّ عَیْناً فَاِنِّی بِکُلِّ مُؤمِنٍ رَفِیْقٌ وَاعْلَمْ یَا مُحَمَّدُ اِنِّیْ لَاَقْبِضُ رُوْحَ ابْنِ آدَمَ فَاِذَا صَرَخَ صَارِخٌ مِنْ اَھْلِہٖ قُمْتُ فِی الدَّارِ وَمَعِی رُوْحُہٗ فَقُلْتُ مَا ھٰذَا الصَّارِخُ وَاللّٰہِ مَا ظَلَمْنَاہُ وَلَاسَبَقْنَا اَجَلَہٗ وَلَا اسْتَعْجَلْنَا قَدَرَہٗ وَمَالَنَا فِیْ قَبْضِہٖ مِنْ ذَنْبٍ فَاِنْ تَرْضَوْا بِمَا صَنَعَ اللّٰہُ تُؤجَرُوْا وَاِنْ تَسْخِطُوْا تَاثِمُوْا وَ تُوْزَرُوْا وَاِنَّ لَنَا عِنْدَکُمْ عَوْدَۃً ثُمَّ عَوْدَۃً بَعْدَ عَوْدَۃٍ فَالْحَذْرُ الْحَذْرُ وَمَا مِنْ اَھْلِ بَیْتِ شَعَرٍ وَلَا مَدَرٍ بَرٍّ وَلَا فَاجِرٍ سَھْلٍ وَلَا جَبَلٍ اِلَّا اَنَا اَصَفِّحُھُمْ فِیْ کُلِّ یَوْمٍ وَلَیْلَۃٍ حَتّٰی وَاَنَا اَعْرَفُ بِصَغِیْرِھِمْ وَکَبِیْرِھِمْ مِنْھُمْ بِاَنْفُسِھِمْ وَاللّٰہِ لَوْاَرَدْتُ اَنْ اَقْبِضَ رُوْحَ بَعُوْضَۃٍ مَا قَدَّرْتُ عَلٰی ذٰلِکَ حَتّٰی یَکُوْنَ اللّٰہُ ھُوَ یَاذِنُ بِقَبْضِھَا قَالَ جَعْفَرُ بْنِ مُحَمَّد بَلَغَنِیْ اِنَّمَا یَتَصَفَّحُھُمْ عِنْدَ مَوَاقِیْتِ الصَّلٰوۃِ فَاِذَا حَضَرَ عِنْدَ الْمَوْتِ فَاِنْ کَانَ مِمَّنْ یُحَافِظُ عَلَی الصَّلٰوَاتِ دَنَا مِنْہُ الْمَلَکُ وَطَرَّدَ عَنْہُ الشَّیْطَانُ وَیُلَقِّنُہُ الْمَلَکُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰہِ فِیْ ذٰلِکَ الْحَالِ الْعَظِیْمِ : (۱)

ترجمہ: حضرت حارث بن خزرج سے روایت ہے انہوں نے کہا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو ایک میت کے پاس دیکھا کہ آپ ﷺ ملک الموت علیہ السلام سے خطاب فرما رہے تھے کہ ''اے ملک الموت! میرے ساتھی کے ساتھ نرمی کرو کیونکہ وہ مومن ہے'' تو ملک الموت علیہ السلام نے جواب دیا کہ ''آپ کی آنکھیں ٹھنڈی ہوں اور دل خوش ہو میں تو ہر مومن پر نرمی کرتا ہوں اے محمد ﷺ کہ میں جب آدمی کی روح قبض کرتا ہوں تو چیخنے والے چیختے ہیں تو میں کہتا ہوں کہ بخدا ہم نے اس پر ظلم نہیں کیا نہ اس کو وقت سے پہلے موت دی اور ہم نے اس کو موت دے کر کوئی گناہ نہیں کیا تو تم اگر اللہ تعالیٰ کے کئے پر راضی ہو تو مستحق اجر ہو گے ورنہ لائق عذاب اور ہم کو تو بار بار آنا ہی ہے اس لئے ڈرتے رہو خیمے والے ہوں یا کچے مکانوں والے، نیک ہوں یا بد، پہاڑی علاقوں میں رہنے والے ہوں یا ہموار زمینوں پر بسنے والے میں ہر رات اور ہر دن ان میں سے ایک ایک کے چہرے کو غور سے دیکھتا ہوں اس لئے میں ہر چھوٹے بڑے کو ان سے زائد پہچانتا ہوں بخدا اگر میں مچھر کی روح بھی قبض کرنا چاہوں تو بے اذنِ الٰہی قبض نہیں کر سکتا جعفر بن محمد کہتے ہیں کہ ملک الموت علیہ السلام پنجگانہ نمازوں کے اوقات میں چہروں کو دیکھتے ہیں تو اگر دیکھتے ہیں کہ کسی نیک اور نمازی انسان کی موت قریب آگئی ہے تو شیطان کو اس سے دور فرماتے ہیں اور اس کو کلمۂ طیبہ کی تعلیم دیتے ہیں۔

(۱) کنز العمال: جلد: 15: صفحہ: 297: رقم الحدیث: 42803: دار الکتب العلمیہ۔
مجمع الزوائد: جلد: 3: صفحہ: 51: رقم الحدیث: 3928: دار الکتب العلمیہ۔
الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 40: رقم الحدیث: 119: دار الکتب العلمیہ۔





عَنْ کَعْبٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ اِنَّ اِبْرَاھِیْمَ عَلَیْہِ السَّلام رَاٰی فِیْ بَیْتِہٖ رَجُلاً فَقَالَ مَنْ اَنْتَ قَالَ اَنَا مَلَکُ الْمَوْتِ قَالَ اِبْرَاھِیْمُ اِنْ کُنْتَ صَادِقًا فَاَرِنِیْ مِنْکَ آیَۃً اَعْرَفُ اَنَّکَ مَلَکُ الْمَوْتِ قَالَ اَعْرِضْ بِوَجْھِکَ فَاَعْرَضَ ثُمَّ نَظَرَ فَاَرَاہُ الصُّوْرَۃُ الَّتِیْ یَقْبِضُ فِیْھَا الْمُؤمِنِیْنَ فَرَاٰی مِنَ النُّوْرِ وَالْبَھَاءِ شَیْئًا وَلَا یَعْلَمُہٗ اِلَّا اللّٰہُ تَعَالٰی ثُمَّ قَالَ اَعْرِضْ بِوَجْھِکَ فَاَعْرَضَ ثُمَّ نَظَرَ فَاَرَاہُ الصُّوْرَۃَ الَّتِیْ یَقْبِضُ فِیْھَا الْکُفَّارَ وَالْفُجَّارَ فَرَعَبَ اِبْرَاھِیْمُ رُعْبًا حَتّٰی اَرْعَدَتْ فَرَائِصُہٗ اَلْصَقَ بَطْنَہٗ بِالْاَرْضِ وَکَادَتْ نَفْسُہٗ تَخْرُجُ : (۱)

ترجمہ: کعب نے فرمایا کہ ایک دن ابراہیم علیہ السلام نے اپنے گھر میں ایک مرد کو دیکھ کر فرمایا تو کون ہے؟ عرض کی میں ملک الموت ہوں آپ نے فرمایا اگر تو اپنی بات میں سچا ہے تو کوئی نشانی دکھا تاکہ معلوم کروں کہ واقعی تو ملک الموت ہے اس نے عرض کی چہرہ مبارک دوسری طرف پھیرئے آپ نے منہ مبارک دوسری طرف کیا تو ملک الموت اس صورت میں نظر آئے جس میں اہلِ ایمان کی روح قبض کرتا ہے وہ نورانی صورت اور پُر رونق شکل تھا کہ جسے اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے پھر عرض کی آپ دوسری طرف منہ پھیرئے چنانچہ آپ نے دوسری طرف چہرہ مبارک پھیر کر پھر ملک الموت کو دیکھا تو وہ اس صورت میں تھا جس میں کفار و فجار کی روح قبض کرتا ہے اس سے ابراہیم علیہ السلام پر رعب چھا گیا اور آپ کے کاندھے کانپنے لگے اور آپ کا پیٹ مبارک زمین کو لگ گیا اور قریب تھا کہ آپ کی جان نکل جائے۔

(۱) الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 41: رقم الحدیث: 121: دار الکتب العلمیہ۔
کتاب ذکر الموت: امام ابن ابی الدنیا: صفحہ: 130: رقم الحدیث: 243: مکتبۃ الفرقان عجمان۔

عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ اِبْرَاھِیْمُ عَلَیْہِ السَّلام یَامَلَکَ الْمَوْتِ اَرِنِیْ کَیْفَ تَقْبِضَ اَنْفَاسِ الْکُفَّارِ قَالَ یَا اِبْرَاھِیْمُ لَاتُطِیْقُ ذٰلِکَ قَالَ بَلٰی قَالَ فَاَعْرِضْ فَاَعْرَضَ ثُمَّ نَظَرَ فَاِذَا بِرَجُلٍ اَسْوَدٍ یَنَالُ رَاْسُہٗ السَّمَاءَ یَخْرُجُ مِنْ فِیْہِ لَھْبُ النَّارِ لَیْسَ مِنْ شَعرَۃٍ فِیْ جَسَدِہٖ اِلَّا فِیْ صُوْرَۃِ رَجُلٍ یَخْرُجُ مِنْ فِیْہِ وَمَسَامِعِہٖ لَھْبُ النَّارِ فَغُشِیَ عَلَی اِبْرَاھِیْمَ ثُمَّ اَفَاقَ وَقَدْ تَحَوَّلَ مَلَکُ الْمَوْتِ فِیْ الصُّوْرَۃِ الاوْلٰی فَقَالَ یَامَلَکَ الْمَوْتِ لَوْ لَمْ یَلْقِ الْکَافِر مِنَ الْبَلاءِ وَالْحُزْنِ اِلَّا صُوْرَتَکَ لَکَفَاہُ فَارِنِیْ کَیْفَ تَقْبِضَ اَنْفَاسِ الْمُؤْمِنِیْنَ قَالَ اعْرِضْ فَاَعْرَضَ ثُمَّ الْتَفَتَ فَاِذَا ھُوَ بِرَجُلٍ شَابّ اَحْسَنَ النَّاس وَجْھًا وَاَطْیَبُھُمْ رِیْحًا فِیْ ثِیَابٍ بَیْضَاء فَقَالَ یَامَلَکَ الْمَوْتِ لَوْ لَمْ یَرِ الْمُؤْمِنُ عِنْدَ مَوْتِہٖ مِنْ قُرَّۃِ الْعَیْنِ الکَرَامَۃ اِلَّا صُوْرَتَکَ ھٰذِہٖ لَکَانَ یَکْفِیْہِ : (۱)

ترجمہ: ابن مسعود کی روایت میں ہے کہ ابراہیم علیہ السلام نے سوال کیا کہ اے ملک الموت آپ مجھے وہ صورت دکھائیے جس میں آپ کفار کی روحوں کو قبض کرتے ہیں ملک الموت نے کہا کہ یہ آپ کی طاقت سے باہر ہے لیکن آپ کے اصرار پرانہوں نے وہ صورت دکھانی شروع کی اور فرمایا کہ آپ اپنا منہ موڑ لیجئے اب جو دیکھا تو ایک سیاہ شخص ہے سر میں سے آگ کے شعلے نکل رہے ہیں اس کے جسم سے بال کے بجائے منہ میں آگ لئے ہوئے آرہ نکل رہے ہیں اسکے کانوں سے بھی آگ نکل رہی ہے یہ حال دیکھ کر آپ پر غشی طاری ہوئی اب جو دیکھا تو آپ اپنی شکل میں موجود تھے آپ نے ملک الموت سے کہا کہ اگر کافر کو محض تمہاری شکل ہی دیکھنے کی تکلیف برداشت کرنی پڑے تو یہ بہت بڑی تکلیف ہے اب ذرا یہ بتائیے کہ مومن کی روح کس قالب میں ہو کر آپ نکالتے ہیں؟ فرشتہ نے کہا کہ ذرا منہ پھیریئے آپ نے منہ پھیر کر جو دیکھا تو آپ کے سامنے ایک حسین نو جوان تھا جس کا جسم مہک رہا تھا جس کے کپڑے سفید تھے ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا کہ اگر مومن کو صرف آپ کے دیدار کی دولت دی جائے تو کافی ہے۔

(۱)التذکرۃ باحوال الموتی للقرطبی: جلد: 1: صفحہ: 256,57: دارالمنھاج ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 41: رقم الحدیث 122: دارالکتب العلمیہ۔





عَنْ اَشْعَثِ بْنِ اَسْلَم قَالَ سَالَ اِبْرَاھِیْمُ عَلَیْہِ السَّلام مَلَکَ الْمَوْتِ وَاِسْمُہٗ عِزْرَائِیْلَ وَلَہٗ عَیْنَانِ فِیْ وَجْھِہٖ وَعَیْنَان فِیْ قَفَاہُ فَقَالَ یَامَلَکَ الْمَوْتِ مَا تَصْنَعُ اِذَا کَانَتْ نَفْسٌ بِالْمَشْرِقِ وَنَفْسٌ بِالْمَغْرِبِ وَوَقَعَ الْوَبَاءَ بِاَرْضٍ وَالْتَقَی الزَّحْفَان کَیْفَ تَصْنَعُ قَالَ اَدْعُوْالارْوَاحَ بِاِذْنِ اللّٰہِ فَتَکُوْنُ بَیْنَ اِصْبَعِی ھَاتَیْنِ قَالَ وَدُحِیَتِ لَہُ الارْض فَتَرَکَتْ مِثْلَ الطَّسْتِ یَتَنَاوَلُ مِنْھَا حَیْثُ یَشَاءُ : (۱)

ترجمہ: اشعث بن اسلم سے مروی ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ملک الموت سے دریافت کیا جنکا نام عزرائیل علیہ السلام ہے ان کی دو آنکھیں چہرہ میں اور دو آنکھیں گدی میں ہیں کہ وبا کے زمانے میں کوئی مشرق میں ہوا اور کوئی مغرب میں تو آپ کیا کرتے ہیں؟ تو انہوں نے کہا کہ میں روحوں کو اللہ تعالیٰ کے حکم سے بلاتا ہوں تو وہ میری ان دو انگلیوں کے درمیان آجاتی ہیں اور زمین کو طشت کی مانند کر دیا گیا ہے جہاں سے چاہتا ہوں اٹھاتا ہوں۔

عَنِ الْحَکَم اَنَّ یَعْقُوْبَ عَلَیْہِ السَّلام قَالَ یَامَلَکَ الْمَوْتِ مَامِنْ نَفْسٍ مَنْفُوْسَۃٍ اِلَّا وَاَنْتَ تَقْبِضُ رُوْحَھَا قَالَ نَعَمْ قَالَ فَکَیْفَ وَاَنْتَ عِنْدِیْ ھَاھُنَا وَالانْفُس فِیْ اَطْرَافِ الارْضِ قَالَ اِنَّ اللّٰہ یَخرّلِیَ الدُّنْیَا فَھِیَ کَالطَّسْتِ یُوْضَع قُدَام اَحَدکُمْ فَیَتَنَاوَلَ اَیًّا مِنْ اَطْرَافِھَا شَاءَ کَذٰلِکَ الدُّنْیَاعِنْدِیْ : (۲)

ترجمہ: حضرت یعقوب علیہ السلام نے ملک الموت سے پوچھا کہ کیا آپ ہر ذی روح کی روح قبض کرتے ہیں کہاں۔ آپ نے فرمایا آپ تو اس وقت میرے پاس ہیں اور صاحبان ارواح اطراف زمین پر پھیلے ہوئے ہیں فرمایا اللہ تعالیٰ نے زمین کو طشت کی مانند کر دیا ہے جیسے تمہارے سامنے طشت ہو تو اطراف طشت میں سے جو چاہے لے لے یونہی میرے لئے دنیا ہے۔

(۱) کتا ب العظمہ: جلد: 3: صفحہ: 909: رقم الحدیث: 443: دارالعاصمہ ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 42: رقم الحدیث: 123: دارالکتب العلمیہ۔
کتاب ذکر الموت: ابن ابی الدنیا: صفحہ: 126: رقم الحدیث: 235: مکتبہ الفرقان عجمان 1423ھجری۔
(۲) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 42: رقم الحدیث: 124: دارالکتب العلمیہ۔

**عَنْ مُجَاهِدٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ جُعِلت الارض لِمَلَكِ الْمَوْتِ مِثْلَ الطَّسْتِ يَتَنَاوَلُ مِنْ حَيْثُ شَاءَ وَجَعَلَ لَهُ اَعْوَانٌ يَتَوَفَّوْنَ الانفس ثُمَّ يَقْبِضهَا مِنْهُمْ : (۱)**

ترجمہ: حضرت مجاہد سے روایت ہے کہ، زمین ملک الموت کے لیے طشت کردی گئی ہے کہ جہاں سے چاہیں جس کو چاہیں اٹھالیں ان کے کچھ مددگار ہیں جو روحیں قبض کر کے انکے حوالے کرتے ہیں۔

**عَنِ الرَّبِيْعِ بْنِ اَنَس رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهُ سُئِلَ عَنْ مَلَكِ الْمَوْتِ هَلْ هُوَ وَحْدَهُ الَّذِیْ يَقْبِضُ الارواحَ قَالَ هُوَ الَّذِیْ يَلِی اَمرَ الارواح وَلَهُ اَعْوَانٌ عَلٰی ذٰلِكَ غَيْر اَنَّ مَلَكَ الْمَوْتِ هُوَ الرَّئِيسُ وَكُلّ خُطْوَةٍ مِنْهُ مِنَ الْمَشْرِقِ اِلَی الْمَغْرِبِ : (۲)**

ترجمہ: حضرت ربیع بن انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا کیا وہ تنہا تمام ارواح قبض کرتا ہے فرمایا ارواح کے قبض کرنے کے رئیس ہیں اس کے ماتحت چند فرشتے مددگار ہیں اور وہ ان کے سردار ہیں اور مشرق سے مغرب تک ان کا صرف ایک قدم ہے۔

**عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ فِیْ قَوْلِهٖ تَعَالٰی "تَوَفَّتْهُ رُسُلُنَا" قَالَ اَعْوَانُ مَلَكِ الْمَوْتِ مِنَ الْمَلَائِكَةِ: (۳)**

ترجمہ: **تَوَفَّتْهُ رُسُلُنَا** کی تفسیر میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ یہاں رسل سے ملک الموت علیہ السلام کے مددگار فرشتے مراد ہیں۔

(۱) کتاب العظمه: جلد: 3: صفحه 895: رقم الحدیث 434: دار العاصمه ریاض۔
حلیة الاولیاء: جلد: 3: صفحه 286: دار الکتاب العربی بیروت 1387 هجری۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه 42: رقم الحدیث 125: دار الکتب العلمیه۔
(۲) کتاب العظمه: جلد: 3: صفحه 891: رقم الحدیث 431: دار العاصمه ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه 42: رقم الحدیث 126: دار الکتب العلمیه۔
(۳) تفسیر ابن ابی حاتم: جلد: 4: صفحه 1307: رقم الحدیث 7387: مکتبه نزار ریاض۔
تفسیر ابن جریر طبری: جلد: 9: صفحه 292: مرکز هجر للبحوث والدراسات مصر۔





**عَنْ اِبْرَاهِیْم النَّخْعِی رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِ فِیْ قَوْلِهٖ تَعَالٰی "تَوَفَّتْهُ رُسُلُنَا" قَالَ الْمَلَائِكَةُ تَقْبِضُ الانفس ثُمَّ يَقْبِضهَا مِنْهُمْ مَلَكُ الْمَوْتِ بَعْد : (۱)**

ترجمہ: ابراہیم نخعی نے "**تَوَفَّتْهُ رُسُلُنَا**" کی تفسیر میں فرمایا کہ پہلے ملائکہ روح قبض کرتے ہیں پھر وہ حضرت ملک الموت ان سے لے لیتے ہیں۔

**عَنْ قَتَادَه رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ فِیْ قَوْلِهٖ تَعَالٰی "توفته رسلنا" قَالَ اِنَّ مَلَكَ الْمَوْتِ لَهُ رُسُلٌ فَيَلِی قَبْضَهَا الرُّسُلُ ثُمَّ يَدْفَعُوْهَا اِلٰی مَلَكِ الْمَوْتِ : (۲)**

ترجمہ: قتادہ نے "توفته رسلنا" کی تفسیر میں فرمایا کہ ملک الموت کے ہاں چند فرشتے ہیں جو روح کو قبض کر کے ملک الموت علیہ السلام کو سپرد کر دیتے ہیں۔

**عَنْ وَهْبِ بْنِ مُنَبِّهٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اِنَّ الْمَلَائِكَةَ الَّذِيْنَ يَقْرِنُوْنَ بِالنَّاسِ هُمُ الَّذِيْنَ يَتَوَفَّوْنَهُمْ وَيَكْتُبُوْنَ لَهُمْ آجالَهُمْ فَاِذَا تَوَفَّوُا النَّفْسَ دَفَعُوْهَا اِلٰی مَلَكِ الْمَوْتِ وَهُوَ كَالْعَاقِبِ يَعْنِی الْعَشَّارَ الَّذِیْ يُؤَدّی اِلَيْهِ مِنْ تَحْتِهٖ : (۳)**

ترجمہ: حضرت وہب بن منبہ سے روایت ہے کہ جو فرشتے انسانوں کو موت دینے آتے ہیں وہی انسان کی موت کے اوقات لکھ دیتے ہیں اب جب کسی نفس کی موت کا وقت ہوتا ہے وہ اس کی روح قبض کر کے ملک الموت کے حوالے کر دیتے ہیں اور وہ ان سب کے سردار ہیں اور یہ فرشتے ان کے ماتحت ہو کر کام سرانجام دیتے ہیں۔

(۱) تفسیر ابن ابی حاتم: جلد: 4: صفحه: 1307: رقم الحدیث: 7386: مکتبه نزار ریاض۔
تفسیر ابن جریر طبری: جلد: 9: صفحه: 291: مرکز هجر للبحوث والدراسات مصر۔
کتاب العظمه: جلد: 3: صفحه: 921: رقم الحدیث: 454: دار العاصمه ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه: 43: رقم الحدیث: 128: دار الکتب العلمیه۔
(۲) تفسیر ابن جریر طبری: جلد: 9: صفحه: 291: مرکز هجر للبحوث والدراسات مصر۔
کتاب العظمه: جلد: 3: صفحه: 920: رقم الحدیث: 453: دار العاصمه ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه: 43: رقم الحدیث: 129: دار الکتب العلمیه۔
(۳) کتاب العظمه: جلد: 3: صفحه: 933: رقم الحدیث: 468: دار العاصمه ریاض۔
تفسیر ابن ابی حاتم: جلد: 4: صفحه: 1348: رقم الحدیث: 7634: مکتبه نزار ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه: 43: رقم الحدیث: 130: دار الکتب العلمیه۔

**عَنْ شَهْرِ بْنِ حَوْشَبٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ مَلَكُ الْمَوْتِ جَالِسٌ وَالدُّنْيَا بَيْنَ رُكْبَتَيْهِ وَاللَّوْحُ الَّذِيْ فِيْ آجَالِ بَنِيْ آدَم فِيْ يَدَيْهِ وَبَيْنَ يَدَيْهِ مَلَائِكَةٌ قِيَامٌ وَهُوَ يُعْرِض اللَّوْح لا يَطْرُف فَإِذَا اَتَى عَلَى اَجَلِ عَبْدٍ قَالَ اِقْبِضُوْا هٰذَا : (۱)**

ترجمہ: شہر بن حوشب نے فرمایا کہ ملک الموت بیٹھے ہیں اور تمام دنیا ان کے دونوں گھٹنوں کے درمیان ہے اور وہ لوح ہے جس میں لوگوں کے اجل لکھے ہوئے ہیں اور بہت سے فرشتے ان کے آگے کھڑے ہیں ملک الموت کی نگاہ اسی لوح پر ہے کہ لمحہ بھر بھی آنکھ نہیں جھپکاتے جب کسی بندے کی موت کا وقت آجاتا ہے تو ملک الموت دوسرے فرشتوں کو حکم فرماتا ہے کہ اس کی روح قبض کرلو۔

**عَنْ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّهُ سُئِلَ عَنْ نَفْسَيْنِ اِتَّفَقَ مَوْتُهُمَا فِيْ طَرْفَةِ عَيْنٍ وَاحِدٌ فِي الْمَشْرِقِ وَآخِرٌ بِالْمَغْرِبِ كَيْفَ قَدَّرَ مَلَكُ الْمَوْتِ عَلَيْهِمَا قَالَ مَاقُدْرَةُ مَلَكِ الْمَوْتِ عَلَى اَهْلِ الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ وَالظُّلُمَاتِ وَالْهَوَاءِ وَالْبُحُوْرِ اِلَّا كَرَجُلٍ بَيْنَ يَدَيْهِ مَائِدَةٌ يَتَنَاوَلُ مَنْ اَيُّهَا شَاءَ : (۲)**

ترجمہ: حضرت ابن عباس سے روایت ہے کہ، ان سے سوال کیا گیا کہ دو شخص آن واحد میں ہیں کہ ایک مشرق میں اور دوسرا مغرب میں پھر ملک الموت کیسے روحیں قبض کرتا ہے آپ نے جواب دیا کہ ملک الموت کی قدرت اہل مشرق و مغرب اور ظلمات اور ہوا اور دریاؤں پر ایسے ہے جیسے کسی کے پاس دسترخوان ہو اب وہ جو چاہے اس میں سے اٹھالے۔

**عَنْ زُهَيْرِ بْنِ مُحَمَّد رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِ قَالَ قِيْلَ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ مَلَكُ الْمَوْتِ وَاحِدٌ وَالزَّحْفَان بَيْنَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ وَمَابَيْنَ ذٰلِكَ مِنَ السَّقْطِ وَالْهَلَاكِ فَقَالَ اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ قَوّى مَلَكَ الْمَوْتِ حَتّٰى جَعَلَهَا كَالطَّسْتِ بَيْنَ يَدَى اَحَدِكُمْ فَهَلْ يَفُوْتُهُ مِنْهَا شَئْ : (۳)**

ترجمہ: زہیر بن محمد فرماتے ہیں کہ رسول اکرم ﷺ سے عرض کی گئی کہ ملک الموت ایک ہیں اور مخلوق مشرق و مغرب تک پھیلی ہوئی ہے اس دوران کوئی گر کر مرتا ہے کوئی کسی طرح سے تو ملک الموت سب کی روح کیسے قبض کرتے ہونگے۔ آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے ملک الموت کو قوت عطا فرمائی ہے یہاں تک کہ تمام دنیا ان کے سامنے ایسے ہے جیسے تمہارے آگے طشت تو بتاؤ اس میں سے کوئی شے تمہارے سے رہ جاتی ہے۔

(۱) كتاب العظمه: جلد 3: صفحه 910: رقم الحديث 444: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه 43: رقم الحديث 131: دار الكتب العلميه۔
(۲) كتاب العظمه: جلد 3: صفحه 893: رقم الحديث 432: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فى اخبا الملائك: صفحه 43: رقم الحديث 132: دار الكتب العلميه۔
(۳) الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه 43: رقم الحديث 133: دار الكتب العلميه۔





**عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ مَلَكُ الْمَوْتِ الَّذِيْ يَتَوَفَّى الانْفُسَ كُلَّهَا وَقَدْ سُلِّطَ عَلَى مَا فِي الارْضِ كَمَا سُلِّطَ اَحَدُكُمْ عَلَى مَا فِيْ رَاحِتِهِ وَمَعَهُ مَلائِكَةٌ مِنْ مَلائِكَةِ الرَّحْمَةِ وَمَلائِكَةٌ مِنْ مَلائِكَةِ الْعَذَابِ فَاِذَا تَوَفَّى نَفْسًا طَيِّبَةً دَفَعَهَا اِلَى مَلائِكَةِ الرَّحْمَةِ وَاِذَاتوفّى نَفْسًا خَبِيْثَةً دَفَعَهَا اِلَى مَلائِكَةِ الْعَذَابِ : (۱)**

ترجمہ: حضرت ابن عباس سے روایت ہے کہ ملک الموت ہی تمام اہلِ زمین کو موت دیتے ہیں اور ان کو تمام اہل زمین پر اس طرح مسلط کیا گیا ہے جیسے تم میں سے کوئی اپنی ہتھیلی والی چیز پر اور ان کے ساتھ رحمت اور عذاب کے فرشتے بھی ہوتے ہیں جب وہ کسی پاک نفس کو قبض کرتے ہیں تو اس کی روح ملائکہ رحمت کے سپرد کرتے ہیں اور جب کوئی خبیث روح قبض کرتے ہیں تو وہ ملائکہ عذاب کے حوالے کردیتے ہیں۔

**عَنْ اَبِي الْمُثنىٰ الْحِمْصِيِّ رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِ قَالَ اِنَّ الدُّنْيَا سَهْلُهَا وَجَبْلُهَا بَيْنَ فَخْذَى مَلَك الْمَوْتِ وَمَعَهُ مَلائِكَةُ الرَّحْمَةِ وَمَلائِكَةُ الْعَذَابِ فَيَقْبِضُ الارْوَاحَ فَيُعْطِيْ هٰؤلاءِ وَلِهٰؤلاءِ هٰؤلاءِ لِهٰؤلاءِ يَعْنِيْ مَلائِكَةُ الرَّحْمَةِ وَمَلائِكَةُ الْعَذَاب قِيْلَ فَاِذَا كَانَت مُلْحَمَةٌ وَكَانَ السَّيْفُ مِثْلَ الْبَرْقِ قَالَ يَدْعُوْهَا فَتَاْتِيْهُ الانْفُس : (۲)**

ترجمہ: ابو المثنی حمصی نے فرمایا کہ دنیا تمام کی تمام پہاڑ ہوں یا آبادیاں ملک الموت کی دورانوں کے درمیان میں ہیں اور ان کے ساتھ رحمت وعذاب کے فرشتے ہیں پھر وہ سب کی ارواح خود قبض کر کے رحمت والوں کو مؤمنین کی ارواح اور عذاب والوں کو برے لوگوں کی ارواح دے دیتے ہیں عرض کی گئی جب جنگ زوروں پر ہو اور تلوار بجلی کی طرح چل رہی ہو تو۔ فرمایا کہ ملک الموت ارواح کو بلاتے ہیں تو وہ تمام ارواح اس کے پاس آجاتی ہیں۔

**عَنْ اَبِيْ قَيْسِ الازْدِيّ رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِ قَالَ قِيْلَ لِمَلَكِ الْمَوْتِ كَيْفَ تَقْبِضُ الارْوَاحَ قَالَ اَدْعُوْهَا فَتَجِئُيْنِيْ : (۳)**

ترجمہ: ابوقیس ازدی نے فرمایا کہ ملک الموت علیہ السلام سے پوچھا گیا کہ آپ اکیلے کیسے سب کی ارواح قبض کرتے ہیں فرمایا میں ان کو بلاتا ہوں وہ میرے پاس خود بخود پہونچ جاتی ہیں۔

(۱) الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه 44: رقم الحديث 134: دار الكتب العلميه۔
(۲) كتاب العظمه: جلد 3: صفحه 934: رقم الحديث 470: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه 44: رقم الحديث 135: دار الكتب العلميه۔
(۳) الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه 44: رقم الحديث 136: دار الكتب العلميه۔

عَنْ خَيْثُمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اَتٰى مَلَكُ الْمَوْتِ سُلَيْمَانَ بْنَ دَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَام وَكَانَ لَهٗ صَدِيقاً فَقَالَ لَهٗ سُلَيْمَانُ مَالَكَ تَاتِي اَهْلَ الْبَيْتِ فَتَقْبِضُهُمْ جَمِيعًا وَتَدَعُ اَهْلَ الْبَيْتِ اِلٰى جَنْبِهِمْ لَا تَقْبِضُ مِنْهُمْ اَحَدًا قَالَ لَا اَعْلَمُ بِمَا اَقْبِضُ مِنْهَا اِنَّمَا اَكُوْنُ تَحْتَ الْعَرْشِ فَتُلْقٰى اِلَيَّ صِكَاكٌ فِيْهَا اَسْمَاءٌ : (۱)

ترجمہ: حضرت خثیمہ سے روایت ہے کہ، ملک الموت سلیمان علیہ السلام کی خدمت میں آئے سلیمان علیہ السلام کے ملک الموت دوست تھے آپ نے ان سے دریافت کیا کہ اے ملک الموت! تم ایک گھر میں رہنے والے تمام انسانوں کو مار ڈالتے ہو اور اس کے پڑوس والوں پر آنچ تک نہیں آتی؟ حضرت ملک الموت علیہ السلام نے جواب دیا کہ مجھے تو کچھ پتہ نہیں ہوتا کہ کسے مارنا ہے میں تو عرش الٰہی کے نیچے ہوتا ہوں تو مجھے مرنے والوں کے ناموں کی فہرست دی جاتی ہے (اس میں جس کا نام ہوتا ہے اسے موت دیتا ہوں اور جس کا نہیں اسے نہیں)۔

عَنْ خَيْثُمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ سُلَيْمَانُ بْنُ دَاوٗدَ عَلَيْهِمَا السَّلَام لِمَلَكِ الْمَوْتِ اِذَا اَرَدتَّ اَنْ تَقْبِضَ رُوْحِي فَاعْلِمْنِي بِذٰلِكَ قَالَ مَا اَنَا اَعْلَمُ بِذٰلِكَ مِنْكَ اِنَّمَا هِيَ كُتُبٌ اِلَيَّ فِيْهَا تَسْمِيَةُ مَنْ يَمُوْتُ : (۲)

ترجمہ: خثیمہ نے فرمایا کہ سلیمان بن داؤد علیہ السلام نے ملک الموت کو فرمایا کہ جب میری موت کا وقت آئے تو مجھے پہلے آگاہ کرنا عرض کی مجھے اس کا کوئی علم نہیں ہوتا میرے پاس تو ایک لکھی ہوئی فہرست آتی ہے اس میں مرنے والوں کے اسماء ہوتے ہیں۔

عَنْ مُعَمَّرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ بَلَغَنَا اِنَّ مَلَكَ الْمَوْتِ لَايَعْلَمُ مَتٰى يَحْضُرُ اَجَلُ الْاِنْسَانِ حَتّٰى يُؤْمَرَ بِقَبْضِهَا : (۳)

ترجمہ: معمر نے فرمایا کہ ملک الموت کو کسی کی موت کا پہلے علم نہیں ہوتا ہاں اس وقت انہیں معلوم ہوتا ہے جب انہیں کسی کی روح قبض کرنے کا حکم ہوتا ہے۔

(۱) مصنف ابن ابی شیبہ: جلد 12: صفحہ 143: رقم الحدیث 35270: مکتبۃ الرشد ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 44: رقم الحدیث 137: دار الكتب العلمیہ۔
(۲) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 44: رقم الحدیث 138: دار الكتب العلمیہ۔
(۳) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 44: رقم الحدیث 139: دار الكتب العلمیہ۔
كتاب ذكر الموت: ابن ابی الدنیا: صفحہ 125: رقم الحدیث 233: مكتبۃ الفرقان عجمان 1423ھجری۔





عَنْ عِكْرِمَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ فِي قَوْلِهٖ تَعَالٰى "وَهُوَ الَّذِي يَتَوَفّٰكُمْ بِالَّيْلِ" قَالَ يَتَوَفَّى الْاَنْفُسَ عِنْدَ مَنَامِهَا مِنْ لَيْلَةٍ اِلَّا وَاللّٰهُ يَقْبِضُ الْاَرْوَاحَ كُلَّهَا فَيَسْاَلُ كُلَّ نَفْسٍ عَمَّا عَمِلَ صَاحِبُهَا مِنَ النَّهَارِ ثُمَّ يَدْعُوْ مَلَكَ الْمَوْتِ فَيَقُوْلُ اِقْبِضْ هٰذَا اِقْبِضْ هٰذَا : (۱)

ترجمہ: عکرمہ نے وَهُوَ الَّذِي يَتَوَفّٰكُمْ بِالَّيْلِ کی تفسیر میں فرمایا کہ ہر رات اللہ تعالیٰ نیند میں سب کی روح قبض فرمالیتا ہے تو اس سے دن کے اعمال کا سوال ہوتا ہے پھر اللہ تعالیٰ ملک الموت کو بلا کر فرماتا ہے کہ فلاں کی روح قبض کرے اور فلاں کی۔

عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اِذَا كَانَتْ لَيْلَةُ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ دَفَعَ اِلٰى مَلَكِ الْمَوْتِ صَحِيْفَةً فَيُقَالُ اِقْبِضْ مَنْ فِي هٰذِهِ الصَّحِيْفَةِ فَاِنَّ الْعَبْدَ لَيَفْرِشُ الْفِرَاشَ وَيَنْكِحُ الْاَزْوَاجَ وَيَبْنِي الْبُنْيَانَ وَاِنَّ اِسْمَهٗ قَدْ نُسِخَ فِي الْمَوْتٰى : (۲)

ترجمہ: عطاء بن یسار نے فرمایا کہ پندرہ شعبان کی رات کو اللہ تعالیٰ ملک الموت کو ایک فہرست عطاء کر کے حکم فرماتا ہے کہ اس فہرست سے فلاں فلاں کے نام لے لے اور اس سال ان کی روح قبض کرنا بہت سے لوگ اپنے بستر بچھاتے یا باغ لگاتے ہیں اور نکاح و بیاہ کرتے ہیں اور مکانات تعمیر کرتے ہیں حالانکہ ان کے اسماء مُردوں میں لکھے گئے ہوتے۔

عَنْ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ مَوْلٰى غُفْرَةَ قَالَ يُنْسَخُ لِمَلَكِ الْمَوْتِ مَنْ يَمُوْتُ لَيْلَةَ الْقَدْرِ اِلٰى مِثْلِهَا فَتَجِدُ الرَّجُلَ يَنْكِحُ النِّسَاءَ وَيَغْرِسُ الْغَرْسَ وَاسْمُهٗ فِي الْاَمْوَاتِ : (۳)

ترجمہ: عمر مولی غفرہ نے فرمایا کہ لیلۃ القدر سے دوسری لیلۃ القدر کے درمیان ملک الموت ان کے نام لکھ لیتے ہیں جنہیں اسی دوران موت واقع ہوگی لیکن ان کا حال یہ ہے کہ کوئی عورتوں کے نکاح کے چکر میں ہے تو کوئی باغ بو رہا ہے حالانکہ ان کا نام مُردوں میں لکھا جا چکا ہے۔

(۱) تفسیر ابن ابی حاتم: جلد: 4: صفحہ 1305: رقم الحدیث 7374: مکتبہ نزار ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 45: رقم الحدیث 141: دار الكتب العلمی۔
(۲) تفسیر درمنثور: جلد 13: صفحہ 255: مرکز هجر للبحوث والدراسات مصر۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 45: رقم الحدیث 142: دار الكتب العلمیہ۔
كتاب ذكر الموت: امام ابن ابی الدنیا: صفحہ 134: رقم الحدیث 251: مكتبۃ الفرقان عجمان 1423ھجری۔
(۳) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 45: رقم الحدیث 143: دار الكتب العلمیہ۔

عَنْ رَاشِدِ بْنِ سَعِيْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ فِیْ لَيْلَةِ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَان يُوْحِی اللّٰهُ اِلٰی مَلَكِ الْمَوْتِ بِقَبْضِ كُلِّ نَفْسٍ يُرِيْدُ قَبْضَهَا فِیْ تِلك السَّنَةِ : (١)

ترجمہ: راشد بن سعید سے مروی ہے کہ نبی پاک ﷺ نے فرمایا کہ شعبان کی نصف شب کو اللہ تعالیٰ ملک الموت کو وحی کرتا ہے کہ جو آئندہ سال مریگا اس کا نام لکھ لے۔

عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ يَصُوْمُ شَعْبَانَ كُلَّهُ حَتّٰى يَصِلَهُ بِرَمَضَانَ وَلَمْ يَكُنْ يَصُوْمُ شَهْرًا تَامًّا اِلَّا شَعْبَانَ فَقُلْتُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اِنَّ شَعْبَانَ لَمِنْ اَحَبِّ الشُّهُوْرِ اِلَيْكَ اَنْ تَصُوْمَهُ ؟ قَالَ نَعَمْ يَاعَائِشَةَ اِنَّهُ يُكْتَبُ فِيْهِ لِمَلَكِ الْمَوْتِ مَنْ يَقْبِضُ فَاُحِبُّ اَنْ لَايُنْسَخَ اِسْمِیْ اِلَّا وَاَنَا صَائِمٌ : (٢)

ترجمہ: سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اکرم ﷺ شعبان کا کامل ماہ روزہ رکھتے یہاں تک کہ رمضان شریف شروع ہوجاتا ہے آپ سوائے شعبان کے کسی ماہ کا کامل مہینہ نفلی روزہ نہیں رکھتے میں نے عرض کی حضور آپ کو تمام مہینوں میں سے شعبان سے زیادہ محبت ہے آپ نے فرمایا ہاں۔ آپ نے فرمایا کہ اے عائشہ (رضی اللہ عنہا) شعبان میں ملک الموت (علیہ السلام) کو ہر اس شخص کا نام لکھ دیا جاتا ہے جو آنے والے سال میں فوت ہوگا اسی لئے میں چاہتا ہوں کہ شعبان میں میرا نام ان میں لکھا جائے تو میں روزہ سے ہوں۔

عَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ اِنَّ مَلَكَ الْمَوْتِ كَانَ يَاتِیْ النَّاسَ عَيَانًا فَاَتٰی مُوْسٰی فَلَطَمَهُ فَفَقَاعَيْنَهُ فَاَتٰی رَبَّهُ فَقَالَ يَارَبِّ عَبْدُكَ مُوْسٰی فَقَا عَيْنِیْ وَلَوْلَا كَرَامَتُهُ عَلَيْكَ لَشَقَقْتُ عَلَيْهِ قَالَ لَهُ اِذْهَبْ اِلٰی عَبْدِیْ فَقُلْ لَهُ فَلْيَضَع يَدَهُ عَلٰی جِلْدِ ثَوْرٍ فَلَهُ بِكُلِّ شَعرةٍ وَارَت يَدَهُ سَنَةٌ فَاَتَاهُ فَقَالَ مَا بَعْدَ هٰذَا قَالَ الْمَوْت قَالَ فَالْآنَ فَشَمَّهُ شَمَّةً فَقَبَضَ رُوْحَهُ وَرَدَّاللّٰهُ عَلَيْهِ عَيْنَهُ فَكَانَ بَعْدَ يَاتِیْ النَّاسَ فِیْ خفيةٍ : (٣)

(١) تفسیر درمنثور: جلد:13: صفحہ:254: مرکز ھجر للبحوث والدراسات۔
کنز العمال: جلد:12: صفحہ:140: رقم الحدیث:35171: دار الکتب العلمیہ۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:45: رقم الحدیث:144: دار الکتب العلمیہ۔
(٢) تفسیر درمنثور: جلد:13: صفحہ:255: مرکز ھجر للبحوث والدراسات۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:45: رقم الحدیث:145: دار الکتب العلمیہ۔
(٣) کنز العمال: جلد:11: صفحہ:231: رقم الحدیث:32380: دار الکتب العلمیہ۔
مستدرك للحاکم: جلد:2: صفحہ:680: رقم الحدیث:4166: دار الحرمین مصر۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:46: رقم الحدیث:146: دار الکتب العلمیہ۔





ترجمہ: نبی پاک ﷺ نے فرمایا کہ پہلے زمانہ میں ملک الموت علیہ السلام لوگوں کے پاس کھلم کھلا آتے تھے موسیٰ علیہ السلام نے انہیں تھپڑ مارا تو ان کی آنکھ نکال دی وہ شکایت لیکر اللہ تعالیٰ کے ہاں حاضر ہوئے اور عرض کی یارب تعالیٰ تیرے بندے موسیٰ (علیہ السلام) نے میری آنکھ نکال لی اگر تیرے نزدیک ان کی بزرگی نہ ہوتی تو میں انہیں مشقت ڈالتا۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا میرے بندے کے پاس جاکر کہو کہ اپنا ہاتھ بیل کی پیٹھ پر رکھے تو اس کے لئے ہر بال کے بدلے میں زندگی کے سال عطا ہونگے۔ ملک الموت علیہ السلام موسیٰ علیہ السلام کے پاس آئے اور اللہ تعالیٰ کا پیغام پہونچایا، موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا اس کے بعد کیا ہوگا۔ ملک الموت علیہ السلام نے فرمایا پھر بھی موت آئیگی، موسیٰ علیہ السلام نے کہا تو پھر ابھی میری روح قبض کرلو ملک الموت نے آپکو خوشبو کا پھول سنگھایا اور ان کی روح قبض کرلی اور اللہ تعالیٰ نے ان کی آنکھ واپس کردی اس کے بعد ملک الموت چھپ کر آتے ہیں۔

عَنِ الاعْمَشْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ مَلَكُ الْمَوْتِ يَظْهِرُ لِلنَّاسِ فَيَاتِی الرَّجُل فَيَقُوْلُ اِقْضِ حَاجَتَكَ فَاِنِّیْ اُرِيْدُ اَنْ اَقْبِضُ رُوْحكَ فَشَكَا فَاَنْزَلَ الدَّاءَ وَجَعَل الْمَوْتُ خُفِيَّةً : (١)

ترجمہ: اعمش نے فرمایا کہ ملک الموت علیہ السلام لوگوں کے پاس کھلم کھلا آتے جس کی روح قبض کرنی ہوتی اسے فرماتے تو اپنی حاجت پوری کرلے میں تیری روح قبض کرلوں اس کے بعد ملک الموت نے اللہ تعالیٰ سے شکایت کی کہ لوگ موت سے گھبراتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان پر بیماری نازل فرمائی اور موت خفیہ آنے لگی۔

عَنْ جَابِرِ بْنِ زَيْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اِنَّ مَلَكَ الْمَوْتِ كَانَ يَقْبِضُ الارْوَاحَ بِغَيْرِ وَجْع فَسَبَّهُ النَّاسُ وَلَعَنُوْهُ فَشَكٰی اِلٰی رَبِّهِ فَوَضَعَ اللّٰهُ الاوْجَاعَ وَنَسِیَ مَلَكَ الْمَوْتِ يُقَالُ مَاتَ فُلَانٌ بِكَذَا وَكَذَا : (٢)

ترجمہ: جابر بن زید نے فرمایا کہ ملک الموت بغیر کسی تکلیف بیماری وغیرہ کے روح قبض کرتے اور کھلم کھلا۔ لوگوں نے ملک الموت کو گالی دیں اور برا بھلا کہا تو انہوں نے اللہ تعالیٰ سے شکایت کی۔ اللہ تعالیٰ نے ان پر درد وغیرہ (بیماریاں) طاری کردی اور لوگ ملک الموت کو بھول گئے اب کہتے ہیں فلاں مرگیا اسے فلاں تکلیف ہوئی وغیرہ وغیرہ۔

(١) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:46: رقم الحدیث:147: دار الکتب العلمیہ۔
(٢) کتاب العظمہ: جلد:3: صفحہ:897: رقم الحدیث:437: دار العاصمہ ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:46: رقم الحدیث:148: دار الکتب العلمیہ۔

**عَنْ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَّ مَلَکًا اِسْتَاْذَنَ رَبَّہٗ اَنْ یَھْبِطَ اِلٰی اِدْرِیْسَ عَلَیْہِ السَّلام فَاَتَاہُ فَسَلَّمَ عَلَیْہِ فَقَالَ لَہٗ اِدْرِیْس عَلَیْہِ السَّلام ھَلْ بَیْنَکَ وَبَیْنَ مَلَکِ الْمَوْتِ شَیْئ قَالَ ذَاکَ اَخِیْ مِنَ الْمَلاَئِکَۃِ قَالَ ھَلْ تَسْتَطِیْعُ اَنْ تَنْفَعَنِیْ عِنْدَہٗ بِشَیْئ قَالَ اَمَّا یُؤَخِّرَ شَیْئًا اَوْ یُقَدِّمَہٗ فَلا وَلٰکِنْ سَاُکَلِّمُہٗ لَکَ فَیَرْفُقُ بِکَ عِنْدَالْمَوْتِ قَالَ ارْکَبْ بَیْنَ جَنَاحَیَّ فَرَکَبَ اِدْرِیْسُ عَلَیْہِ السَّلام فَصَعِدَ اِلَی السَّمَاءِ الْعُلْیَاء فَلَقِیَ مَلَکَ الْمَوْتِ وَاِدْرِیْسُ عَلَیْہِ السَّلام بَیْنَ جَنَاحَیْہِ فَقَالَ لَہُ الْمَلَکُ اِنَّ لِیْ اِلَیْکَ حَاجَۃً قَالَ قَدْ عَلِمْتُ حَاجَتَکَ تُکَلِّمُنِیْ فِیْ اِدْرِیْسَ وَقَدْ مُحِیَ اِسْمُہٗ وَلَمْ یَبْقِ مِنْ اَجَلِہٖ اِلّاَ نِصْفَ طُرْفَۃَ عَیْنٍ فَمَاتَ اِدْرِیْسُ عَلَیْہِ السَّلام بَیْنَ جَنَاحَیِ الْمَلَکِ : (۱)**

ترجمہ: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ایک فرشتہ نے اللہ تعالیٰ سے اجازت چاہی کہ وہ ادریس علیہ السلام سے ملاقات کریں۔ اللہ تعالیٰ نے اجازت دیدی وہ ادریس علیہ السلام کے ہاں حاضر ہوا۔ اسے ادریس علیہ السلام نے کہا کہ آپ کا ملک الموت سے کوئی تعلق ہے اس نے کہا ہاں وہ بھی میرا فرشتہ بھائی ہے۔ آپ نے فرمایا کہ آپ اس سے کوئی بات منوا سکتے ہیں اس نے کہا کہ موت کے متعلق تو وہ کچھ بڑھائیں گے اور نہ گھٹائیں گے۔ ہاں میں ان سے اتنا منوا سکتا ہوں کہ وہ آپ پر موت نرمی سے وارد کریں گے۔ آپ میرے پروں کے درمیان میں بیٹھ جائیں۔ ادریس علیہ السلام اس کے پروں میں بیٹھے تو وہ فرشتہ انہیں آسمان پر لے گیا۔ وہاں ادریس علیہ السلام کی ملک الموت علیہ السلام سے ملاقات ہوگئی اس فرشتہ نے کہا کہ مجھے تیرا کام معلوم ہے تم ادریس علیہ السلام کے بارہ میں کچھ کہنا چاہتے ہو لیکن زندوں میں سے انکا نام مٹ چکا ہے ان کے اجل میں آنکھ جھپکنے کا آدھا وقت رہ گیا اس کے بعد ادریس علیہ السلام کی موت فرشتے کے دونوں پروں کے درمیان واقع ہوئی۔

---

**(۱) تفسیر قرطبی: جلد: 13: صفحہ: 468: مؤسسۃ الرسالۃ بیروت۔**
**تفسیر درمنثور: جلد: 10: صفحہ: 84: مرکز ھجر للبحوث والدراسات۔**
**تفسیر ابن کثیر: جلد: 5: صفحہ: 241: دار طیبہ ریاض۔**
**الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 46: رقم الحدیث: 149: دار الکتب العلمیہ۔**





**عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُنْکَدِرْ رَحْمَۃُ اللّٰہِ عَلَیْہِ اِنَّ مَلَکَ الْمَوْتِ قَالَ لاِبْرَاھِیْمَ عَلَیْہِ السَّلام اِنَّ رَبَّکَ اَمَرَنِیْ اَنْ اَقْبِضَ نَفْسَکَ بِاَیْسَرِ مَاقَبَضْتُ نَفْسٍ مُؤْمِنٍ قَالَ فَاِنِّیْ اَسْاَلُکَ بِحَقِّ الَّذِیْ اَرْسَلَکَ اَنْ تُرَاجِعَہٗ فِیَّ فَقَالَ اِنَّ خَلِیْلَکَ سَاَلَ اَنْ اُرَاجِعَکَ فِیْہِ فَقَالَ ائْتِہٗ وَقُلْ لَہٗ اِنَّ رَبَّکَ یَقُوْلُ اِنَّ الْخَلِیْلَ یُحِبُّ لِقَاءَ خَلِیْلِہٖ فَاَتَاہُ فَقَالَ اِمْضِ لِمَا اُمِرْتَ بِہٖ قَالَ یَااِبْرَاھِیْم عَلَیْہِ السَّلام ھَلْ شَرِبْتَ شَرَابًا قَالَ لا فَاسْتَنْکَھَہٗ قَبَضَ نَفْسَہٗ عَلٰی ذٰلِکَ : (۱)**

ترجمہ: ملک الموت نے ابراہیم علیہ السلام کو کہا کہ آپ کے رب تعالیٰ نے مجھے آپ کی روح قبض کرنے کا حکم فرمایا ہے کہ آپ کی روح باقی مؤمنوں کی بہ نسبت زیادہ آسانی سے قبض کروں۔ ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا میں تجھے اسی ذات کا واسطہ دیتا ہوں جس نے تمہیں میرے پاس بھیجا آپ واپس جا کر اللہ تعالیٰ کو عرض کرو کہ آپ یہ حکم واپس لے لیں۔ عزرائیل علیہ السلام نے واپس اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عرض کی تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ خلیل (علیہ السلام) کو کہو کہ دوست تو دوست کی ملاقات چاہتا ہے اور آپ نہیں چاہتے۔ یہ سن کر ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا وہی کرو جس کا تمہیں حکم ہوا ہے یعنی روح قبض کرے۔ ملک الموت نے کہا کیا آپ نے کبھی شربت پیا ہے۔ آپ نے فرمایا نہیں۔ اس نے آپ کے منہ میں شربت ڈال کر فوراً روح قبض کر لی۔

**عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ قَالَ کَانَ دَاوٗدَ عَلَیْہِ السَّلام فِیْہِ غَیْرَۃٌ شَدِیْدَۃٌ فَکَانَ اِذَا خَرَجَ اُغْلِقَتِ الاَبْوَابَ فَلَمْ یَدْخِل عَلٰی اَھْلِہٖ اَحَدْحَتّٰی یَرْجِعَ فَخَرَجَ ذَاتَ یَوْم وَرَجَعَ فَاِذَافِی الدَّارِ رَجُلٌ قَائِمٌ فَقَالَ لَہٗ مَنْ اَنْتَ قَالَ اَنَا الَّذِیْ لَااَھَابَ الْمُلُوْکَ وَلاَیَمْنَعُ مِنِّی الْحِجَابَ قَالَ دَاوٗدَعَلَیْہِ السَّلام اَنْتَ اِذًاوَاللّٰہِ مَلَکُ الْمَوْتِ مَرْحَبًا بِاَمْرِ اللّٰہِ فَزَمَّلَ دَاوٗدَ عَلَیْہِ السَّلام مَکَانَہٗ فَقَبِضَتْ نَفْسَہٗ : (۲)**

ترجمہ: نبی پاک ﷺ نے فرمایا کہ داؤد علیہ السلام سخت باغیرت تھے جب گھر سے باہر جاتے تو دروازوں پر تالے لگاتے تا کہ ان کی واپسی تک ان کے گھر میں کوئی داخل نہ ہو۔ ایک دن آپ واپس لوٹے تو دیکھا ان کے گھر کے اندر کوئی آدمی کھڑا ہے۔ آپ نے فرمایا تو کون ہے؟ کہا میں وہ ہوں جسے بادشاہوں سے کوئی خوف نہیں اور نہ اس کے آگے کوئی حجاب ہے۔ داؤد علیہ السلام نے کہا بخدا تو ہی ملک الموت ہے۔ اللہ تعالیٰ کا حکم ہے مرحبا خوش آمدید۔ اسی وقت داؤد علیہ السلام نے چادر اوڑھی تو ملک الموت نے روح قبض کر لی۔

---

(۱) **کتاب العظمہ: جلد: 3: صفحہ: 913: رقم الحدیث: 448: دار العاصمہ ریاض۔**
**الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 47: رقم الحدیث: 150: دار الکتب العلمیہ۔**
(۲) **کنز العمال: جلد: 11: صفحہ: 224: رقم الحدیث: 32324: دار الکتب العلمیہ۔**
**مجمع الزوائد: جلد: 8: صفحہ: 271: رقم الحدیث: 13796: دار الکتب العلمیہ۔**
**الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 47: رقم الحدیث: 151: دار الکتب العلمیہ۔**

**عَنْ اَبِیْ اُمَامَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ یَقُوْلُ اِنَّ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ وُکِّلَ مَلَکَ الْمَوْتِ بِقَبْضِ الارْوَاحِ اِلَّا شُھَدَاءِ الْبَحْرِ فَاِنَّہٗ یَتَوَلّٰی قَبْضَ اَرْوَاحِھِمْ : (۱)**

ترجمہ: ابوامامہ نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا کہ ملک الموت کو اللہ تعالیٰ نے ارواح قبض کرنے پر مقرر کیا ہے سوائے شہداء البحر (سمندر میں شہید ہونے والے) کے کہ ان کی روح اللہ تعالیٰ خود قبض کرتا ہے۔

**عَنْ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ وُکِّلَ مَلَکَ الْمَوْتِ بِقَبْضِ اَرْوَاحِ الادَمِیِّیْنَ فَھُوَ الَّذِیْ یَلِیْ قَبْضَ اَرْوَاحِھِمْ وَمَلَکٌ فِیْ الْجِنِّ وَمَلَکٌ فِی الشَّیَاطِیْنِ وَمَلَکٌ فِیْ الطَّیْرِ وَالْوُحُشِ وَالسَّبَاعِ وَالْحَیَّتَانِ وَالنَّمْلِ فَھُمْ اَرْبَعَۃُ اَمْلَاکٍ وَالْمَلَائِکَۃُ یَمُوْتُوْنَ فِیْ الصَّعِقَۃِ الاوْلیٰ وَاِنَّ مَلَکَ الْمَوْتِ یَلِی قَبْضَ اَرْوَاحِھِمْ ثُمَّ یَمُوْتُ فَاَمَّا الشُّھَدَاءُ فِیْ الْبَحْرِ فَاِنَّ اللّٰہ یَلِی قَبْضَ اَرْوَاحِھِمْ لایُوَکِّلُ ذٰلِکَ اِلٰی مَلَکِ الْمَوْتِ لِکَرَامَتِھِمْ عَلَیْہِ حَیْثُ رَکِبُوْا لُجَجِ الْبَحْرِ فِیْ سَبِیْلِہٖ : (۲)**

ترجمہ: ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ ملک الموت آدمیوں کی ارواح قبض کرنے پر مقرر ہے۔ جنات کی ارواح قبض کرنے والا اور فرشتہ ہے یونہی شیاطین کی ارواح قبض کرنے اور پرندوں اور وحشیوں اور درندوں اور سانپوں اور چیونٹیوں کی ارواح قبض کرنے والا اور ہے اس اعتبار سے ارواح قبض کرنے والے چار فرشتے ہیں اور تمام فرشتے پہلے نفخ (پہلی کڑک) کے وقت مرجائیں گے اور ان کی ارواح بھی ملک الموت قبض کریں گے پھر ملک الموت مریں گے اور شہداء البحر کی ارواح اللہ تعالیٰ خود قبض کرتا ہے یہ ان کی کرامت کی وجہ سے ہے کہ وہ اللہ کی راہ میں دریا کی موجوں میں سوار ہوئے۔

**عَنْ مُحَمَّد بْنِ کَعْبِ الْقُرْظِیِّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ بَلَغَنِیْ اِنَّ آخِرَمَنْ یَمُوْتُ مَلَکُ الْمَوْتِ یُقَالُ لَہٗ یَامَلَکَ الْمَوْتِ مُتْ فَیَصْرِخُ عِنْدَ ذٰلِکَ صَرْخَۃً لَوْسَمِعَھَا اَھْلَ السَّمَاوَاتِ وَالارضِ لَمَاتُوْا فَزِعًاثُمَّ یَمُوْت : (۳)**

ترجمہ: محمد بن کعب قرظی نے فرمایا کہ سب سے آخر میں ملک الموت پر موت آئیگی اسے کہا جائے گا اے ملک الموت مر جا جب وہ فوت ہوگا تو چیخے گا اگر اس کے چیخنے کی آواز کو آسمان و زمین والے سن لیں تو اس سے خوفزدہ ہو کر مر جائیں۔

---

(۱) سنن ابن ماجه :كتاب الجهاد :باب فضل غزو البحر :صفحه 472 :رقم الحديث 2778 :مكتبه المعارف رياض۔
الحبائك فى اخبار الملائك :صفحه 47 :رقم الحديث 152 :دار الكتب العلميه۔
(۲) الحبائك فى اخبار الملائك :صفحه 48 :رقم الحديث 153 :دار الكتب العلميه۔
(۳) الحبائك فى اخبار الملائك :صفحه 48 :رقم الحديث 154 :دار الكتب العلميه۔





**عَنْ زِیَادِ النُّمَیْرِیْ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَرَاْتُ فِیْ بَعْضِ الْکُتُبِ اِنَّ الْمَوْتَ اَشَدُّ عَلٰی مَلَکِ الْمَوْتِ مِنْہُ عَلٰی جَمِیْعِ الْخَلْقِ : (۱)**

ترجمہ: زیاد نمیری نے فرمایا کہ میں نے بعض کتب میں پڑھا ہے کہ مخلوق میں سب سے زیادہ سخت موت ملک الموت پر طاری ہوگی۔

**عَنْ اَنَس رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ آجَالُ الْبَھَائِم وَخِشَاشُ الارْضِ کُلّھَا فِیْ التَّسْبِیْح فَاِذَا انْقَضیٰ تَسْبِیْحھَا قَبِضَ اللّٰہُ اَرْوَاحَھَاوَلَیْسَ اِلَی مَلَکِ الْمَوْتِ مِنْ ذٰلِکَ شَیْءٌ : (۲)**

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ بہائم اور زمین کے کیڑے مکوڑوں تمام کی تسبیح ہے کہ جب وہ تسبیح سے رک جائیں تو ان پر موت آجاتی ہے ان کی ارواح خود اللہ تعالیٰ قبض کرتا ہے اس میں ملک الموت کو کوئی دخل نہیں۔

**عَنْ سُلَیْمَانَ بْنِ مُعَمّر رَحْمَۃُ اللّٰہِ عَلَیْہِ قَالَ حَضِرْتُ مَالِکَ بْنِ اَنَس رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ وَسَاَلَہٗ رَجُلٌ عَنِ الْبُرَاغِیْثِ أَمَلَکُ الْمَوْتِ یَقْبِضُ اَرْوَاحَھَا فَاطْرَق طَوِیْلًا ثُمَّ قَالَ أَلَھَا نَفْسٌ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَاِنَّ مَلَکَ الْمَوْتِ یَقْبِضُ اَرْوَاحھَا اَللّٰہُ یَتَوَفَّی الْاَنْفُسَ حِیْنَ مَوْتِھَا : (۳)**

ترجمہ: مالک بن انس سے کسی نے پوچھا کہ کیا کیڑے مکوڑوں کی ارواح بھی ملک الموت قبض کرتا ہے۔ آپ نے کافی دیر جھکا کر سر اٹھایا اور فرمایا کیا ان میں نفس ہے۔ اس نے کہا ہاں۔ آپ نے فرمایا کہ پھر ان کی ارواح بھی ملک الموت قبض کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: **اَللّٰہُ یَتَوَفَّی الْاَنْفُسَ حِیْنَ مَوْتِھَا:**

**عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ اِنَّ لِمَلَکِ الْمَوْتِ حَرْبَۃٌ تَبْلُغُ مَابَیْنَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ فَاِذَاانْقَضَی اَجَلُ عَبْدٍ مِنَ الدُّنْیَا ضَرَبَ رَاْسَہٗ بِتِلْکَ الْحَرْبَۃِ وَقَالَ الآنَ یُزَارُبِکَ عَسْکَرَ الْمَوْتِ : (٤)**

ترجمہ: حضرت معاذ بن جبل نے فرمایا کہ ملک الموت کے پاس ایک نیزہ ہے جو مشرق سے مغرب تک لمبا ہے جب کسی کی مدت حیات ختم ہوتی ہے تو وہ نیزہ کو اس کے سر پر مارتے ہیں اور کہتے ہیں اب تم موت کے لشکر کو دیکھو گے۔

---

(۱) الحبائك فى اخبار الملائك :صفحه 47 :رقم الحديث 155 :دار الكتب العلميه۔
(۲) كتاب العظمه :جلد :5 :صفحه 1736 :رقم الحديث 1210 :دار العاصمه رياض۔
كتاب الضعفاء للعقيلى :جلد 4 :صفحه 1444 :رقم الحديث 1927 :دار الصميعى رياض 1420هجرى۔
الحبائك فى اخبار الملائك :صفحه 49 :رقم الحديث 156 :دار الكتب العلميه۔
(۳) الحبائك فى اخبار الملائك :صفحه 49 :رقم الحديث 157 :دار الكتب العلميه۔
(٤) الحبائك فى اخبار الملائك :صفحه 48 :رقم الحديث 158 :دار الكتب العلميه۔
كتاب العظمه :جلد :3 :صفحه 936 :رقم الحديث :472 :دار العاصمه رياض۔

عَنْ ابنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنہُ اِنَّ لِمَلَكِ الْمَوْتِ حَرْبَةٌ مَسْمُوْمَةٌ طَرَفٌ لَهَا بِالْمَشْرِقِ وَطَرَفٌ لَهَا بِالْمَغْرِبِ يُقْطَعُ بِهَاعِرْقَ الْحَيَاةِ : (١)

ترجمہ: حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ملک الموت کے پاس ایک نیزہ ہے جس کا ایک کنارہ مشرق میں دوسرا مغرب میں ہے اس سے وہ رگ زندگی کاٹتے ہیں۔

عَنْ زُهَيْرِ بْنِ مُحَمَّد رَضِیَ اللّٰہُ عَنہُ قَالَ مَلَكُ الْمَوْتِ جَالِسٌ عَلٰى مِعْرَاجٍ بَيْنَ السَّمَاءِ وَالاَرْضِ وَلَهُ رُسُوْلٌ مِنَ الْمَلَائِكَةِ فَاِذَا كَانَتِ النَّفْسُ فِيْ ثَغْرَةِ النَّحْرِ رَاٰى مَلَكُ الْمَوْتِ عَلٰى مِعْرَاجِهٖ شَخَصَ بَصَرُهٗ اِلَيْهِ فَنَظِرَهٗ آخرمَا يَمُوْتُ : (٢)

ترجمہ: زہیر بن محمد نے فرمایا کہ ملک الموت زمین آسمان کے درمیان ایک سیڑھی پر بیٹھے ہیں جب ان کے کارندے فرشتے مردے کی روح گلے میں لاتے ہیں تو وہ ملک الموت کی سیڑھی کی طرف دیکھتا ہے اور ملک الموت اپنی سیڑھی پر سے اسے دیکھتے ہیں اور یہ مردے کا آخری وقت ہوتا ہے۔

عَنِ الْحَكَمِ بْنِ اَبَانٍ رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِ قَالَ سُئِلَ عِكْرَمَةَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنہُ اَيُبْصِرُ الاعمٰى مَلَكَ الْمَوْتِ اِذَا جَاءَ يَقْبِضُ رُوْحَهٗ قَالَ نَعَمْ : (٣)

ترجمہ: عکرمہ سے پوچھا گیا کہ کیا نابینا موت کے وقت ملک الموت فرشتہ کو دیکھتا ہے آپ نے فرمایاہاں۔

عَنْ مُجَاهِدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنہُ قَالَ مَامِنْ مَرَضٍ يُمَرِّضُهُ الْعَبْدُ اِلَّا رَسُوْلُ مَلَكِ الْمَوْتِ عِنْدَهٗ حَتّٰى اِذَا كَانَ آخِرَ مَرَضٍ يُمَرِّضُهُ الْعَبْدُ آتَاهُ مَلَكُ الْمَوْتِ فَقَالَ اَتَاكَ رَسُوْلٌ بَعْدَ رَسُوْلٍ فَلَمْ تَعْبَابِهٖ وَقَدْ اَتَاكَ رَسُوْلٌ يُقْطَعُ اَثَرَكَ مِنَ الدُّنْيَا : (٤)

ترجمہ: حضرت مجاہد نے فرمایا ہر مرض انسان کی طرف ملک الموت کا قاصد ہے جب اس کا آخری مرض اسے مریض کرتا ہے تو ملک الموت کہتا ہے کہ میرے قاصد تیرے پاس یکے بعد دیگر آتے رہے تو نے انہیں غیر معتبر سمجھا اب تیرے پاس وہ قاصد آیا ہے جو دنیا میں تیرا نشان تک نہ چھوڑیگا (یعنی موت دیگا)۔

---

(١) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:49: رقم الحديث:159: دار الكتب العلميه۔
(٢) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:49: رقم الحديث:160: دار الكتب العلميه۔
(٣) كتاب ذكر الموت: امام ابن ابی الدنيا: صفحه:120: رقم الحديث:220: مكتبة الفرقان عجمان۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:49: رقم الحديث:161: دار الكتب العلميه۔
(٤) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:50: رقم الحديث:162: دار الكتب العلميه۔





عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ اِذَا جَاءَ مَلَكُ الْمَوْتِ اِلٰى وَلِیِّ اللّٰهِ تَعَالٰى سَلَّمَ عَلَيْهِ وَسَلَامُهٗ عَلَيْهِ اَنْ يَّقُوْلَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاوَلِیَّ اللّٰهِ قُمْ فَاخْرُجْ مِنْ دَارِكَ الَّتِیْ خَرَّبْتَهَا اِلٰى دَارِكَ الَّتِیْ عَمَّرْتَهَا وَاِذَا لَمْ يَكُنْ وَلِيًّا لِلّٰهِ قَالَ لَهٗ قُمْ فَاخْرُجْ مِنْ دَارِكَ الَّتِیْ عَمَّرْتَهَا اِلٰى دَارِكَ الَّتِیْ خَرَّبْتَهَا : (١)

ترجمہ: حضور سرور عالم ﷺ نے فرمایا کہ ملک الموت جب کسی ولی اللہ کے پاس آتا ہے تو اس پر کہتا ہے اور اس کا سلام یوں ہے: السلام علیک یا ولی اللہ۔ اٹھ کھڑا ہو اور اس دار سے نکل جسے تو نے ویران کیا اس دار کی طرف جسے تو نے آباد کیا اگر مردہ غیر ولی ہو تو اسے کہتا ہے اٹھ اس دار سے جسے تو نے آباد کیا اور چل اس دار کی طرف چل جسے تو نے ویران کیا۔

عَنْ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنہُ قَالَ اِذَا اَرَادَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ قَبْضَ رُوْحِ الْمُؤْمِنِ اَوْحٰى اِلٰى مَلَكِ الْمَوْتِ اَقْرِئْهُ مِنِّی السَّلَام فَاِذَا جَاءَ مَلَكُ الْمَوْتِ يَقْبِضُ رُوْحَهٗ قَالَ رَبُّكَ يُقْرِئُكَ السَّلَام : (٢)

ترجمہ: عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جب اللہ تعالیٰ کسی مؤمن کی روح نکالنے کا ارادہ فرماتا ہے تو ملک الموت کی طرف وحی بھیجتا ہے کہ جس بندے کی روح نکالنے جارہے ہو اسے میرا اسلام کہنا۔ جب ملک الموت اس بندے کی روح نکالتا ہے تو اسے کہتا ہے تیرا رب تعالیٰ تجھے سلام کہہ رہا ہے۔

عَنْ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنہُ قَالَ اِذَا جَاءَ مَلَكُ الْمَوْتِ يَقْبِضُ رُوْحَ الْمُؤْمِنِ قَالَ رَبُّكَ يُقْرِئُكَ السَّلَام : (٣)

ترجمہ: ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جب ملک الموت مؤمن کی روح نکالتا ہے تو اسے کہتا ہے کہ تجھے تیرا رب سلام کہتا ہے۔

---

(١) كتاب العظمه: جلد:3: صفحه:898: رقم الحديث:438: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:50: رقم الحديث:163: دار الكتب العلميه۔
(٢) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:50: رقم الحديث:164: دار الكتب العلميه۔
(٣) كتاب ذكر الموت: امام ابن ابی الدنيا: صفحه:163: رقم الحديث 292 مكتبة الفرقان عجمان 1423هجری
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:50: رقم الحديث:165: دار الكتب العلميه۔

## سکینت علیہ السلام

بعض ملائکہ کرام ایسے بھی ہیں جو اللہ والوں کی زبان پر بولتے ہیں ان میں ایک سَکِینَتْ علیہ السلام بھی ہیں۔

**عَنْ عَلِیٍّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ اِذَاذُکِرَ الصَّالِحُوْنَ فَحَیَّ هَلًا بِعُمَرَ مَاکُنَّا اَصْحَابَ مُحَمَّدٍ نَبْعُدُ اِنَّ السَّکِیْنَةَ تَنْطِقُ عَلٰی لِسَانِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ : (۱)**

ترجمہ: حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: جب نیکو کاروں کا ذکر کیا جائے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو یاد کیا جائے ہم نبی پاک ﷺ کے صحابہ اس بات کو بعید نہیں سمجھتے تھے کہ حضرت سکینت علیہ السلام حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی زبان پر بولتے ہیں۔

**قَالَ ابْنُ الْاَثِیْرِ فِی النِّھَایَةِ اَلسَّکِیْنَةُ ھُنَا مَلَکٌ : (۲)**

ترجمہ: امام ابن اثیر (جزری) ''نہایہ'' میں فرماتے ہیں سکینت سے یہاں فرشتہ مراد ہے۔

**عَنْ اُسَیْدِ بْنِ حُضَیْرٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَّہٗ اَتَی النَّبِیَّ ﷺ فَقَالَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ﷺ اِنِّیْ کُنْتُ اَقْرَاءُ الْبَارِحَةَ سُوْرَةَ الْکَھْفِ فَجَاءَ شَیْءٌ حَتّٰی غَطّٰی فِیَّ فَقَالَ النَّبِیُّ ﷺ تِلْکَ السَّکِیْنَةُ جَاءَتْ حَتّٰی تَسْمَعَ الْقُرْاٰنَ : (۳)**

ترجمہ۔ حضرت اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ کے پاس حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! رات میں نے سورہ کہف پڑھی تو کوئی چیز آئی تھی جس نے میرا منہ ڈھانپ لیا تو نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

**تِلْکَ السَّکِیْنَةُ جَاءَتْ حَتّٰی تَسْمَعَ الْقُرْاٰنَ**

یہ سکینت علیہ السلام تھے جو قرآن پاک سننے کے لئے آئے تھے۔

---

(۱) مجمع البحرین فی زوائد المعجمین : جلد:6 :صفحہ:247 :رقم الحدیث:3664 :مکتبۃ الرشد ریاض۔
فضائل الصحابۃ :امام احمد بن حنبل :صفحہ:270 :رقم الحدیث:356 :دار العلم جدہ 1403ھجری۔
مجمع الزوائد :جلد:9 :صفحہ:53 :رقم الحدیث:14473 :دار الکتب العلمیہ۔
الحبائک فی اخبار الملائک :صفحہ:83 :رقم الحدیث:295 :دار الکتب العلمیہ۔
(۲) الحبائک فی اخبار الملائک :صفحہ:83 :رقم الحدیث:295 :دار الکتب العلمیہ۔
النہایۃ فی غریب الحدیث :جلد:2 :صفحہ:386 :دار احیاء التراث العربی بیروت۔
(۳) تفسیر در منثور :جلد:9 :صفحہ:474 :مرکز ہجر للبحوث والدراسات مصر۔
الحبائک فی اخبار الملائک :صفحہ:83 :رقم الحدیث:296 :دار الکتب العلمیہ۔





**عَنْ اَبِیْ سَلَمَةَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ بَیْنَا اُسَیْدُ بْنُ حُضَیْرٍ الْاَنْصَارِیُّ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ یُصَلِّیْ بِاللَّیْلِ فَاِذَا غَشِیَتْنِیْ مِثْلَ السَّحَابَةِ فِیْھَا مِثْلُ الْمَصَابِیْحِ وَالْمَرْاَةُ نَائِمَةٌ اِلٰی جَنْبِیْ وَھِیَ حَامِلٌ وَالْفَرَسُ مَرْبُوْطٌ فِی الدَّارِ فَخَشِیْتُ اَنْ تَنْفِرَ الْحِصَانُ فَتَفْزَعَ الْمَرْاَةُ فَتُلْقِیْ وَلَدَھَا فَانْصَرَفْتُ مِنْ صَلَاتِیْ فَقَالَ اِقْرَاءْ یَااُسَیْدُ فَاِنَّ ذٰلِکَ مَلَکٌ اِسْتَمَعَ الْقُرْاٰنَ : (۱)**

ترجمہ: حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم حضرت اسید بن حضیر انصاری رضی اللہ عنہ کے ساتھ رات کو نماز میں مشغول تھے پس اچانک بادل کی مانند کسی شے نے مجھے ڈھانپ لیا اس میں ستاروں کی مانند کچھ تھا اور میری بیوی میرے ایک طرف میں سوئی ہوئی تھی اور وہ حاملہ بھی تھی اور گھوڑا ابھی دیوار سے بندھا ہوا تھا مجھے خطرہ لاحق ہوا کہ گھوڑا بھاگ نہ جائے اور عورت گھبرا نہ جائے کہ اس کا بچہ بھی ضائع ہو جائے میں نے اپنی نماز توڑ دی آپ نے اسید سے مخاطب ہو کر کہا اے اسید یہ ایک فرشتہ ہے جو قرآن سننے آیا ہے۔

**فوائد:** (۱) سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی بہت بڑی شان ہے کہ ان کی زبان پر فرشتہ بحکم رحمٰن بولتا ہے (۲) نبی پاک ﷺ کی علمی وسعت کہ کوئی امر کہیں بھی واقع ہو آپ اسے بخوبی جانتے ہیں (۳) جیسا کہ حضرت اُسید بن حضیر رضی اللہ عنہ کے واقعہ سے ثابت ہوتا ہے (۴) تلاوت قرآن کے وقت نزول ملائکہ ہوتا ہے۔

## دیک علیہ السلام کی تسبیح کی برکت

**عَنْ اَبِیْ سُفْیَانَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ اِنَّ لِلّٰہِ مَلَکًا فِی السَّمَاءِ یُقَالُ لَہُ الدِّیْکُ فَاِذَا سَبَّحَ فِی السَّمَاءِ سَبَّحَتِ الدُّیُوْکُ فِی الْاَرْضِ یَقُوْلُ سُبْحَانَ السُّبُّوْحِ الْقُدُّوْسِ الْمَلِکِ الدَّیَّانِ الَّذِیْ لَااِلٰہَ اِلَّاھُوَ فَمَا قَالَھَا مَکْرُوْبٌ اَوْ مَرِیْضٌ عِنْدَ ذٰلِکَ اِلَّا کَشَفَ اللّٰہُ ھَمَّہٗ : (۲)**

ترجمہ: حضرت ابوسفیان فرماتے ہیں کہ آسمان میں اللہ تعالیٰ کا ایک فرشتہ ہے جس کو دیک (مرغ) کہا جاتا ہے جب وہ آسمان میں تسبیح کہتا ہے تو زمین کے مرغ (بھی) تسبیح کہتے ہیں اس کی تسبیح یہ ہے:

**سُبْحَانَ السُّبُّوْحِ الْقُدُّوْسِ الْمَلِکِ الدَّیَّانِ الَّذِیْ لَااِلٰہَ اِلَّاھُوَ**

سبوح و قدوس پاک ہے جو بادشاہ حاکم ہے جس کے سوا کوئی خدا نہیں۔

جس پریشان حال یا مریض نے یہ کلمات پڑھے اللہ تعالیٰ اس کی مصیبت کو دور کر دیتا ہے۔

---

(۱) مشکوۃ شریف :کتاب فضائل القرآن :صفحہ:184 :قدیمی کتب خانہ۔
معرفۃ الصحابہ :لامام ابو نعیم :جلد:1 :صفحہ:259 :رقم الحدیث:879 :دار الوطن ریاض 1419ھجری۔
الحبائک فی اخبار الملائک :صفحہ:83 :رقم الحدیث:297 :دار الکتب العلمیہ۔
(۲) کتاب العظمہ :جلد:3 :صفحہ:1013 :رقم الحدیث:533 :دار العاصمہ ریاض۔
الحبائک فی اخبار الملائک :صفحہ:79 :رقم الحدیث:280 :دار الکتب العلمیہ۔

## دیک فرشتے کی ڈیوٹی

**عَنْ يُوْسُفَ بْنِ مِهْرَانَ قَالَ حَدَّثَنِيْ عَبْدُالرَّحْمٰنِ رَجُلٌ مِنْ اَهْلِ الْكُوْفَةِ قَالَ بَلَغَنِيْ اَنَّ تَحْتَ الْعَرْشِ مَلَكًا فِيْ صُوْرَةِ دِيْكٍ بُرَاثِنُهٗ مِنْ لُؤْلُؤٍ وَ صِيْصَيَتُهٗ مِنْ زَبَرْجُدٍ اَخْضَر فَاِذَا مَضَى ثُلُثُ اللَّيْلِ الاَوَّلِ ضَرَبَ بِجَنَاحِهٖ وَزَقَا وَقَالَ لِيَقُمِ الْقَائِمُوْنَ فَاِذَا مَضَى نِصْفُ اللَّيْلِ ضَرَبَ بِجَنَاحِهٖ وزقاوقَالَ لِيَقُمِ الْمُجْتَهِدُوْنَ فَاِذَا مَضَى ثُلُثَا اللَّيْلِ ضَرَبَ بِجَنَاحِهٖ وَزِقَا وَقَالَ لِيَقُمِ الْمُصَلُّوْنَ فَاِذَا طَلَعَ الْفَجْرُ ضَرَبَ بِجَنَاحِهٖ وَزِقَا وَقَالَ لِيَقُمِ الْقَائِمُوْنَ وَعَلَيْهِمْ اَوْزَارُهُمْ:** (۱)

ترجمہ: حضرت یوسف بن مہران فرماتے ہیں کہ مجھے کوفہ کے ایک آدمی عبدالرحمٰن نے یہ حدیث بیان کی کہ مجھے یہ بات پہنچی ہے کہ عرش کے نیچے مرغ کی شکل میں ایک فرشتہ ہے اس کے پنجے موتی کے ہیں اس کا خار سبز زبرجد کا ہے جب رات کی پہلی تہائی گزرتی ہے تو وہ اپنے پروں کو پھڑ پھڑاتا اور چیچہاتا ہے اور کہتا ہے رات میں عبادت کرنے والوں کو کھڑے ہو جانا چاہیے پھر جب رات کی دو تہائیاں گزر جاتی ہیں تو یہ اپنے پروں کو پھڑ پھڑاتا اور چیچہاتا اور کہتا ہے، نماز پڑھنے والوں کو کھڑے ہو جانا چاہیے جب فجر طلوع ہوتی ہے تو اپنے پر پھڑ پھڑاتا اور چیچہاتا ہے اور کہتا ہے. بیدار ہونے والوں کو بیدار ہو جانا چاہیے اب ان کی غلطیاں انہیں کے ذمہ ہوں گی۔

## اوقاتِ نماز میں اذان

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا:

**اِنَّ لِلّٰهِ دِيْكًا رِجْلَاهُ تَحْتَ سَبْعِ اَرْضِيْنَ وَرَاْسُهٗ قَدْ جَاوَزَ سَبْعَ سَمَاوَاتٍ يُسَبِّحُ فِيْ اَوْقَاتِ الصَّلَاةِ فَلَا يَبْقَى دِيْكٌ مِنْ دِيْكَةِ الْاَرْضِ اِلَّا اَجَابَهٗ:** (۲)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کا (ایک فرشتہ) دیک (مرغ) ہے اس کے پاؤں ساتوں زمینوں سے نیچے ہیں اور اس کا سر ساتوں آسمانوں سے تجاوز کر گیا ہے یہ اوقاتِ نماز میں تسبیح کہتا ہے زمین کے مرغوں میں سے کوئی مرغ بھی باقی نہیں رہتا مگر اس کا (اپنی اذان) سے جواب دیتا ہے۔

**فائدہ:** اس فرمان کے بعد آپ نے یہ بھی فرمایا مجھے پسند نہیں کہ میرا گھر خالی ہو اور مرغ نہ رکھوں۔

---

(۱) كتاب العظمه: جلد 3: صفحه 1010: رقم الحديث 530: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه 80: رقم الحديث 281: دار الكتب العلميه۔
(۲) كتاب العظمه: جلد 3: صفحه 1003: رقم الحديث 523: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه 80: رقم الحديث 282: دار الكتب العلميه۔





**فائدہ:** گویا مرغا وقت پر بیدار کرنے کا الارم ہے۔

### انتباہ:

ہر مرغ کا دور سے آواز سننے کو نہ بھولنا جبکہ یہ قوت مرغ کو ماننے میں تو کوئی حرج نہیں لیکن انبیاء واولیاء کے لئے ماننا شرک کیوں؟

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا:

**اِنَّ اللّٰهَ اَذِنَ لِيْ اَنْ اُحَدِّثَ عَنْ دِيْكٍ قَدْ مَرَقَتْ رِجْلَاهُ الْاَرْضَ وَرَاْسُهٗ مُثْنِيَةٌ تَحْتَ الْعَرْشِ وَهُوَ يَقُوْلُ سُبْحَانَكَ مَا اَعْظَمَكَ فَيَرُدُّ عَلَيْهِ مَا عَلِمَ ذٰلِكَ مَنْ حَلَفَ بِيْ كَاذِبًا:** (۱)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے مجھے اجازت عطا فرمائی ہے کہ میں دیک (علیہ السلام) کے متعلق (کچھ) بیان کروں اس کے پاؤں زمین سے گزر گئے ہیں اور اس کا سر عرش کے نیچے لگا ہوا ہے وہ یہ پڑھتا ہے: **سبحانك ما اعظمك** (تو پاک ہے تو بہت عظمت والا ہے) تو اس کو اس تسبیح کا یہ جواب دیا جاتا ہے کہ جس نے میرے نام کی جھوٹی قسم کھائی اس نے اس عظمت کو نہیں جانا۔

حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**اِنَّ لِلّٰهِ دِيْكًا بَرَاثِنُهٗ فِي الْاَرْضِ السُّفْلٰى وَعُنُقُهٗ مَثْنِيٌّ تَحْتَ الْعَرْشِ وَجَنَاحَاهُ فِي الْهَوَاءِ يَخْفِقُ بِهِمَا سَحَرَ كُلِّ لَيْلَةٍ سَبِّحُوا الْقُدُّوْسَ رَبَّنَا الرَّحْمٰنُ لَا اِلٰهَ غَيْرُهٗ:** (۲)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کا ایک (فرشتہ) دیک علیہ السلام ہے اس کے پنجے سب سے نچلی زمین میں ہیں اور اس کی گردن عرش کے نیچے (پہنچتی) ہے اس کے پر فضا میں ہیں ہر رات سحری کے وقت ان پروں کو ہلا کر کہتا ہے اس پاک کی تسبیح کرو وہی ہمارا پروردگار مہربان ہے اس کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں۔

---

(۱) كتاب العظمه: جلد 3: صفحه 1004: رقم الحديث 524: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه 80: رقم الحديث 283: دار الكتب العلميه۔
تفسير درمنثور: جلد: 3: صفحه 640: مركز هجر للبحوث والدراسات مصر۔
مستدرك للحاكم: جلد: 4: صفحه 436: رقم الحديث 7893: دار الحرمين مصر۔
(۲) كتاب العظمه: جلد: 3: صفحه 1006: رقم الحديث 525: دار العاصمه رياض۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه 81: رقم الحديث 284: دار الكتب العلميه۔
جمع الجوامع: جلد 3: صفحه 125: رقم الحديث 7755: دار الكتب العلميه۔

عَنْ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ اِنَّ لِلّٰہِ دِیْکًا فِیْ السَّمَاءِ الدُّنْیَا کلْکِلہُ مِنْ ذَھْبٍ وَبَطنہُ مِنْ فِضَّۃٍ وَقَوَایِمُہٗ مِنْ یَاقُوْتٍ وَبَرَاثِنُہٗ مِنْ زُمُرَّدٍ بَرَاثِنُہٗ تَحتَ الارْضِ السُّفْلٰی جَنَاحٌ لَہٗ بِالْمَشْرِقِ وَجَنَاحٌ لَہٗ بِالْمَغْرِبِ عُنُقُہٗ تَحْتَ الْعَرْشِ وَعِرفُہٗ مِنْ نُوْرٍ حِجَابٌ مَابَیْنَ الْعَرْشِ وَالْکُرْسِیِّ یَخْفِقُ بِجَنَاحِہٖ کُلَّ لَیْلَۃٍ ثَلاثَ مَرَّاتٍ: (۱)

ترجمہ: حضرت ابن عباس فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ کا (فرشتہ) دیک علیہ السلام ہے آسمان دنیا میں اس کا سینہ سونے کا ہے، پیٹ چاندی کا ہے، ٹانگیں یاقوت کی ہیں، پنجے زمرد کے ہیں (اور یہ) پنجے سب سے نچلی زمین میں نیچے ہیں اس کا ایک پر مشرق میں اور دوسرا مغرب میں ہے اس کی گردن عرش کے نیچے ہے اس کی کلغی نور کی ہے (یہ) عرش اور کرسی کے درمیان حجاب ہے اپنے پر کو ہر رات تین بار اڑاتا ہے۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اِنَّ لِلّٰہِ دِیْکًا جَنَاحَاہُ مُوَشَّیَانِ بِالزَّبَرْجَدِ وَاللُّؤلُؤِ وَالْیَاقُوْتِ جَنَاحٌ لَہٗ بِالْمَشْرِقِ وَجَنَاحٌ لَہٗ بِالْمَغْرِبِ وَقَوَایِمُہٗ فِی الْأَرْضِ السُّفْلٰی وَرَاْسُہٗ مَثْنِیٌّ تَحْتَ الْعَرْشِ فَاِذَا کَانَ فِیْ السَّحَرِ الاعْلٰی خَفَقَ بِجَنَاحَیْہِ ثُمَّ قَالَ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا اللّٰہُ لا اِلٰہ غَیْرُہٗ فَعِنْدَ ذٰلِکَ تَضْرِبُ الدِّیَکَۃُ اَجْنِحَتَھَا وَتَصِیْحُ فَاِذَا کَانَ یَوْمُ الْقِیَامَۃِ قَالَ اللّٰہُ ضُمَّ جَنَاحَکَ وَغُضَّ صَوْتَکَ فَیَعْلَمُ اَھْلُ السَّمَاوَاتِ وَالأَرْضِ اَنَّ السَّاعَۃَ قَدْ اِقْتَرَبَتْ: (۲)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کا ایک (فرشتہ) دیک علیہ السلام ہے جس کے پر زبرجد، موتی اور یاقوت سے مزین ہیں اس کا ایک پر مشرق میں ہے اور ایک مغرب میں، اس کی ٹانگیں نچلی زمین میں ہیں، اس کا سر عرش سے پیوست ہے، جب بڑی سحری کا وقت آتا ہے تو یہ اپنے پروں کو اڑاتا ہے پھر **سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا اللّٰہُ لا اِلٰہ غَیْرُہٗ** پڑھتا ہے اسی وقت مرغ اپنے پر مارتے اور چیختے ہیں جب قیامت کا دن ہوگا تو اللہ تعالیٰ فرمائے گا اپنے پروں کو تہ کر لے اور اپنی آواز پست کر لے، پس اس وقت آسمانوں اور زمین والے (فرشتے) جان لیں گے کہ قیامت قریب آچکی ہے۔

(۱) کتاب العظمہ: جلد: 3: صفحہ: 1007: رقم الحدیث: 526: دار العاصمہ ریاض۔
الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 81: رقم الحدیث: 285: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) کنز العمال: جلد: 12: صفحہ: 150: رقم الحدیث: 35726: دار الکتب العلمیہ۔
کتاب العظمہ: جلد: 3: صفحہ: 1008: رقم الحدیث: 527: دار العاصمہ ریاض۔
الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 81: رقم الحدیث: 286: دار الکتب، العلمیہ۔
جمع الجوامع: جلد: 3: صفحہ: 125: رقم الحدیث: 7756: دار الکتب العلمیہ۔





حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اِنَّ مِمَّا خلقَ اللّٰہُ دِیْکًا بَرَاثِنُہٗ عَلَی الأَرْضِ السَّابِعَۃ وَعِرفُہٗ مَنْطُوْ تَحْتَ الْعَرْشِ قَدْ أَحَاطَ جَنَاحُہٗ بِالأُفُقَیْنِ فَاِذَا بَقِیَ ثُلُثُ الْلَیْلِ الآخِرِ ضَرَبَ بِجَنَاحَیْہِ ثُمَّ قَالَ سَبِّحُوْا الْمَلِکَ الْقُدُّوْسِ سُبْحَانَ رَبِّنَا الْمَلِکِ الْقُدُّوْسِ لا اِلٰہ لَنَا غَیْرُہٗ فَیَسْمَعُھَا مَنْ بَیْنَ الْخَافِقَیْنِ اِلّا الثَّقَلَیْنِ فَیَرَوْنَ أَنَّ الدِّیَکَۃَ اِنَّمَا تُضْرِبُ بِاَجْنِحَتِھَا وَتُصْرِخُ اِذَا سَمِعت ذٰلِکَ: (۱)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ نے جو پیدا کیا ہے اس میں ایک دیک (فرشتہ) بھی ہے اس کے پنجے ساتویں زمین پر ہیں اس کی کلغی عرش کے نیچے لگی ہوئی ہے اس کے پروں نے دونوں افق کو سمیٹا ہوا ہے جب رات کی آخری تہائی باقی رہتی ہے تو وہ اپنے پروں کو ہلاتا ہے پھر کہتا ہے (اے مخلوقات) ملک قدوس کی تسبیح کرو پاک ہے ہمارا رب ملک قدوس ہے ہمارا اس کے علاوہ کوئی معبود نہیں اس کی اس بات کو مغرب و مشرق کے درمیان میں جن و انسان کے علاوہ سب (مخلوقات) سنتے ہیں یہ جو (لوگ) دیکھتے ہیں کہ مرغ اپنے پر مارتے ہیں اور اذان دیتے ہیں یہ اسی وقت کرتے ہیں جب یہ (اس کی تسبیح) سنتے ہیں۔

## تبصرہ اُویسی غفرلہٗ:

یہ حدیث مختلف عنوانات اور مختلف سندات کے ساتھ امام سیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ نے ''الحبائک'' میں کئی صفحات پر درج فرمائی اور اس مرغ نما فرشتہ کے مختلف کمالات کا ذکر فرمایا ہے۔

## نوٹ:

اس مرغ نما فرشتہ کے کمالات سن کر منکرین کو انکار نہیں کہ بیک وقت وہ کائنات کے ذرہ ذرہ کو دیکھ بھی رہا ہے اور حاضر و ناظر بھی ہے اور دنیا کے مرغوں کا یہ حال ہے کہ اس کی آواز پر زمین کے چپہ چپہ پر اذانیں دے رہے ہیں اور اس کی پروں کی پھڑ پھڑاہٹ پر پھڑ پھڑاتے اور اذانیں پڑھتے ہیں نہ ان کے پاس الارم ہے اور نہ ان کے گلے میں گھڑی لیکن غور فرمایئے کہ مکان بند اور اندھیری رات میں اپنے ٹائم پر اذان دیگا اور تمام دنیا کے مرغوں کا انداز دیکھئے کہ ایک ہی وقت میں تمام دنیا کے مرغے پھڑ پھڑاتے ہوئے ایک ہی آواز میں اذان دیتے رہینگے نہ ان کے پاس وائرلیس ہے نہ فون ہے اور نہ تار وغیرہ۔ وہ برادری بڑی بدقسمت ہے کہ مرغوں کا سماع و علم مانتے ہیں لیکن نہیں مانتے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کمالات نہیں مانتے۔ (انا للہ وانا الیہ راجعون)

(۱) کتاب العظمہ: جلد: 3: صفحہ: 1009: رقم الحدیث: 528: دار العاصمہ ریاض۔
الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ: 82: رقم الحدیث: 287: دار الکتب العلمیہ۔

## دور سے سننا

امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ ایک روایت نقل کرتے ہیں:

**عَنْ اَبِیْ صَادِقٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ الدِّیْکَۃُ تُجَاوِبُ الْمَلَائِکَۃَ بِالتَّسْبِیْحِ هَلْ رَأَیْتُمْ طَیْرًا یَصِیْحُ بِاللَّیْلِ: (۱)**

ترجمہ: حضرت ابو صادق فرماتے ہیں کہ مرغ (رات کو) فرشتوں کی تسبیح کا جواب دیتے ہیں کیا تم نے رات کے وقت کسی (اور) پرندہ کو چلاتے ہوئے دیکھا ہے؟ (تو صرف اسی کا چلانا اسی بات کا اشارہ کرتا ہے)۔

اس کی دلیل عقلی بھی روایت ذیل سے بیان فرمائی:

**عَنِ ابْنِ اَبِیْ عَمْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ حِیْنَ یَقُوْلُ الْمَلَکُ سَبِّحُوا الْقُدُّوْسَ فَحِیْنَئِذٍ تُحَرِّکُ الطَّیْرُ اَجْنِحَتَهَا: (۲)**

ترجمہ: حضرت ابن ابی عمر فرماتے ہیں جب فرشتہ (دیک علیہ السلام) خدا کی تسبیح پڑھنے کو کہتا ہے تو اس وقت پرندے اپنے پروں کو حرکت دیتے ہیں۔

## ہر مرغ کا ہر انسان کو انتباہ

**عَنْ عَبْدِ الْحَمِیْدِ بْنِ یُوْسُفَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ صَاحَ دِیْكٌ عِنْدَ سُلَیْمَانَ عَلَیْهِ السَّلَامُ فَقَالَ سُلَیْمَانُ عَلَیْهِ السَّلَامُ هَلْ تَدْرُوْنَ مَایَقُوْلُ هٰذَا؟ قَالُوْا: لَا: قَالَ فَاِنَّهٗ یَقُوْلُ اُذْكُرُوا اللّٰهَ یَاغَافِلِیْنَ: (۳)**

ترجمہ۔عبدالحمید بن یوسف فرماتے ہیں کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کے سامنے ایک مرغ نے اذان کہی تو حضرت سلیمان علیہ السلام نے فرمایا تمہیں معلوم ہے یہ کیا کہہ رہا ہے؟ انہوں نے عرض کیا نہیں معلوم۔فرمایا یہ کہتا ہے ''اے غافلو! اللہ کو یاد کرو''۔

(۱) کتاب العظمه: جلد:3: صفحه:1010: رقم الحدیث:529: دار العاصمه ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:82: رقم الحدیث:288: دار الكتب العلمیه۔
(۲) کتاب العظمه: جلد:3: صفحه:1012: رقم الحدیث:531: دار العاصمه ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:82: رقم الحدیث:289: دار الكتب العلمیه۔
(۳) کتاب العظمه: جلد:3: صفحه:1013: رقم الحدیث:532: دار العاصمه ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:82: رقم الحدیث:290: دار الكتب العلمیه۔





فائدہ: تجربہ کرلیں کہ مرغ اپنے لہجہ میں زور سے پکار کر گویا یہ الفاظ بار بار دہراتا ہے **اُذْكُرُوا اللّٰهَ اَیُّهَا الْغَافِلُوْنَ** اے غافلو! اللہ کو یاد کرو۔

## اذان کا جواب

**عَنْ صَفْوَانَ بْنِ عَسَّالٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ اِنَّ لِلّٰهِ دِیْكًا تَحْتَ الْعَرْشِ جَنَاحُهٗ فِی الْهَوَاءِ وَبَرَاثِنُهٗ فِی الْاَرْضِ فَاِذَا كَانَ فِی الْاَسْحَارِ وَاَذَانَ الصَّلَوات خَفَقَ بِجَنَاحِهٖ وَصَفَقَ بِالتَّسْبِیْحِ فَتُسَبِّحُ الدِّیْكَةُ تُجِیْبُهٗ بِالتَّسْبِیْحِ: (۱)**

ترجمہ: حضرت صفوان بن عسال فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ کا ایک مرغ ہے عرش کے نیچے اس کا پر فضا میں ہے اور پنجے زمین میں ہیں جب صبح کا وقت ہوتا ہے اور اذانیں ہوتی ہیں تو یہ اپنے پر ہلاتا ہے اور تسبیح کہتا ہے تو (دنیا کے) مرغ بھی اس کی تسبیح کے جواب میں تسبیح کہتے ہیں۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**اِنَّ لِلّٰهِ دِیْكًا رِجْلَاهُ فِی التُّخُوْمِ وَعُنُقُهٗ تَحْتَ الْعَرْشِ مُنْطَوِیَةٌ فَاِذَا كَانَ هَنَةٌ مِنَ اللَّیْلِ صَاحَ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ فَصَاحَتِ الدِّیْكَةُ: (۲)**

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کا ایک مرغ ہے جس کے پاؤں زمین کی جڑ میں ہیں اور سر عرش کے نیچے سمٹا ہوا ہے جب رات کا اخیر ہوتا ہے تو وہ ''سبوح قدوس'' کہتا ہے تو فرشتے بھی ''سبوح قدوس'' کہتے ہیں۔

(۱) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:82: رقم الحدیث:291: دار الكتب العلمیه۔
جمع الجوامع: جلد:3: صفحه:126: رقم الحدیث:7757: دار الكتب العلمیه۔
كنز العمال: جلد:12: صفحه:150: رقم الحدیث:35277: دار الكتب العلمیه۔
(۲) شعب الایمان: جلد:7: صفحه:157: رقم الحدیث:4812: مكتبة الرشد ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:83: رقم الحدیث:292: دار الكتب العلمیه۔
جمع الجوامع: جلد:3: صفحه:126: رقم الحدیث:7759: دار الكتب العلمیه۔
كنز العمال: جلد:12: صفحه:150: رقم الحدیث:35279: دار الكتب العلمیه۔

حضرت عرش بن عمیرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**اِنَّ لِلّٰہِ تَعَالٰی دِیْکًا بَرَاثِنَۃُ فِی الأَرْضِ السُّفْلٰی وَعُنُقُہٗ تَحْتَ الْعَرْشِ یَصْرِخُ عِنْدَ مَوَاقِیْتِ الصَّلَاۃِ وَیَصْرِخُ لَہٗ دِیْکُ السَّمَاوَات سَمَاءً سَمَاءً ثُمَّ یَصْرِخُ بِصَرَاخِ دِیْکُ السَّمَاوَات دِیْکَۃُ الأَرْضِ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلَائِکَۃِ وَالرُّوْحِ : (١)**

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کا ایک فرشتہ دیک علیہ السلام (مرغ) ہے جس کے پنجے نچلی زمین میں ہیں اور کلغی عرش کے نیچے ہے یہ نمازوں کے اوقات میں چیختا ہے اور اس کی وجہ سے آسمان بہ آسمان آسمانوں کے مرغ چیختے ہیں پھر آسمانوں کے مرغوں کے چیخنے سے زمین کے مرغ چیختے (یعنی اذان دیتے) ہیں (اور ان کی چیخ اور اذان یہ ہوتی ہے) **سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلَائِکَۃِ وَالرُّوْحِ** وہ پاک اور قدوس ہے (اور) فرشتوں اور روح کا رب ہے۔

حضرت ام سعد رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**اَلْعَرْشُ عَلَی مَلَكٍ مِنْ لُؤْلُؤٍ عَلَی صُوْرَۃِ دِیْكٍ رِجْلَاہُ فِی التُّخُوْمِ السُّفْلٰی وَعُنُقُہٗ مُثْنِیَۃٌ تَحْتَ الْعَرْشِ وَجَنَاحَاہُ بِالْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ فَاِذَا سَبَّحَ اللّٰہَ ذٰلِكَ الْمَلَكُ لَمْ یَبْقَ شَیْءٌ اِلَّا سَبَّحَ اللّٰہ عَزَّوَجَلَّ : (٢)**

ترجمہ۔ عرش موتی کے ایک فرشتہ پر ہے جس کی شکل مرغ کی ہے اس کے پاؤں نچلی زمین کی تہ میں ہیں اور اس کی گردن عرش کے نیچے لگی ہوئی ہے اس کے دونوں پر مشرق و مغرب میں ہیں جب یہ فرشتہ اللہ تعالیٰ کی تسبیح پڑھتا ہے تو کوئی چیز بھی باقی نہیں رہتی مگر وہ بھی اللہ عزوجل کی تسبیح کہنے لگ جاتی ہے۔

(١) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 83: رقم الحدیث 293: دار الکتب العلمیہ۔
(٢) الفردوس بما ثور الخطاب: جلد 3: صفحہ 91: رقم الحدیث 4256: دار الکتب العلمیہ۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ 83: رقم الحدیث 294: دار الکتب العلمیہ۔





## مرغ فرشتے کو دیکھ کر اذان دیتا ہے

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**اِذَا سَمِعْتُمْ صِیَاحَ الدِّیْکَۃِ فَاسْأَلُوْا اللّٰہَ مِنْ فَضْلِہٖ فَاِنَّھَا رَاَتْ مَلَکًا وَاِذَا سَمِعْتُمْ نَھِیْقَ الْحَمِیْرِ فَتَعَوَّذُوْا بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ فَاِنَّھَا رَاَتْ شَیْطَانًا : (١)**

ترجمہ: جب تم مرغ کی اذان سنو تو اللہ تعالیٰ سے اس کا فضل طلب کرو کیونکہ یہ اس وقت فرشتے کو دیکھتا ہے اور جب گدھے کی ھینگ سنو تو اللہ تعالیٰ کے ساتھ شیطان سے پناہ مانگو کیونکہ وہ شیطان کو دیکھتا ہے۔

## تبصرہ اُویسی غفرلہٗ:

جب مخالفین مرغے کی دور نگاہی اور غیبی فرشتے کی آواز شنوائی کو آنکھیں بند کر کے مانتے ہیں اگر انبیاء و اولیاء بالخصوص امام الانبیاء والمرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کے کمالات میں اس طرح کا کمال بیان کیا جائے تو انہیں شرک کے فتوی صادر کرنے کے سوا اور کوئی بات نہ آئیگی۔

## ایک عجیب الخلقت فرشتہ

☆ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے شب معراج سدرۃ المنتہیٰ پر ایک فرشتہ دیکھا جسے میں نے اس سے قبل کبھی نہیں دیکھا تھا اس کے طول وعرض کی مسافت لاکھ سال کے برابر تھی اس کے ستر ہزار سر تھے اور ہر سر میں ستر ہزار منہ اور ہر منہ میں ستر ہزار زبانیں اور ہر سر پر ستر ہزار نورانی چوٹی تھی اور ہر چوٹی کے سر پر بال میں لاکھ لاکھ موتی لٹکے ہوئے تھے ہر ایک موتی کے پیٹ کے اندر بہت بڑا دریا ہے او ہر دریا کے اندر بہت بڑی مچھلیاں ہیں اور ہر مچھلی کا طول دو سال کی

(١) بخاری شریف: کتاب بدء الخلق: باب خیر مال المسلم غنم: صفحہ: 669: رقم الحدیث 3303: دار الکتاب العربی
مسلم شریف: کتاب الذکر والدعاء: باب استحباب الدعا عند صیاح الدیك: صفحہ 1253: رقم الحدیث 2729: دار طیبہ ریاض
ابو داؤد شریف: کتاب الادب: باب ماجاء فی الدیك: صفحہ 923: رقم الحدیث: 5102: مکتبة المعارف ریاض۔
ترمذی شریف: کتاب الدعوات: باب مایقول اذ سمع نصیق الحماد: صفحہ: 786: رقم الحدیث: 3459: مکتبة المعارف ریاض
صحیح ابن حبان: کتاب الرقائق: باب الاستعاذہ: جلد: 3: صفحہ 285: رقم الحدیث 1005: مؤسسة الرسالة بیروت
کنز العمال: جلد 12: صفحہ 149: رقم الحدیث 35267: دار الکتب العلمیہ۔

مسافت کے برابر ہے اور ہر مچھلی کے پیٹ پر لکھا ہوا ہے۔ **لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ** اور اس فرشتے نے اپنا سر
اپنے ایک ہاتھ پر رکھا ہے اور دوسرا ہاتھ اس کی پیٹھ پر ہے اور وہ حظیرۃ القدس یعنی بہشت میں ہے جب وہ اللہ تعالیٰ کی تسبیح
پڑھتا ہے تو اسکی خوش آواز سے عرش الٰہی کانپ جاتا ہے میں نے جبریل علیہ السلام سے ان کے متعلق پوچھا تو انہوں نے
عرض کیا کہ یہ وہ فرشتہ ہے جسے اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام سے دو ہزار سال پہلے پیدا کیا تھا پھر میں نے کہا اس کی لمبائی
چوڑائی کہاں سے کہاں تک ہے انہوں نے کہا اللہ تعالیٰ نے بہشت میں ایک چراگاہ بنائی ہے اور یہ اسی میں رہتا ہے اس کو
اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے کہ وہ آپ کے اور آپ کی امت کے ہر اس شخص کے لئے تسبیح پڑھے جو روزہ رکھتے ہیں حضور علیہ
الصلوۃ والسلام نے اس فرشتہ کے آگے دو صندوق دیکھے اور ہر صندوق پر ہزار نورانی تالے تھے میں نے پوچھا اے جبریل
علیہ السلام! یہ کیا ہے؟ انھوں نے کہا اس فرشتہ سے پوچھئے میں نے اس سے پوچھا یہ صندوقیں کیسی ہیں اس نے کہا اس میں
آپ کی روزہ رکھنے والی امت کی برأت کا ذکر ہے آپ کو آپ کی امت کے روزہ رکھنے والوں کو مبارک ہو۔

## ملائکہ خدامِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم

ویسے تو ہر فرشتہ رسول اکرم ﷺ کا خادم ہے لیکن خصوصی اوقات میں بعض ملائکہ آپ ﷺ کی خدمت کے لئے حاضر
ہوتے بعض ملائکہ کرام مستقل طور پر خدمت کے لئے مقرر تھے۔ حضرت جبریل علیہ السلام تو تھے ہی خادم رسول ان کی تخلیق
کی غرض وغایۃ بھی خدمت رسول اکرم ﷺ تھی: جیسا کہ نسیم الریاض وغیرہ کتب میں مذکور ہے۔

## قرآن مجید

اللہ تعالیٰ نے مطلقاً کل ملائکہ کی خدمت کا ذکر قرآن مجید میں یوں ارشاد فرمایا:

**وَاِنْ تَظٰهَرَا عَلَيْهِ فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ مَوْلٰىهُ وَجِبْرِيْلُ وَصَالِحُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ بَعْدَ ذٰلِكَ ظَهِيْرٌ** (پارہ:۲۸: سورۃ التحریم، آیت:۴)

ترجمہ: اور اگر ان پر زور باندھو تو بیشک اللہ ان کا مددگار ہے اور جبریل اور نیک ایمان والے اور اس کے بعد فرشتے
مدد پر ہیں۔

اور مزید ارشاد فرمایا:

**اِذْ يُوْحِيْ رَبُّكَ اِلَى الْمَلٰٓئِكَةِ اَنِّيْ مَعَكُمْ فَثَبِّتُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا** (پارہ:۹: سورۃ الانفال: آیت:۱۲)





ترجمہ: جب اے محبوب تمہارا رب فرشتوں کو وحی بھیجتا تھا کہ میں تمہارے ساتھ ہوں تم مسلمانوں کو ثابت رکھو۔

**اِذْ تَسْتَغِيْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اَنِّيْ مُمِدُّكُمْ بِاَلْفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُرْدِفِيْنَ** (پارہ:۹: سورۃ الانفال: آیت:۹)

ترجمہ: جب تم اپنے رب سے فریاد کرتے تھے تو اس نے تمہاری سُن لی کہ میں تمہیں مدد دینے والا ہوں ہزار فرشتوں
کی قطار سے۔

## احادیثِ مبارکہ

قاضی عیاض مالکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں ہم سے فقیہ سفیان بن العاص رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنی سند کے
ساتھ حدیث بیان کی کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ارشاد باری تعالیٰ **و لقد رای من ایاتہ ربہ الکبری**
کی تفسیر میں فرمایا کہ نبی کریم ﷺ نے حضرت جبرئیل علیہ السلام کو ان کی اصلی صورت میں دیکھا اور ان کے چھ سو پر تھے۔

احادیث مطہرہ میں آپ کے حضرت جبرئیل علیہ السلام اور دیگر فرشتوں سے باتیں کرنے کی خبریں مشہور ہے اور
معراج میں آپ نے کثرت سے ملائکہ کو دیکھا اور بڑی بڑی صورتوں میں ان کا معائنہ فرمایا اور نیز آپ کی مختلف مجالس میں
بعض صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے فرشتوں کو دیکھا تھا صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے حضرت جبرائیل
علیہ السلام کو دیکھا کہ وہ نبی کریم ﷺ سے نور ایمان کی حقیقت دریافت کر رہے تھے۔

حضرت عبداللہ بن عباس وحضرت اسامہ بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے بارگاہ رسالت ﷺ میں حضرت جبرئیل علیہ
السلام کو حضرت دحیہ کلبی کی شکل میں دیکھا اور حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی آخر الزمان ﷺ کے دائیں اور بائیں
جانب حضرت جبرائیل علیہ السلام وحضرت میکائیل علیہ السلام کو آدمی کی شکل میں دیکھا انہوں نے سفید کپڑے زیب تن
فرمائے ہوئے تھے۔ ایسی روایت اور بھی ہیں جو کتب احادیث کے مطالعے سے معلوم ہوں گی۔

غزوۂ بدر میں صحابۂ کرام نے سنا کہ فرشتے اپنے گھوڑوں کو ڈانٹ رہے تھے بعض اصحاب نے کافروں کے سر قلم ہوتے
تو دیکھے لیکن مارنے والا کوئی نظر نہیں آیا۔ اُس روز ابوسفیان بن الحارث نے بعض ایسے سفید پوش (ملائکہ کے فوجی) بھی
دیکھے جو ابلق گھوڑوں پر سوار ہو کر زمین و آسمان کے درمیان فضا میں ٹھہرے ہوئے تھے، حالانکہ وہاں کوئی ایسی چیز نہ تھی
جس پر وہ ٹھہرتے حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرشتے مصافحہ کیا کرتے تھے ایک روز سرور عالم ﷺ نے
خانۂ کعبہ میں حضرت امیر حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حضرت جبرئیل علیہ السلام دکھائے تو وہ بے ہوش ہو کر گر پڑے تفصیل

دیکھئے فقیر کا رسالہ "فضائلِ امیر حمزہ"۔

**فائدہ:** ابن سعد علیہ الرحمۃ نے ذکر کیا ہے کہ غزوۂ احد میں جب حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو شہید کر دیا گیا تو فرشتے نے ان کی شکل میں آکر اسلام کا جھنڈا اٹھالیا ایک موقع پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا: اے مصعب! آگے بڑھو، فرشتے نے عرض کی آقا! یہ غلام مصعب تو نہیں ہے پھر آپ پر منکشف ہوا کہ یہ تو فرشتہ ہے۔

### ازالۂ وہم:

اس سے یہ نہ سمجھنا کہ حضور علیہ السلام کو پہلے علم کیوں نہ ہوا یہ عدم التفات کے قبیل سے ہے حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ عدم التفات لاعلمی نہیں (شائم امدادیہ) تفصیل دیکھئے فقیر کا رسالہ "**لاعلمی میں علم**"۔

## جبرائیل علیہ السلام

جبریل امین صرف اور صرف خدمتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے پیدا کئے گئے دوسرے امور انجام دیئے تو وہ بھی طفیلی، اس کا مختصر بیان اسی کتاب میں گزر چکا ہے تفصیل کے لئے فقیر کا رسالہ "**جبریل امین خادم دربار**" پڑھئے یہاں موضوع کے لحاظ سے ایک روایت حاضر ہے۔

حضرت عائشہ اور حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**اَتَانِیْ مَلَكٌ جِرْمُهٗ يُسَاوِیْ الْكَعْبَةَ فَقَالَ: اِخْتَرْ اَنْ تَكُوْنَ نَبِيًّا مَلِكًا اَوْ نَبِيًّا عَبْدًا فَاَوْمَأَ اِلَیَّ جِبْرِيْلُ اَنْ تَوَاضَعَ لِلّٰهِ فَقُلْتُ بَلْ اُحِبُّ اَنْ اَكُوْنَ عَبْدًا نَبِيًّا فَشَكَرَ رَبِّیْ ذٰلِكَ فَقَالَ اَنْتَ اَوَّلُ مَنْ تَنْشَقُّ عَنْهُ الاَرْضُ وَ اَوَّلُ شَافِعٍ:** (۱)

(۱) تاریخ دمشق الکبیر: باب ذکر تواضعہ لربہ: جلد: 4: صفحہ 74: دار الفکر بیروت۔
جمع الجوامع: جلد: 1: صفحہ 74: رقم الحدیث: 37: دار الکتب العلمیہ۔
کنز العمال: جلد: 11: صفحہ 194: رقم الحدیث: 32023: دار الکتب العلمیہ۔
الحبائک فی اخبار الملائک: صفحہ 136: رقم الحدیث 502: دار الکتب العلمیہ۔





ترجمہ: میرے پاس ایک فرشتہ آیا جس کا جسم کعبہ شریف کے مساوی تھا اس نے کہا (اے محمد!) آپ پسند کریں کہ نبی ہونے کے ساتھ بادشاہ بنیں گے یا نبی ہونے کے ساتھ اللہ کے بندے بنیں گے؟ تو جبرائیل علیہ السلام نے مجھے اشارہ کیا کہ آپ اللہ عزوجل کے لئے عاجزی اختیار فرمائیں تو میں نے کہا بلکہ میں پسند کرتا ہوں کہ خدا کا بندہ نبی بنوں۔ تو اللہ تعالیٰ کو میری یہ بات پسند آئی اور ارشاد فرمایا آپ سب سے پہلے ہوں گے جس سے زمین شق ہوگی (یعنی روز قیامت قبر شریف سب سے پہلے آپ کی کھلے گی) اور آپ سب سے پہلے شفاعت کرنے والے ہوں گے (اس شفاعت سے شفاعت کبریٰ مراد ہے۔ جس سے پہلے کسی نبی اور ولی کو شفاعت کرنے کی ہمت نہ ہوگی، بعید نہیں کہ شفاعت کبریٰ کے بعد دوسری شفاعت میں بھی آپ سب سے پہلے شفاعت کرنے والے ہوں)

### ازالۂ وہم:

اس سے یہ سمجھنا کہ حضور علیہ السلام جبریل علیہ السلام کے مشورے کے محتاج تھے غلط فہمی ہے حدیث میں حضور علیہ السلام کا مشورہ طلب کرنے کا ذکر ہی نہیں جبریل علیہ السلام نے از خود مشورہ پیش کیا جیسے عام خدام کی عادت ہوتی ہے کہ اگر مشورہ طلبی اشارۃً مان لی جائے تو مشورہ اعزازاً واکراماً بھی ہوتا ہے جیسے اللہ عزوجل نے ملائکہ سے مشورہ کیا۔

## درود وسلام کے متعلق ملائکہ کرام کی مختلف ڈیوٹیاں

اللہ تعالیٰ مالک الملک اور جملہ کائنات کا ذرہ ذرہ اس کے قبضۂ قدرت میں ہے وہ کسی کا محتاج نہیں اور نہ ہی کسی کی ضرورت ہے، جملہ اُمور اپنی قدرت کاملہ سے خود کرتا ہے محض اعزاز واکرام کے طور ملائکہ کرام کی ڈیوٹیاں لگاتا ہے اس کے متعلق ان کی ڈیوٹیوں کی تفصیل آئے گی یہاں وہ امور عرض کروں گا جو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے ملائکہ سے کام لیا جاتا ہے۔

## خادمانِ درود وسلام

درود وسلام کے مختلف شعبے ہیں منجملہ ان کے چند ایک یہ ہیں:

نبی پاک ﷺ کے امتی درود وسلام کا شرف پاتے ہیں تو ملائکہ کرام ان پر رحمت کے پھول برساتے ہیں۔

**عَامِرِ بْنِ رَبِيْعَةَ مَا مِنْ عَبْدٍ يُصَلِّيْ عَلَيَّ اِلَّا صَلَّتْ عَلَيْهِ الْمَلَائِكَةُ مَا دَامَ يُصَلِّيْ عَلَيَّ فَلْيُقِلَّ الْعَبْدُ مِنْ ذٰلِكَ اَوْ لِيُكْثِرْ: (۱)**

ترجمہ: جو بندہ بھی مجھ پر درود پڑھتا ہے تو فرشتے اس کے لئے رحمت کی دعا کرتے رہتے ہیں جب تک وہ مجھ پر درود بھیجے۔ پس اب اس شخص کی مرضی کم پڑھے یا زیادہ۔

حضرت ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا:

**اَتَانِيْ جِبْرِيْلُ بِبِشَارَةٍ مِنْ رَبِّيْ قَالَ: اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى بَعَثَنِيْ اِلَيْكَ اُبَشِّرُكَ اَنَّهُ لَيْسَ اَحَدٌ مِنْ اُمَّتِكَ يُصَلِّيْ عَلَيْكَ صَلَاةً اِلَّا صَلَّى اللّٰهُ وَمَلَائِكَتُهُ عَلَيْهَا بِهَا عَشْرًا: (۲)**

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کی طرف سے میرے پاس جرائیل ایک بشارت لے کر آئے ہیں اور کہا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے آپ کے پاس اس لئے بھیجا ہے کہ میں آپ کو خوشخبری سناؤں کہ آپ کی امت میں ایسا کوئی آدمی بھی نہیں جو آپ پر ایک مرتبہ درود پڑھے مگر اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے اس پر اس کے ثواب میں دس مرتبہ رحمت بھیجتے ہیں۔

(۱) الاحاديث المختاره: لامام مقدسى: جلد: 8: صفحه: 190: رقم الحديث: 218: دار خضر بيروت 1420هجرى۔
كنز العمال: جلد: 1: صفحه: 248: رقم الحديث 2152: دار الكتب العلميه۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه: 177: رقم الحديث: 661: دار الكتب العلميه۔
(۲) كنز العمال: جلد: 1: صفحه: 253: رقم الحديث: 2206: دار الكتب العلميه۔
جمع الجوامع: جلد: 1: صفحه: 71: رقم الحديث: 357: دار الكتب العلميه۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه: 122: رقم الحديث: 446: دار الكتب العلميه۔





حضرت ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول انور ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**اَتَانِيْ جِبْرِيْلُ فَقَالَ: اِنَّ اللّٰهَ قَالَ مَنْ صَلّٰى عَلَيْكَ صَلَّيْتُ عَلَيْهِ اَنَا وَمَلَائِكَتِيْ عَشْرًا وَمَنْ سَلَّمَ عَلَيْكَ سَلَّمْتُ عَلَيْهِ اَنَا وَمَلَائِكَتِيْ عَشْرًا: (۱)**

ترجمہ: میرے پاس حضرت جبرائیل علیہ السلام آئے اور کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ جس نے آپ پر (ایک مرتبہ) درود پڑھا تو خود میں اور میرے فرشتے اس پر دس مرتبہ رحمت نازل کرتے ہیں، اور جس نے آپ پر (ایک مرتبہ) سلام بھیجا تو خود میں اور میرے فرشتے اس پر دس مرتبہ سلامتی نازل کرتے ہیں۔

**فائدہ:** پہلی حدیث میں صرف اس درود کا ذکر تھا جس میں صرف صلوٰۃ ہو اور اس حدیث میں اس کا ذکر بھی ہے اور اس کا بھی کہ جس نے حضور ﷺ پر سلام بھیجا تو بھی اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے سلامتی نازل کرتے ہیں نیز اللہ تعالیٰ تو خود ایسا کرتا ہے اور فرشتے رحمت اور سلامتی کی دعا کرتے ہیں تو گویا کہ وہ بھی اس دعا کی وجہ سے نزول اور سلامتی کا سبب بن گئے اور نزول رحمت میں ایک طرح سے شریک ہو گئے ورنہ حقیقت میں سلامتی اللہ عزوجل کی نازل کردہ ہے اور فرشتے اس میں تابع ہیں۔ (واللہ اعلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**اِذَا كَانَ يَوْمُ الْخَمِيْسِ بَعَثَ اللّٰهُ مَلَائِكَةً مَعَهُمْ صُحُفٌ مِنْ فِضَّةٍ وَ اَقْلَامٌ مِنْ ذَهَبٍ يَكْتُبُوْنَ يَوْمَ الْخَمِيْسِ وَ لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ اَكْثَرَ النَّاسِ صَلَاةً عَلَى النَّبِيِّ ﷺ: (۲)**

ترجمہ: جب جمعرات کا دن ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ کچھ فرشتے بھیجتا ہے جن کے پاس چاندی کے اوراق اور سونے کے قلم ہوتے ہیں، یہ جمعرات کے دن اور شب جمعہ میں حضور ﷺ پر سب سے زیادہ درود پیش کرنے والوں کے نام درج کرتے ہیں۔

(۱) كنز العمال: جلد: 1: صفحه: 253: رقم الحديث: 2207: دار الكتب العلميه۔
جمع الجوامع: جلد: 1: صفحه: 71: رقم الحديث: 358: دار الكتب العلميه۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه 122: رقم الحديث: 447: دار الكتب العلميه۔
(۲) تاريخ دمشق الكبير: جلد: 43: صفحه 142: دار الفكر بيروت۔
كنز العمال: جلد: 1: صفحه: 250: رقم الحديث: 2174: دار الكتب العلميه۔
جمع الجوامع: جلد: 1: صفحه: 243: رقم الحديث: 1746: دار الكتب العلميه۔
الحبائك فى اخبار الملائك: صفحه: 161: رقم الحديث: 605: دار الكتب العلميه۔

**عَنْ وَاثِلَةَ بْنِ الاسْقَعِ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اِنَّ الْمَلائِكَةَ تُغَشّٰى مَدِيْنَتَكُمْ هٰذِهٖ يَعْنِىْ دِمِشْقَ لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ فَاِذَا كَانَ بُكْرَةً اِفْتَرَقُوْا عَلٰى اَبْوَابِ دِمِشْقَ بِرَايَاتِهِمْ وَبُنُوْدِهِمْ فَيَكُوْنُوْنَ سَبْعِيْنَ رَجُلاً ثُمَّ ارْتَفِعُوْا وَيَدْعُوْنَ اللّٰهَ لَهُمْ اَللّٰهُمَّ اشْفِ مَرِيْضَهِمْ وَرَدَّ عَلَيْهِمْ : (۱)**

ترجمہ: حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: فرشتے تمہارے اس دمشق شہر کو جمعہ کی رات کو ڈھانپ لیتے ہیں جب صبح پھوٹتی ہے تو یہ اپنے اپنے (چھوٹے اور بڑے) جھنڈوں کے ساتھ دمشق کے مختلف دروازوں پر پہنچ جاتے ہیں اور یہ ستر افراد ہوتے ہیں (پھر یہ آسمان کی طرف) چڑھ جاتے ہیں اور یہ دعا کرتے (جاتے) ہیں:

**اَللّٰهُمَّ اشْفِ مَرِيْضَهِمْ وَرَدَّ عَلَيْهِمْ:**

ترجمہ: اے اللہ! ان کے بیماروں کو شفاء عطا فرما اور ان کے گھروں سے باہر گئے ہوئے لوگوں کو واپس لوٹا دے۔

**عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ اِذَا كَانَ يَوْمُ الْخَمِيْسِ عِنْدَ الْعَصْرِ اَهْبَطَ اللّٰهُ مَلائِكَةً مِنَ السَّمَاءِ اِلَى الاَرْضِ مَعَهُمْ صَحَائِفُ عَنْ فِضَّةٍ وَاَقْلامٌ مِنْ ذَهْبٍ تَكْتَبُ الصَّلٰوةَ عَلٰى مُحَمَّدٍ فِىْ ذٰلِكَ الْيَوْمِ وَتِلْكَ اللَّيْلَةِ اِلَى الْغَدِ اِلٰى غُرُوْبِ الشَّمْسِ: (۲)**

ترجمہ: حضرت جعفر بن محمد فرماتے ہیں جب جمعرات کو عصر کا وقت ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ فرشتوں کو آسمان سے زمین کی طرف بھیجتا ہے ان کے ساتھ چاندی کے اوراق اور سونے کے قلم ہوتے ہیں اور اس دن اور اس رات کا صبح سے لے کر سورج غروب ہونے تک کا حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر پڑھا جانے والا درود شریف لکھتے ہیں۔

---

(۱) تاریخ دمشق الکبیر: جلد: 1: صفحہ: 129: دار الفکر بیروت۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 161: رقم الحدیث: 606: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) شعب الایمان: جلد: 4: صفحہ: 436: رقم الحدیث: 2775: مکتبۃ الرشد ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 161: رقم الحدیث: 607: دار الکتب العلمیہ۔





حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**اِنَّ لِلّٰهِ تَعَالٰى مَلائِكَةً خلقوْا مِنَ النُّوْرِ لا يَهْبِطُوْنَ اِلَّا لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ وَيَوْمَ الْجُمُعَةِ بِاَيْدِيْهِمْ اَقْلامٌ مِنْ ذَهْبٍ وَدُوِىٌّ مِنْ فِضَّةٍ وَقَرَاطِيْسُ مِنْ نُوْرٍ لا يَكْتبُوْنَ اِلَّا الصَّلاةَ عَلَى النَّبِىِّ صلی اللہ علیہ وسلم : (۱)**

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کے فرشتے ایسے ہیں جو نور سے پیدا کئے گئے اور شب جمعہ اور جمعہ کے دن کے علاوہ (کسی اور دن میں) نہیں اترتے ان کے ہاتھوں میں سونے کے قلم، چاندی کے دوات اور نور کے کاغذات ہوتے ہیں جو صرف حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر (شب جمعہ اور روز جمعہ میں) پڑھا جانے والا درود شریف لکھتے ہیں۔

حضرت حسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**اِنَّ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ وُكِّلَ بِىْ مَلَكَيْنِ لا اذكرَ عِنْدَ عَبْدٍ مُسْلِمٍ فَيُصَلِّىْ عَلَىَّ اِلَّا قَالَ ذَانكَ الْمَلَكَان غَفَرَ اللّٰهُ لَكَ وَقَالَ اللّٰهُ وَمَلائِكَتِهٖ جَوَابًا لِذَيْنكَ الْمَلَكَيْنِ "آمين": (۲)**

ترجمہ: اللہ عزوجل نے دو فرشتے میرے متعلق (مقرر) فرمائے ہیں میرا ذکر کسی مسلمان بندے کے سامنے نہیں کیا جاتا مگر وہ مجھ پر درود پڑھتا ہے تو یہ دونوں فرشتے کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ تجھے معاف فرما دے، اور اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے ان دونوں فرشتوں کے جواب میں فرماتے ہیں آمین۔

فائدہ: اللہ تعالیٰ کا دونوں فرشتوں کے جواب میں آمین کہنے کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کی دعا قبول فرماتا ہے، اور اس کے گناہ معاف کر دیتا ہے۔

---

(۱) کنز العمال: جلد: 1: صفحہ: 255: رقم الحدیث: 2235: دار الکتب العلمیہ۔
جمع الجوامع: جلد: 3: صفحہ: 128: رقم الحدیث: 7773: دار الکتب العلمیہ۔
الفردوس بمأ ثور الخطاب: جلد: 1: صفحہ: 184: رقم الحدیث: 688: دار الکتب العلمیہ۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 161: رقم الحدیث: 608: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 123: رقم الحدیث: 455: دار الکتب العلمیہ۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا :

**اِنَّ اَقْرَبَکُمْ مِنِّیْ یَوْمَ الْقِیَامَةِ فِیْ کُلِّ مَوْطِنٍ اَکْثَرُکُمْ عَلَیَّ صَلَاةً فِی الدُّنْیَا مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ فِیْ یَوْمِ الْجُمُعَةِ وَلَیْلَةِ الْجُمُعَةِ قَضَی اللّٰہُ لَہٗ مائة حَاجَةً سَبْعِیْنَ مِنْ حَوَائِجِ الاٰخِرَةِ وَ ثَلَاثِیْنَ مِنْ حَوَائِجِ الدُّنْیَا یُوَکِّلُ اللّٰہُ تعالیٰ بِذٰلِكَ مَلَکًا یَدخِلُہٗ فِیْ قَبْرِیْ کَمَا یَدْخُلُ عَلَیْکُمُ الْھَدَایَا یخبِرُنِیْ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ بِاِسْمِہٖ وَنَسَبِہٖ اِلٰی عَشِیْرَتِہٖ فَاَثْبِتہُ عِنْدِیْ فِیْ صَحِیْفَةٍ بَیْضَاء : (۱)**

ترجمہ: قیامت کے دن ہر مقام پر میرے سب سے زیادہ قریب وہ ہوگا جس نے تم میں سے مجھ پر دنیا میں سب سے زیادہ درود پڑھا ہوگا۔ جس نے مجھ پر جمعہ کے دن میں یا جمعہ کی شب میں درود بھیجا تو اللہ تعالیٰ اس کی ایک سو حاجتیں پوری کرتا ہے ستر حاجتیں آخرت سے اور تیس حاجتیں دنیا سے۔ پھر اللہ تعالیٰ اس درود کے متعلق ایک فرشتہ کی ذمہ داری لگا دیتا ہے اور اس کو میرے پاس جس شخص نے بھی مجھ پر درود پڑھا وہ (فرشتہ) مجھے اس کے نام نسب اور قبیلہ کی اطلاع کرتا ہے تو میں اس (نام ونسب مع قبیلہ) کو سفید صحیفہ میں لکھ دیتا ہوں۔

**فائدہ:** علامہ سیوطی کی کتاب ''الحاوی للفتاوی'' میں امام بیہقی کے حوالے سے ہے۔

**کَمَا یَدْخُلُ عَلَیْکُمُ الْھَدَایَا** '' کے بعد فرمایا '' **عِلْمِیْ بَعْدَ مَوْتِیْ کَعِلْمِیْ فِی الْحَیَاةِ (۲)**

ترجمہ: میرا علم میری موت کے بعد بھی ایسا ہی ہے جیسا کہ میری حیات میں۔

(۱) شعب الایمان: جلد: 4: صفحہ: 435: رقم الحدیث: 2773: مکتبة الرشد ریاض۔
تاریخ دمشق الکبیر: جلد: 54: صفحہ: 301: دار الفکر بیروت۔
کنز العمال: جلد: 1: صفحہ: 255: رقم الحدیث: 2234: دار الکتب العلمیہ۔
جمع الجوامع: جلد: 3: صفحہ: 70: رقم الحدیث: 7377: دار الکتب العلمیہ۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 124: رقم الحدیث: 456: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) الحاوی للفتاوی للسیوطی: انباء الاذکیاء: جلد: 2: صفحہ: 140: مکتبہ رشیدیہ کوئٹہ پاکستان





جن سے معلوم ہوا کہ آپ ﷺ اپنے روضہ اطہر میں درود وسلام خود سنتے ہیں خواہ کوئی دور سے پڑھے یا قریب سے۔ اس کی تائید حدیث شریف سے ہوتی ہے آپ ﷺ نے فرمایا۔

**اَسْمَعُ صَلٰوةَ اَھْلِ مُحَبَّتِیْ وَ اَعْرِفُھُمْ : (۱)**

ترجمہ: میں محبت والوں کا درود وسلام سنتا ہوں اور انہیں پہچانتا بھی ہوں۔ مزید تفصیل فقیر کے رسالہ ''حضور علیہ السلام کا دور سے درود وسلام سننا'' میں ہے۔

حضرت ابو الدرداء رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**اَکْثِرُوْا مِنَ الصَّلَاةِ عَلَیَّ یَوْمَ الْجُمُعَةِ فَاِنَّہٗ یَوْمٌ مَشْھُوْدٌ تَشْھَدُہُ الْمَلَائِکَةُ وَاِنَّ اَحَدًا مِنْکُمْ لَمْ یُصَلِّیْ عَلَیَّ اِلَّا عُرِضَتْ عَلَیَّ صَلَاتُہٗ حِیْنَ یَفْرُغُ مِنْھَا قِیْلَ وَ بَعْدَ الْمَوْتِ ؟ قَالَ وَبَعْدَ الْمَوْتِ اِنَّ اللّٰہَ حَرَّمَ عَلَی الاَرْضِ اَنْ تَاکُلَ اَجْسَادَ الاَنْبِیَاءِ : (۲)**

ترجمہ: جمعہ کے دن مجھ پر کثرت سے درود پڑھا کرو کیونکہ یہ حاضری کا دن ہے اس میں فرشتے حاضر ہوتے ہیں کوئی ایک بھی مجھ پر درود نہیں بھیجتا مگر جب اس سے فارغ ہوتا ہے تو اس کا درود مجھ تک پہنچا دیا جاتا ہے عرض کیا گیا آپ کی وفات کے بعد بھی ہمارا درود آپ کو پہنچایا جائے گا؟ فرمایا ہاں موت کے بعد بھی کیونکہ اللہ عزوجل نے زمین پر حرام کر دیا ہے کہ وہ حضرات انبیاء کرام کے اجسام کو کھائے۔

**فائدہ:** اس حدیث سے آپ ﷺ کی حیات بعد الوفات ثابت ہوتی ہے کیونکہ حضور ﷺ کی زندگی تک تو درود شریف کے پہنچنے کا حضرات صحابہ کو یقین تھا لیکن آپ ﷺ کی وفات کے بعد تردد تھا تو آپ ﷺ نے جواب میں اس شبہ کا دفعیہ فرما دیا کہ حضرات انبیائے کرام اپنی وفات کے بعد بھی زندہ ہوتے ہیں ان کے اجسام قبر میں محفوظ رہتے ہیں۔ فلہٰذا وہ زندوں سے بڑھ کر سنتے ہیں، جانتے ہیں۔

(۱) دلائل الخیرات لامام جزولی: ''مقدمہ'': صفحہ: 43: مکتبہ قادریہ لاہور پاکستان
(۲) جمع الجوامع: جلد 2: صفحہ: 65: رقم الحدیث: 3938: دار الکتب العلمیہ۔
کنز العمال: جلد: 1: صفحہ: 247: رقم الحدیث: 2137: دار الکتب العلمیہ۔
سنن ابن ماجہ: کتاب الجنائز: باب ذکر وفاتہ ﷺ: صفحہ: 288: رقم الحدیث: 1637: مکتبہ المعارف ریاض۔
الترغیب والترہیب لامام منذری: جلد: 2: صفحہ: 673: مکتبہ ضیاء القرآن لاہور پاکستان۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**اِنَّ لِلّٰہِ مَلَائِکَۃً سَیَّاحِیْنَ فِی الْاَرْضِ یُبَلِّغُوْنِیْ عَنْ اُمَّتِی السَّلَامَ : (۱)**

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کے کچھ فرشتے ایسے ہیں جو زمین میں چلتے رہتے ہیں جو مجھے میری امت سے (مسلمان لوگوں کا) درود وسلام پہنچاتے ہیں۔

**فائدہ:** چاہے زمین کا دور دراز کا کونہ بھی کیوں نہ ہو اگر کوئی شخص وہاں سے بھی درود وسلام عرض کرے تو اس کو بھی یہ فرشتے حضور صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچا دیتے ہیں اور اس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی جلالت شان ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ملائکہ کرام کو اس کام کے لئے مقرر فرمایا ہے اس کا یہ مطلب لینا کہ آپ خود دور سے نہیں سنتے غلط ہے تفصیل آتی ہے۔

## حکایت

**عَنْ اِبْرَاھِیْم بْنِ بَشَّار رَحْمَۃُ اللّٰہِ عَلَیْہِ قَالَ حَجَجْتُ فِیْ بَعْضِ السِّنِیْنَ فَجِئْتُ الْمَدِیْنَۃَ فَتَقَدَّمْتُ اِلٰی قَبْرِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وسلم فَسَلَّمْتُ عَلَیْہِ فَسَمِعْتُ مِنْ دَاخِلِ الْحُجْرَۃِ "وَعَلَیْکَ السَّلَام": (۲)**

ترجمہ: علامہ سبکی فرماتے ہیں کہ حضرت ابراہیم بن بشار رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا کہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ اطہر پر حاضر ہوا اور سلام عرض کیا تو میں نے حجرہ شریف کے اندر سے وَعَلَیْکَ السَّلَام کی آواز سنی۔

---

(۱) نسائی شریف: کتاب السھو: باب السلام علی النبی: صفحہ:208: رقم الحدیث 1282: مکتبۃ المعارف ریاض۔
صحیح ابن حبان: کتاب الرقائق: باب الادعیۃ: جلد: 3: صفحہ:195: رقم الحدیث:914: موسسۃ الرسالۃ بیروت
مستدرک للحاکم: کتاب التفسیر: جلد 2: صفحہ:495: رقم الحدیث:3633: دارالحرمین مصر۔
الفردوس بمأ ثورالخطاب: جلد:1: صفحہ:183: رقم الحدیث:686: دارالکتب العلمیہ۔
شعب الایمان: جلد 3: صفحہ:140: رقم الحدیث: 1480: مکتبۃ الرشد ریاض۔
(۲) شفاء السقام فی زیارۃ خیر الانام: لامام سبکی: صفحہ:51: نوریہ رضویہ پبلی کیشنز لاہور۔
اتحاف الزائر واطراف المقیم للسائر: لامام ابن عساکر: صفحہ:60: مرکز اھل سنت برکات رضا انڈیا۔





## ازالۂ وہم:

ملائکہ کرام کا حضور علیہ الصلوۃ والسلام کے حضور میں درود وسلام پہونچانے سے سمجھنا کہ حضور علیہ السلام خود نہیں سنتے غلط ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں بھی فرشتے انسانوں کے اعمالنامے پیش کرتے ہیں تو اس سے غلط مفہوم ثابت کرنا حماقت ہے۔ یہ ملائکہ کرام کے اعزاز واکرام کے لئے ہے کہ وہ حضور علیہ السلام کی خدمت میں غلامانہ خدمت سرانجام دیتے ہیں مزید تفصیل آئے گی۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ اطہر پر فرشتے کی سلامی

**عَنْ کَعْبٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ مَامِنْ فَجْرٍ یَطْلُعُ اِلَّا نزلَ سَبْعُوْنَ اَلْفَ مَلَك حَتّٰی یَحفُّوْا بِقَبْرِ النَّبِیِّ صلی اللہ علیہ وسلم یَضْرِبُوْنَ بِاَجْنِحَتِهِمْ وَیُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ صلی اللہ علیہ وسلم حَتّٰی اِذَا اَمْسُوْا عَرِجُوْا وَهَبَطَ اَمْثَالُهُمْ فَصَنَعُوْا مِثْلَ ذٰلِكَ حَتّٰی اِذَا انْشَقَّتِ الْاَرْضُ خَرَجَ فِیْ سَبْعِیْنَ اَلْفًا مِنَ الْمَلَائِکَۃِ یُوَقِّرُوْنَہٗ : (۱)**

ترجمہ: حضرت کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کوئی فجر ایسی طلوع نہیں ہوتی مگر ستر ہزار فرشتے نازل ہوتے ہیں اور حضور علیہ السلام کے روضہ اطہر کے پاس جمع ہوتے اور خوشی سے اپنے پر ہلاتے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوۃ وسلام پڑھتے ہیں جب شام ہوتی ہے تو یہ اوپر چلے جاتے ہیں اور اتنے ہی فرشتے شام کے وقت اوراترتے ہیں وہ بھی ایسا ہی کرتے ہیں جب زمین (قبر شریف) کھلے گی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم ستر ہزار فرشتوں کی تعظیم وتکریم کے ساتھ باہر تشریف لائیں گے۔

**فوائد:** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی علمی وسعت کہ وصال کے بعد کی ایک خبر سنائی کہ روضہ اطہر پر صبح وشام ستر ستر ہزار ملائکہ صلوۃ وسلام کے لئے حاضر ہوا کریں گے یہ سلسلہ بلا انقطاع تا قیامت جاری رہے گا۔ اس سے حضور علیہ السلام کی علمی وسعت پر یقین فرمائیے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ملائکہ کی تعداد جانتے ہیں۔

---

(۱) کتاب العظمہ: جلد 3: صفحہ 1018: رقم الحدیث: 537: دارالعاصمہ ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ: 132: رقم الحدیث: 488: دارالکتب العلمیہ۔

**وَمَا يَعْلَمُ جُنُوْدَ رَبِّكَ اِلَّا هُوَ:** (پارہ:۲۹،سورۃ المدثر،آیت:۳۱)

ترجمہ: اور تمہارے رب کے لشکروں کو اس کے سوا کوئی نہیں جانتا۔

اس آیت میں حصر اضافی ہے کہ ذاتی علم اللہ تعالیٰ کا ہے عطائی علم مصطفی کا صلی اللہ علیہ وسلم نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم جانتے ہیں کہ قیامت کب قائم ہوگی۔

**فوائد:** اس میں اہل ایمان کی سعادت کا اندازہ لگائیے کہ ان کے لئے فضل وکرم کی وسعت ہے کہ زندگی بھر در اقدس پہ پڑے رہیں اجازت ہے لیکن ملائکہ کرام کے لئے پابندی ہے وہ ایک بار حاضر ہوتے ہیں اور بس۔

## حضرت حسن وحسین رضی اللہ عنہما کی بشارت

اہل بیت رضی اللہ عنہم سے عقیدت کے پھول نچھاور کرنے والے فرشتے:

حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک رات حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاں گزاری اور میں نے ایک شخص کو دیکھا تو مجھے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**هَلْ رَاَیْتَ؟ قُلْتُ: نَعَمْ: قَالَ "هٰذَا مَلَكٌ هَبَطَ عَلَیَّ مِنَ السَّمَاءِ لَمْ يَهْبِطْ عَلَیَّ مُنْذُ بُعِثْتُ اِلَّا لَيْلَتِیْ هٰذِهٖ فَبَشَّرَنِیْ اَنَّ الْحَسَنَ وَالْحُسَيْنَ سَيِّدَا شَبَابِ اَهْلِ الْجَنَّةِ:** (۱)

ترجمہ: تو نے (اس کو) دیکھا؟ میں نے عرض کیا ہاں، فرمایا یہ فرشتہ تھا جو آسمان سے زمین پر نازل ہوا تھا جب سے میں نبی بنا کر مبعوث کیا گیا ہوں اس رات کے علاوہ یہ کبھی نازل نہیں ہوا اس نے مجھے بشارت سنائی ہے کہ حسن وحسین جنتی جوانوں کے سردار ہوں گے۔

(۱) تاریخ دمشق الکبیر: جلد:12: صفحہ:269: دار الفکر بیروت۔
مجمع البحرین فی زوائد المعجمین: جلد:6: صفحہ:326: رقم الحدیث:3782: مکتبۃ الرشد ریاض۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:130: رقم الحدیث:478: دار الکتب العلمیہ۔
معجم الکبیر للطبرانی: جلد:3: صفحہ:28: رقم الحدیث:2609: مکتبۃ ابن تیمیہ مصر۔
کنز العمال: جلد:13: صفحہ:286: رقم الحدیث:37694: دار الکتب العلمیہ۔





## حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا جنتی عورتوں کی سردار

حضرت حذیفہ سے مذکورہ روایت اس طرح بھی مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**اِنَّ لِلّٰهِ مَلَكًا لَمْ يَهْبِطْ اِلَى الْاَرْضِ قَبْلَ السَّاعَةِ اسْتَاذَنَ رَبَّهٗ عَزَّوَجَلَّ فِی السَّلَامِ عَلَیَّ فَسَلَّمَ عَلَیَّ وَبَشَّرَنِیْ: اَنَّ الْحَسَنَ وَالْحُسَيْنَ سَيِّدَا شَبَابِ اَهْلِ الْجَنَّةِ وَاَنَّ فَاطِمَةَ سَيِّدَةُ نِسَاءِ اَهْلِ الْجَنَّةِ:** (۱)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کا ایک فرشتہ ایسا ہے جو اس وقت سے قبل کبھی نازل نہیں ہوا اس نے اپنے پروردگار عزوجل سے مجھے سلام عرض کرنے کی اجازت طلب کی ہے اور مجھے سلام بھی کیا اور خوشخبری سنائی کہ حسنین کریمین جنتی جوانوں کے سردار ہونگے اور سیدہ فاطمہ جنتی عورتوں کی سردار ہونگی۔ (صلی اللہ علیہ وعلی آلہ واصحابہ اجمعین)

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**هٰذَا مَلَكٌ مِنَ الْمَلَائِكَةِ اسْتَاذَنَ رَبَّهٗ لِيُسَلِّمَ عَلَیَّ وَيَزُوْرَنِیْ لَمْ يَهْبِطْ اِلَى الْاَرْضِ قَبْلَهَا فَبَشَّرَنِیْ اَنَّ حَسَنًا وَحُسَيْنًا سَيِّدَا شَبَابِ اَهْلِ الْجَنَّةِ:** (۲)

ترجمہ: یہ اللہ تعالیٰ کے فرشتوں میں سے ایک فرشتہ ہے جس نے اپنے رب سے مجھے سلام کرنے اور میری زیارت کرنے کے لئے اجازت طلب کی ہے اور یہ اس سے قبل زمین پر (کبھی) نہیں اترا اس نے مجھے بشارت سنائی ہے کہ حسن وحسین رضی اللہ عنہما نوجوانانِ جنت کے سردار ہوں گے۔

**انتباہ:**

ایسی روایات میں یہ یاد رکھنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ملائکہ کے ایک ایک فرد کو جانتے ہیں اور ان کے ذرہ ذرہ کے حالات بھی نیز ان سب احادیث وروایات سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرات حسنین کریمین رضی اللہ تعالیٰ عنہما نوجوان جنتیوں کے سردار ہوں گے اور نوجوان جنتیوں سے وہ لوگ مراد ہیں جو دنیا میں جوانی میں فوت ہوئے اور جو لوگ دنیا میں

(۱) تاریخ دمشق الکبیر: جلد:12: صفحہ:269: دار الفکر بیروت۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:130: رقم الحدیث:479: دار الکتب العلمیہ۔
(۲) ترمذی شریف: کتاب المناقب الحسن والحسین: صفحہ:854: رقم الحدیث:3781: مکتبۃ المعارف ریاض۔
معجم الکبیر للطبرانی: جلد:3: صفحہ:27: رقم الحدیث:2606: مکتبۃ ابن تیمیہ مصر۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحہ:131: رقم الحدیث:482: دار الکتب العلمیہ۔

بڑھاپے میں فوت ہوئے ان کے جنت میں سردار حضرات شیخین ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما ہوں گے چاہے وہ حضرات امتِ محمدیہ سے ہوں یا سابقہ امتوں سے ہوں۔

**فوائد:**

(۱) اہل بیت اور شیخین سے بُغض رکھنے والے عبرت حاصل کریں کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں کتنا اعزاز بخشا اور یہ لوگ اپنا انجام برباد کر رہے ہیں۔

(۲) حسنین کریمین ودیگر اہل بیت اور شیخین ودیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم جنتی ہیں جو لوگ ان حضرات کو دوزخی سمجھتے ہیں وہ خود دوزخ کے ایندھن ہیں۔

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے ہمیں نماز پڑھائی اور چلے گئے تو میں بھی آپ ﷺ کے پیچھے ہولیا پس اچانک ایک شخص حضور ﷺ کے سامنے رک گیا تو حضور ﷺ نے مجھے فرمایا:

**يَاحُذَيْفَةَ هَلْ رَأَيْتَ الْعَارِضَ الَّذِيْ عرِضَ لِيْ قُلْتُ: نَعَمْ: قَالَ "ذَاكَ مَلَكٌ مِنَ الْمَلَائِكَةِ لَمْ يُهبِطْ اِلَى الأَرْضِ قَبْلَهَا اسْتَأذَنَ رَبَّهُ فَسَلَّم عَلَيَّ وَبَشَّرْنِيْ بِالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ اَنَّهُمَا سَيِّدَا شَبَابِ اَهْلِ الْجَنَّة وَاَنَّ فَاطِمَةَ سَيِّدَةَ نِسَاءِ اَهْلِ الْجَنَّة : (۱)**

ترجمہ: اے حذیفہ تم نے میرے سامنے آنے والے شخص کو دیکھا؟ میں نے عرض کیا جی ہاں، تو آپ نے فرمایا یہ فرشتوں میں سے ایک فرشتہ تھا جو اس سے قبل (کبھی) نہیں اترا اس نے اپنے رب عز وجل سے (میری زیارت کی) دعا مانگی تھی اس نے مجھے سلام بھی کیا ہے اور حسن وحسین کے بارے میں بشارت بھی سنائی ہے کہ یہ دونوں جنت کے جوانوں کے سردار ہوں گے اور فاطمہ (میری بیٹی) جنت کی عورتوں کی سردار ہوگی۔

(۱) فضائل الصحابة : لامام احمد بن حنبل: صفحه:788: رقم الحديث:1406: دار العلم جده۔
دلائل النبوة للبيهقي : جلد :7 : صفحه:78: دار الكتب العلميه 1408هجری۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:131: رقم الحديث:484: دار الكتب العلميه۔





## درود رسانی کی ڈیوٹی پر مامور فرشتہ

حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول خدا ﷺ نے ارشاد فرمایا۔

**اَتَانِیْ جِبْرِيْلُ فَقَالَ: يَامُحَمّدُ مَنْ صَلّى عَلَيْكَ مِنْ اُمَّتِكَ صَلَاةً كَتَبَ اللّٰهُ تَعَالٰى لَهُ بِهَا عَشَرَ حَسَنَات وَمَحَا عَنْهُ عَشَرَ سَيِّئَات وَرَفَعَهُ بِهَا عَشَرَ دَرَجَات وَقَالَ لَهُ الْملَكُ مِثْلَ مَا قَالَ لَكَ قُلْتُ يَا جِبْرِيْلُ وَمَا ذَاكَ الْمَلَكُ ؟ قَالَ: اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى وَكَّلَ بِكَ مَلَكًا مِنْ لَدُنْ خَلَقَكَ اِلَى اَنْ يَبْعَثَكَ لا يُصَلّى عَلَيْكَ اَحَدٌ مِنْ اُمَّتِكَ اِلا قَالَ وَاَنْتَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْكَ : (۱)**

ترجمہ: میرے پاس حضرت جبرائیل آئے اور کہا اے محمد ﷺ آپ کی امت سے جو بھی ایک مرتبہ آپ پر درود پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کے ثواب میں دس نیکیاں لکھ دیتا ہے اس کے دس گناہ مٹا دیتا ہے اور دس درجات بلند کر دیتا ہے اور اسے ایک فرشتہ بھی (جواب میں) ویسا ہی کہتا ہے جیسا اس نے آپ کے لئے کہا تھا میں نے پوچھا اے جبرائیل یہ فرشتہ کون ہے؟ اور کیا کرتا ہے؟ تو انہوں نے بتلایا کہ اللہ تعالیٰ نے اس وقت سے ایک فرشتہ آپ کے متعلق کر رکھا ہے جب سے اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو پیدا کیا یہاں تک کہ آپ کو نبی بنایا آپ کی امت میں سے کوئی بھی آپ پر درود نہیں پڑھتا مگر یہ فرشتہ کہتا ہے اور تجھ پر بھی اللہ تعالیٰ رحمت بھیجے۔

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**اَكْثِرُوْا الصَّلَاةَ عَلَيَّ فَاِنَّ اللّٰهَ وَكَّلَ بِیْ مَلَكًا عِنْدَ قَبْرِيْ فَاِذَا صَلَّى عَلَيَّ رَجُلٌ مِنْ اُمَّتِيْ قَالَ لِيْ ذَلِكَ الْمَلَكُ: يَامُحَمّدُ اِنَّ فُلَانَ بْنِ فُلان صَلَّى عَلَيْكَ السَّاعَةَ : (۲)**

ترجمہ: مجھ پر کثرت سے درود پڑھا کرو کیونکہ اللہ تعالیٰ نے میری قبر پر میرے لئے ایک فرشتہ مقرر کر رکھا ہے جب بھی میری امت کا کوئی آدمی مجھ پر درود بھیجتا ہے تو مجھے یہ فرشتہ کہتا ہے اے محمد ﷺ فلاں بن فلاں نے اس وقت آپ پر درود بھیجا ہے۔

(۱) جمع الجوامع: جلد:1 : صفحه:53: رقم الحديث:228: دار الكتب العلميه۔
مجمع الزوائد: جلد:10: صفحه:181: رقم الحديث:17286: دار الكتب العلميه۔
كنز العمال: جلد:1 : صفحه:249: رقم الحديث:2170: دار الكتب العلميه۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:121: رقم الحديث:445: دار الكتب العلميه۔
(۲) جمع الجوامع: جلد 2: صفحه:55: رقم الحديث:3850: دار الكتب العلميه۔
الحبائك فی اخبار الملائك: صفحه:123: رقم الحديث:454: دار الكتب العلميه۔
كنز العمال: جلد:1 : صفحه:250: رقم الحديث:2178: دار الكتب العلميه۔

